## ایڈیٹر کے نام

س خون میں بُری کولیسٹرول یعنی LDL کا درجہ کیا ہونا چاہیئے۔(ڈاکٹر شاہد بخاری، قصور)

ج ایسے مریض جو کورنری آرٹری (CAD) یا اس سے ملتی جلتی دل کی بیماریوں میں مبتلا ہوں یا ان کو ذیابیطس ہو تو ان کو جارحانہ رویہ اختیار کرتے ہوئے اپنے خون میں LDL کولیسٹرول کا درجہ 100 ملی گرام فی ڈیسی لٹر سے بڑھنے نہیں دینا چاہیئے۔

س اگر مریض بیک وقت شوگر، ہائی بلڈ پریشر اور اسی نوع کی دیگر بیماریوں کا شکار ہو تو اس صورت میں اس کا بلڈ پریشر کتنا رہنا چاہیئے۔(رضا مشہدی، کوٹ ادو)

ج ایسے لوگوں میں صرف 130/80 یا اس سے کم ہونا چاہیے۔ یہ درجہ ان لوگوں کے لئے بھی مفید ہے جو گردوں کے امراض کا شکار بھی ہوں۔

# السر کا غذائی علاج

ڈاکٹر سلطان محمود

دنیا بھر کے لاکھوں لوگوں کی بیماریوں کا جائزہ لینے کے بعد یہ حقیقت واضح ہوئی ہے کہ معدے اور آنتوں کی بیماریوں میں سب سے بڑا دخل غذاؤں اور خوراک کا ہی ہوتا ہے۔ کئی ایک غذائیں معدے میں فتور کا باعث بنتی ہیں اور ان کو ہضم کرنے میں تمام نظام انہضام کو زیادہ کام کرنا پڑتا ہے اور جسم کو زیادہ توانائی استعمال کرنا پڑتی ہے۔ مثلاً لحمی غذائیں، بھنی ہوئی غذائیں۔ تازہ اور ترش پھل سے چٹنیاں، مصالحے، جام، چاشنیاں اور چینی، چائے، کافی اور دیگر تمام سربند سوڈے مثلاً پیپسی، کوکا کولا وغیرہ۔ پس ایسی غذاؤں سے احتیاط لازم ہے۔ آج کے موضوع کے طور پر معدے اور آنتوں کی تمام بیماریوں پر بحث کرنے کی بجائے صرف السر کا انتخاب کیا ہے۔ السر دراصل ہمارے نظام انہضام کا وہ حصہ ہے جس پر معدے کے تیزاب اور پیپسین (Pepsin) کی بے جا یورش سے اعصابی حصہ ننگا ہو جائے اور پھر اس تیزاب وغیرہ کی وجہ سے جلن اور درد محسوس کرے۔

دیکھا گیا ہے کہ 15 فیصد السر معدے کے اور 85 فیصد آنتوں کے ہوتے ہیں جن میں معدے کے السر کو معدے کے کینسر مین بھی بدلتے دیکھا گیا ہے۔ آنتوں کے السر عموماً شروع کے 25 تا 30 سینٹی میٹر میں پائے جاتے ہیں۔ مغرب کی تحقیق کے مطابق غذاؤں سے السر کا علاج ایک لمبا عمل ہے کہ جس میں مخصوص غذاؤں کا انتخاب اور ان پر عمل درآمد وقتی افاقے کے ساتھ ساتھ حالات بہتر تو کر سکتا ہے لیکن مکمل طور پر صرف غذا پر انحصار کرنے کے ساتھ چند ادویات کا استعمال بھی کیا جائے۔ بہرحال اس امر پر سب کا اتفاق ہے کہ السر کو درست کرنے میں غذائیں سب سے زیادہ طاقتور ایجنٹ کا کردار ادا کرتی ہیں۔

### مقاصد

غذاؤں کے ذریعے السر کا علاج شروع کرنے سے قبل ہمارے ذہن میں چند مقاصد ہوتے ہیں تاکہ جلد از جلد ان کو حاصل کر کے مریض کے درد کی شدت میں کمی لائی جا سکے۔ مثلاً معدے کے تیزاب اور پیپسین وغیرہ کو کم از کم پتلا کر دیا جائے کہ غذائیں بھی



ہضم ہوتی رہیں اور اضافی تیزاب زخم پر حملہ آور بھی نہ ہو سکے۔ علاوہ ازیں چند مزید مقاصد بھی درج ذیل ہیں:۔

ا۔ پیٹ بھر کر کھانے کی عادت چھڑائی جا سکے۔

۲۔ کچھ عادات بد کا محاسبہ کیا جا سکے مثلاً کھانے پر ٹوٹ پڑنا۔

۳۔ کیفین، سگریٹ اور شراب سے پرہیز کرائی جا سکے جن سے لبلبے سے خارج ہونے والے بائی کاربونیٹ کم پڑ جاتے ہیں جو کہ در حقیقت معدے میں بفر (Buffer) کا کام کرتے ہیں یعنی زخم پر تیزاب کو حملہ نہیں کرنے دیتے۔

### چھ سنہری اصول

مندرجہ ذیل چھ اصولوں کا ذکر اس لئے پہلے کیا جا رہا ہے کہ یہ بذات خود غذاؤں سے بھی زیادہ اہم ہیں:۔

ا۔ اس وقت کچھ نہ کھایا پیا جائے جب تک ہم جذباتی اور ذہنی طور پر پریشان اور انتشار زدہ ہوں۔

۲۔ بغیر بھوک کے کچھ نہ کھائیں چاہے کھانے کا وقت آ بھی چکا ہو۔

۳۔ اگر منہ خشک ہو تو کچھ نہ کھایا جائے۔

۴۔ غذا کو خوب چبا کر کھائیں تاکہ لعاب دہن اچھی طرح حل ہو جائے۔

۵۔ صرف قدرتی غذائیں استعمال کی جائے اور فاسٹ فوڈز سے حتی الوسع بچا جائے۔

۶۔ جہاں تک ممکن ہو کھانے کے دوران پانی نہ پیا جائے۔

### چند غذائی تجاویز

چند کارآمد غذائی تجاویز درج ذیل ہیں:۔

ا۔ ہر کھانے کی مقدار کم رکھی جائے وقفے بھی چھوٹے کر لیں۔

۲۔ اگر کسی کو کسی خاص غذا سے الرجی یا پرہیز ہے تو ان کو استعمال نہ کریں۔

۳۔ معدے کو تحریک دینے والی غذاؤں سے بچا جائے مثلاً کیفین، شراب، کالی مرچ، لہسن، لونگ اور سرخ مرچ۔

۴۔ سیر شدہ چکنائیوں کو کم استعمال کیا جائے مثلاً گھی، مکھن، ملائی اور ان سے بنی مرغن غذائیں مثلاً نہاری، سری پائے، سموسے، پکوڑے، پوری حلوہ وغیرہ۔

۵۔ نرم اور ملائم غذائیں استعمال کی جائیں حالانکہ ان میں لوہے اور وٹامن سی کی کمی ہوتی ہے مگر السر میں افاقے کا باعث بنتی ہیں۔

۶۔ دودھ گو کہ السر میں مفید ہے لیکن بار بار پینا یا زیادہ پی جانا درست نہیں کیونکہ اس کی پروٹین پہلے تو Buffer کا کام کرتی ہے مگر بعد از اں تیزابیت بڑھاتی ہے۔

۷۔ ترش مشروبات سے بچا جائے مثلاً مالٹے، کینو، سنگترے اور چکودرے کے جوس وغیرہ۔

۸۔ ریشہ دار غذائیں زیادہ استعمال کریں، خصوصاً گندم کا چوکر، اسپغول اور ستو وغیرہ کیونکہ تحقیق نے ثابت کیا ہے کہ یہ آنتوں کے السر میں مفید پائی گئی ہیں۔

۹۔ نہار منہ چائے، کافی ہرگز استعمال نہ کی جائے۔

***

## اعزاز

ایڈیٹر ڈائٹ کیئر ڈاکٹر سلطان محمود کو غذائی شعبے میں خدمات کے اعتراف میں پاکستان نیوٹریشن سوسائٹی (PNS) کا سیکرٹری منتخب کرلیا گیا ہے۔ اس سوسائٹی کے صدر ڈاکٹر محمود علی ملک ہیں۔ اور یہ پاکستان کی قائم شدہ واحد سوسائٹی ہے جو انٹرنیشنل یونین آف نیوٹریشن سائنسز (IUNS) میں دنیا کے 82 ممالک کے شانہ بشانہ کھڑی ہے۔ IUNS ایک مشاورتی فورم کے طور پر سات بین الاقوامی اداروں کے ساتھ منسلک ہے جن میں عالمی ادارہ خوراک وزراعت اور عالمی ادارہ صحت وغیرہ شامل ہیں۔

## ہدیہ تشکر

ایف ڈی آر سی یہ اپنا اخلاقی و پیشہ ورانہ فریضہ سمجھتا ہے کہ ان تمام حضرات اور اداروں کی کاوش کا مشکور وممنون ہو۔ جن کے انفرادی و اجتماعی مشوروں اور نگارشات کے بغیر شاید اس بلیٹن کا اجرا ممکن نہ ہو پاتا۔ اس حلقہ یاراں میں پروفیسر سیف اللہ خالد، محمد احمد سلیمی اور مشرف علی زیدی کے علاوہ وہ تمام مصنفین شامل ہیں کہ جن کے مضامین شکریہ کے ساتھ شامل اشاعت کئے جاتے ہیں۔

## اعلان

مغرب کی غذائی تحقیقات کے بیشتر نتائج آہستہ آہستہ اسلامی تعلیمات کی سائنسی توجیہہ بنتے جارہے ہیں۔ جس کے لئے بسا اوقات قرآنی آیات یا احادیث کے حوالے دیئے جاسکتے ہیں۔ احترام کا تقاضہ یہ ہے کہ مبارک ہستیوں کے نام اور عربی آیات اس بلیٹن میں نہ چھاپی جائیں تاکہ ڈاک کی ترسیل کے دوران بے حرمتی کے ممکنہ خدشہ سے بچا جاسکے۔ وگرنہ ہمیں یقین واثق ہے کہ قرآن ہی جہانوں کے علوم کا سرچشمہ ہے اور جدید سائنسی تحقیقات قدرت کے سربستہ راز ہی آشکار کر رہی ہیں اپنے تئیں کچھ نیا علم پیدا نہیں کر رہیں۔ (ادارہ)

# وٹامن ڈی اور ہڈیوں کی ٹوٹ پھوٹ

از ہیلتھ ڈے نیوز، انسٹی ٹیوٹ آف ہیلتھ، امریکہ

مترجم: ایس ایم فائق

دنیا کے موثر اداروں کی حالیہ تحقیقات اس بات پر متفق ہیں کہ بڑھاپے میں ہڈیوں کی ٹوٹ پھوٹ کا تعلق جسم میں وٹامن ڈی اور کیلشیم کی کمی سے ہے۔ فرانس، برطانیہ اور امریکہ کے ثقہ طبی اداروں میں کی گئی تحقیق میں سے دو کے نتائج آپس میں متصادم ہیں دونوں کے طریقہ تحقیق میں جامع سائنسی طور پر کچھ اعتراضات ہوں مگر ان کے تقابلی جائزے کے بعد یہ نتیجہ نکلا ہے کہ وٹامن ڈی اور کیلشیم ہی ہڈیوں کی ٹوٹ پھوٹ اور بھربھرے پن کے ذمہ دار ہیں۔

تحقیق سے پتہ چلا ہے کہ اگر کوئی بوڑھا شخص خوش قسمتی سے ابھی تک پھسلا نہیں ہے اور اپنی ہڈیاں بچانے میں کامیاب ہے تو ابھی وقت ہے کہ وہ روزانہ سات سو تا آٹھ سو انٹرنیشنل یونٹ وٹامن ڈی لے۔ مگر اس کے ساتھ ہی ساتھ سات سو ملی گرام کیلشیم کا استعمال بھی کرے۔ لیکن اگر کوئی ہڈیوں پر چوٹ کھا چکا ہے تو معالج سے مشورہ کر کے اس مقدار کو دگنا کرلے۔ امریکا کی نیشنل سائنس فاؤنڈیشن نے وٹامن ڈی کی زیادہ سے زیادہ محفوظ مقدار دو ہزار انٹرنیشنل یونٹ مقرر کی ہے۔ لیکن پندرہ سو تک روزانہ بغیر کسی خطرہ کے لی جاسکتی ہے۔ یہ تحقیق ان ممالک کے لئے ہے جہاں سورج کم چمکتا ہے۔ پاکستان جہاں خوش قسمتی سے سورج کی روشنی خاصے لمبے دورانیے تک میسر رہتی ہے۔ یہاں وٹامن ڈی کے لئے اضافی غذائیں لینے کی ضرورت کم ہی پڑتی ہے۔ لیکن کیلشیم کی ضرورت پھر بھی موجود رہتی ہے۔ یاد رہے کہ سورج کی روشنی سے انسانی جسم میں وٹامن ڈی پیدا ہوتا ہے۔

()()()

## کریلا

کریلا موسم گرما کی عام سبزی ہے، کریلے کی کڑواہٹ بعض افراد کو ناگوار گزرتی ہے تاہم اس میں متعدد فوائد پوشیدہ ہیں۔ کریلا خون کو صاف کرتا ہے اور خون میں موجود فاسد مادوں کو ختم کرتا ہے۔ جسم کو قوت بخشتا ہے۔ بھوک لگاتا ہے۔ تلی، جگر کی بیماریوں اور بخار میں مبتلا افراد کے لئے بہت فائدہ مند ہے۔ ذیابیطس کے مریضوں کے لئے اس کا استعمال بہت فائدہ مند ہے۔

()()()

## کوار گندل
## Aloe Vera

(بشکریہ ریڈرز ڈائجسٹ.. نومبر 2005)

اس پودے کو جلدی امراض کے علاج کے طور پر پچھلے دو ہزار سال سے کاشت کیا جارہا ہے۔ اس کے بارے میں امریکن اکیڈمی آف جنرل ڈینٹسٹری نے ایک مطالعے میں کہا ہے کہ اس کو منہ کے امراض کے لئے بھی استعمال کیا جاسکتا ہے۔ جیسے کہ منہ اور حلق کے السر، چھالے، ہرپیز وائرس، جلد اور میوکس ممبرین جھلی کی سوزش مگر سب سے بڑھ کر مسوڑھوں کی سوجن کے لئے یہ اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔ کوار گندل کو گھروں کے اندر گملوں میں بھی اُگایا جاسکتا ہے۔ اس کو کھڑکی کے قریب رکھ دیں اور جب گملے کی مٹی خشک ہونے لگے تو پانی دیں۔ زیادہ پانی بالکل نہ دیں۔

اس کے ایک پتے کو توڑ کر اس کے اندر سے جیلی نما گودا نکال کر براہ راست زخموں وغیرہ پر لگایا جاسکتا ہے۔ صرف ایک احتیاط رکھیں کہ گودا بے رنگ ہونا چاہئے۔ اگر اس میں سے پیلے رنگ کا کسیلا جوس نکلے تو اس کو پیا جاسکتا ہے جو کہ قبض کشا ہے۔ ماہرین نے بالغ پودے کی عمر دو سال مقرر کی ہے۔

گرمیوں کی آمد ہے لہٰذا ہمیں سلاد میں ہری مرچ کا استعمال کرنا چاہیے۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ اگر جسم میں ہری مرچ کے بیج موجود ہوں یعنی یہ کہ اگر انہیں استعمال کیا جاتا رہے تو وہ لُو لگنے، ہیضہ اور بدہضمی جیسی بیماریوں سے محفوظ رہے گا جو کہ موسم گرما کا خاصہ ہیں۔

## فکر صحت

کسی بیماری کا فاقے سے شفایابی کا آغاز حقیقت میں جسم کا محض اندرونی کثافتوں اور آلودگیوں سے نجات حاصل کرلینے کے عمل کا نام ہے۔ ہر بیماری کا صرف ایک انسداد ہوتا ہے۔ یعنی اس کے لاحق ہونے کا جو سبب ہو اس کے برعکس عمل کیا جائے۔ جسم کو ایک وقت کی خوراک سے محروم کردیا جائے تو اس سے اعضائے اخراج یعنی آنتوں، گردوں، جلد اور پھیپھڑوں کو جمع شدہ فالتو مادے نکال باہر پھینکنے کے لئے بلا روک ٹوک موقع مل جاتا ہے۔

## فکر صحت

پاکستان کا ایک معیاری پڑھا لکھا شخص تین ماہ کے 129,600 منٹ میں سے محض 30 منٹ اپنے معالج کے ساتھ گزارتا ہے۔ 30 منٹ غذاؤں کے بارے میں جانکاری کرتا ہے اور 30 منٹ غذائی مشوروں پر عمل کرتا ہے اور باقی کے 129,510 منٹ وہ اپنی مرضی سے گزارنے کی کوشش کرتا ہے جس میں پچھلے 90 منٹ کی جدوجہد بھی رائیگاں چلی جاتی ہے۔

اب ذرا بات ہو جائے کہ دہی کیسا ہو؟ کیا موٹی ملائی والا دہی یا ملائی کے بغیر والا؟ تو یقیناً دودھ میں موجود سیر شدہ چکنائیوں سے بچاؤ لیکن اس میں موجود کیلشیم حاصل کرنے کا واحد بہترین حل یہ ہے کہ دہی بنانے کے لئے بغیر چکنائی والا دودھ استعمال کیا جائے۔ بعض اوقات بازار سے میسر ناقص غذائیں بھی صحت کے لئے بہتر ثابت ہو سکتی ہیں اور اس کی بہترین مثال بازار سے حاصل شدہ دہی ہے جس میں گوالے حضرات بغیر چکنائی والا دودھ استعمال کرتے ہیں جو ان کو سستا پڑتا ہے۔

علاوہ ازیں بعض کمپنیوں کا ڈبہ بند دہی بھی صحت کے لئے اچھا ہے کیونکہ ان میں بھی بغیر چکنائی والا دودھ استعمال کیا جاتا ہے۔ گھر میں دہی جمانے کے لئے بھی یہی مناسب ہے کہ اُبلے ہوئے دودھ کو ٹھنڈا کرنے کے بعد اس کی بالائی اتار لی جائے اور پھر دہی جمایا جائے۔ ہر کھانے کے ساتھ دو چار چمچ دہی کا استعمال اگر روٹین بنا لیا جائے تو یقیناً یہ نہ صرف نظام انہضام کی بہتری بلکہ وزن کو کنٹرول میں رکھنے کا بھی ضامن ہوگا اور ساتھ ہی ساتھ جسم کے پٹھوں اور اعصاب کی بھی طاقت کا وسیلہ بنے گا۔

### کم کیلوریز کا استعمال وزن کم کرنے میں فائدہ مند ہوتا ہے

ایک سروے رپورٹ کے مطابق ڈائٹنگ کرنے والے لوگ اب وزن کم کرنے کے لئے ورزش کی بجائے خوراک میں موجود کیلوریز گننے لگے ہیں اور انہیں کم سے کم استعمال کر کے اپنا وزن کم کرنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ خوراک میں کیلوریز گننے کی زیادہ عادت خواتین میں پائی جاتی ہے۔ خواتین کی پچاس فیصد جبکہ مردوں کی ایک تہائی ایسا کرتی ہے۔ غذائی ماہرین کا کہنا ہے کہ کم کیلوریز والی خوراک کی زیادہ اقسام کی دستیابی کے باعث لوگ ورزش کی بجائے ایسی خوراک کھانے کو ترجیح دیتے ہیں جس میں کم سے کم کیلوریز ہوں۔

# فوڈ اور موڈ

(بشکریہ ریڈرز ڈائجسٹ)

**وزن** کو اعتدال میں رکھنے کے شوقین یہ تو جانتے ہیں کہ ان کو ڈائٹنگ کرنا ہے۔ مگر شاید یہ نہیں جانتے کہ بعد ازاں کس طرح وہ اپنی ہی کوششوں کا ستیاناس کر دیتے ہیں۔ اگر آپ زیادہ لمبے عرصے کے لئے وزن کو مناسب حدود کے اندر رکھنا چاہتے ہیں تو بقول ایک امریکن ماہر کے آپ کو تین چیزوں کا خیال رکھنا پڑے گا۔ اول خواہش سے کم کھانا' باقاعدہ سیر اور سوم اپنا موڈ خوشگوار رکھنا۔ تبھی آپ غذا اور موٹاپے کے کھیل میں جیت سکیں گے۔

اس امریکن ماہر غذا نے دو تین ٹوٹکے بتائے ہیں کہ کیسے ہم تقریبات میں جا کر بھی کم کھا سکتے ہیں۔ مثلاً بائیں ہاتھ سے کھانا خلاف شرع بھی ہے اور مشکل بھی ہے۔ مگر بطور علاج اگر آپ تقریبات میں دائیں ہاتھ میں پلیٹ پکڑ لیں اور بائیں سے ڈشوں پر ٹوٹ پڑیں تو یقیناً پلیٹ میں پہاڑ بنانا مشکل ہو جائے گا۔ اسی طرح بائیں ہاتھ سے کھانے کی جدوجہد میں تقریب کا وقت ختم ہو جائے گا۔ لیکن ایسا تبھی ممکن ہے کہ اگر آپ تقریبات کے رنگ برنگے کھانوں کو فتح کرنے کی بجائے اپنے موٹاپے کو فتح کرنا چاہیں۔ دوسرا طریقہ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ آپ ایسی تقریبات میں یا دوستوں کے ساتھ باہر کھانا کھانے جاتے ہوئے چیونگم چباتے ہوئے جائیں۔ اس طرح یقیناً آپ ان فالتو حراروں کو لینے سے بچ جائیں گے جو عنقریب آپ کے شکم میں طلاطم برپا کرنے والے تھے۔

یہ اکثر سُنا اور دیکھا گیا ہے کہ جو اپنی غذا پر نظر رکھتے ہیں وہ دوسروں کی نسبت زیادہ کامیاب ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ آپ روزانہ اپنی غذا کا حساب نہ رکھ سکیں لیکن یہ تو ہوسکتا ہے کہ آپ چھٹی وغیرہ کا دن مقرر کر لیں اور حساب رکھیں کہ آج کیا کھایا' کتنا کھایا اور کیوں کھایا۔ راہ چلتے چاکلیٹ یا آئس کریم کھاتے جانا یوں تو مناسب نہیں لگتا لیکن دوسرے لحاظ سے بھی نقصان دہ ہے کیونکہ ایک چاکلیٹ یا آئس کریم بار سینکڑوں حرارے مفت میں جسم کو دے دے گا اور تھل تھل کرتے جسم میں چربی کا مزید اضافہ کر دے گا۔ پس کم کھائیں ہمت سے بھی کم' خواہش سے بھی کم۔

### غذائی تحقیق

(Chem Abs 134)

حاصل مطالعہ: ڈاکٹر خالد محمود جنجوعہ

() گائے اور بھینس کے دودھ میں سے چکنائی نکالنے کے بعد دودھ میں وٹامن ای کی کمی واقع ہو جاتی ہے۔

() لہسن دل کے امراض کو روکنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ کیونکہ یہ کولیسٹرول کی زیادتی نہیں ہونے دیتا اور نہ ہی وریدوں اور شریانوں کو تنگ ہونے دیتا ہے۔

() گردہ کی پتھری کے مریضوں کو کم نمک استعمال کرنا چاہیئے۔ () اسپرین کے زیادہ استعمال سے دمہ ہو جاتا ہے۔

() وٹامن سی پر مبنی غذائیں بڑھاپے کے اثرات کو کم کرتے ہیں۔

### معیار

ایف ڈی آر سی ہمہ وقت اس کاوش میں مگن ہے کہ ڈائٹ کیئر میں صرف عالمی معیار کے حوالہ جاتی مضامین شائع کئے جائیں نہ کہ ماہرین کے ذاتی تخیلات کو ان محدود صفحات میں جگہ دی جائے۔ لہٰذا حوالہ جات کے متمنی ادارہ سے رابطہ کریں۔

ماہانہ
# ڈائٹ کیئر
لاہور
1997 سے بین الاقوامی غذائی معلومات پر شائع ہونے والا پاکستان کا واحد جریدہ

First Dietcare & Research Center
FDRC
You are what you eat





## اداریہ

### پانی پانی کر گئی.............

واسا والوں نے تسلیم کیا ہے کہ لاہور میں پینے والے پانی کے پائپ پرانے ہونے کی وجہ سے زنگ آلود ہو چکے ہیں جن کو حکومت پنجاب کے خصوصی احکامات کے تحت کثیر لاگت سے بتدریج تبدیل کیا جا رہا ہے۔ اس اعلان میں ایک اچھی اور ایک بری خبر ہے۔ جس کو ہم نے ملاوٹ کے مروجہ اصول کے تحت آپس میں شیر و شکر کر دیا ہے تا کہ صارفین محض روشن پہلو پر ہی نظر رکھیں۔ یہ ہم نے ویسے ہی کیا ہے جیسے مریض کے ہوش آنے پر ڈاکٹر کمرے میں داخل ہوا اور سپاٹ لہجے میں کہنے لگا کہ آپ کے لئے میرے پاس ایک اچھی اور ایک بری خبر ہے۔ بتایئے پہلے کون سی سناؤں۔ مریض نے نقاہت کے عالم میں کہا کہ چلیں پہلے بری سنا دیں۔ ڈاکٹر بولا......! آپ کے گردوں کے ٹیسٹ کرنے کی خاطر ہمیں دونوں نکالنے پڑے' جو کہ آپ کے تکیے کے نیچے احتیاط سے رکھے ہیں۔ مریض یہ سن کر رونے لگا تو ڈاکٹر نے تسلی دیتے ہوئے کہا لیکن اچھی خبر یہ ہے کہ دونوں انتہائی صحت مند نکلے۔ مبارک ہو........ ہمارے جن دوستوں کی عمر ساٹھ برس ہے ان کے لئے اچھی خبر ہے کہ وہ آئندہ تمام زندگی پینے کا صاف اور صحت مند پانی پی کر نہال رہیں گے لیکن بری خبر یہ ہے کہ پچھلے بیس برس سے وہ جو بول و براز سے آلودہ پانی پی رہے تھے اس کی وجہ سے 65 فی صد بیماریوں میں سے کسی ایک کی وجہ سے شاید جلد مر جائیں۔ بہر حال خواتین و حضرات......! زندگی دھوپ چھاؤں کا میلہ اور خوشی غمی کا جھمیلا ہے۔ بس کاتب تقدیر پر راضی برضا لوگ ہی سکون سے جیتے اور مرتے ہیں۔

ہمیں تو ''باٹلڈ واٹر'' پیک کرنے والے سرمایہ داروں سے شکایت بھی ہے اور ہم ان کے مشکور بھی ہیں۔ شکایت اس بات پر کہ واسا کے زنگ آلود پائپوں کا مردہ کھڑا کر کے انہوں نے خواہ مخواہ خواب خرگوش کے مزے لینے والی قوم کو خوفزدہ کر دیا تھا مگر مشکور اس بات پر کہ ان میں سے 89 فی صد نے وہی گدلا پانی بوتلوں میں بند کر کے اب جو سیف ڈرنکنگ واٹر کی مہر ثبت کر دی ہے اس نے کھرچے گئے زخموں پر پھاہے کا کام کیا ہے اور ہمارے جیسے بے شمار لکھے پڑھے' اب اطمینان اور تمکنت سے میٹنگ میں جاتے ہوئے ہاتھ میں بریف کیس کے ساتھ باٹلڈ واٹر بھی رکھتے ہیں۔ تا کہ پبلک کو احساس ہو کہ ہمیں اپنی صحت عزیز ہے۔

## دہی سے وزن گھٹائیں...

ڈاکٹر سلطان محمود

شہروں کی تیز زندگی کے باسی دودھ اور دودھ سے بنی اشیاء سے آہستہ آہستہ دور ہوتے جا رہے ہیں بلکہ ہم نے بڑے شہروں کے عوام کو تو خاص طور پر دودھ' دہی' پنیر اور لسی وغیرہ سے دور محسوس کیا ہے۔ اس غذائی تعصب کے وہاں کی موجودہ نسل پر کیا اثرات مرتب ہو چکے ہیں' اس کا تو ذرا سی نظر غائر سے ہی مشاہدہ کیا جا سکتا ہے۔

ہمارے عوام تیز تر مشینی زندگی کا بہانہ بنا کر دودھ اور دودھ سے بنی غذاؤں سے دوری اور مصنوعی دودھ' خشک دودھ' کولا مشروبات اور چائے کافی سے قربت اختیار کرتے جا رہے ہیں۔ اس صورت حال کا صرف اور صرف ایک ہی افسوس ناک پہلو ہے اور وہ یہ کہ ہم تیزی سے اپنے جسمانی ڈھانچے کو کمزور سے کمزور تر کر رہے ہیں اور ہڈیوں کے بھر بھرے پن' پٹھوں کی کمزوری' موٹاپے' ذیابیطس' جنسی کج روی' قد کا ٹھگنا پن' اعصابی تناؤ' چڑچڑاہٹ' ڈپریشن' مرگی' ذہنی معذوری وغیرہ کا شکار ہو رہے ہیں۔

ترقی یافتہ ممالک کی بے شمار سائنسی تحقیقات دودھ اور دودھ سے بنی اشیاء کی طرف دوبارہ عوام کو راغب کر رہی ہیں۔ ان میں سے ہم صرف دو کی طرف اشارہ اور ایک پر روشنی ڈالیں گے۔

جاپان کے غذائی ماہرین نے لگ بھگ پچاس سالہ تحقیقات کے بعد ثابت کر دیا ہے کہ کیفین پر مشتمل غذائیں ہمارے جسم میں جانے والی کیلشیم (جس کا سب سے بڑا ذریعہ ڈیری مصنوعات ہیں) کو نہ صرف جسم کا حصہ بننے سے روکتی ہیں بلکہ ہڈیوں کے اندر رہی سہی کیلشیم کو آہستہ آہستہ خارج کرتی رہتی ہیں۔ جس کے نتیجے میں مندرجہ بالا بیماریاں لاحق ہو جاتی ہیں۔ یہ تو ہمیں خوب معلوم ہے کہ کیفین کس کس غذا میں پائی جاتی ہے۔ چائے' کافی' کولا مشروبات' چاکلیٹ' کوکو اور اوولٹین کے علاوہ باقی تمام سوڈے کیفین سے بھرپور ہیں۔

یہ تو بات ہو رہی تھی دودھ اور دودھ سے بنی اشیاء کے کم یا زیادہ لینے کے ساتھ ساتھ کیفین کے استعمال سے ہونے والے نقصانات کی شدت کی۔ اب دوسری طرف کیلشیم خصوصاً دہی کے استعمال پر درجن بھر سے زائد تجربات جو امریکہ' آسٹریلیا اور یورپ کے چند ممالک کے علاوہ ایران میں بھی کئے گئے کا نچوڑ یہ کہتا ہے کہ ڈیری مصنوعات کا روزمرہ خوراک میں استعمال بذات خود ایک متوازن خوراک کا اہم جزو ہے۔ تاہم اس موضوع کو انہوں نے دو حصوں میں تقسیم کر دیا ہے۔

اول کیلشیم کے باقاعدہ استعمال سے وزن میں کمی ہوتی ہے۔

دوم یہ کیلشیم جن ڈیری مصنوعات سے حاصل کیا جا رہا ہے کیا وہ صحت اور وزن پر کوئی اضافی اثر ڈالتے ہیں۔ اس بات پر تو سب ہی متفق ہیں کہ ڈیری مصنوعات میں شامل لازمی جزو کیلشیم یقیناً موٹے یا زائد الوزن افراد خصوصاً بڑھوتری والے موٹے بچوں کے وزن کنٹرول میں رکھنے کا ضامن ہے۔

جب عام حالات میں وزن کم کرنے والی غذائیں یا دوائیں لی جاتی ہیں تو جہاں جسم کی فالتو چربی گھل کر خارج ہوتی ہے وہیں پر ہڈیاں بھی کمزور پڑتی ہیں۔ لہٰذا ایسے حالات میں اگر کیلشیم خصوصاً دہی سے حاصل شدہ کیلشیم کا استعمال کیا جائے تو وزن کم ہونے کے ساتھ ہڈیوں کو کمزوری سے بچایا جا سکتا ہے۔ پس غذا کے ماہرین اور عام فزیشن بڑے اعتماد سے موٹے اور زائد الوزن افراد کو دہی کا استعمال تجویز کر سکتے ہیں اور یقیناً وزن کم کرنے کے علاوہ بھی صحت کی بحالی میں دہی کے دیگر بے شمار کردار ہیں۔

Editor:
Dr. Sultan Mahmood, PhD
Advisors:
Prof. Mahmood Ali Malik, FRCP
Prof. Abdul Majeed Cheema, PhD
Prof. Saghir Ahmad Jafri, PhD

First Dietcare & Research Center
FDRC
You are what you eat

Monthly News Bulletin since 1997
Lahore
Dietcare
Sharing global information on Diet, Food & Nutrition
First ever publication in Pakistan

FDRC/2007/08 August 2007

# The Health Benefits of Green Tea

www.ediet.com

There few drinks with as many important health benefits as green tea, and the Chinese have long known about the many benefits of this exciting foodstuff. The Chinese have been using green tea in traditional medicine to treat problems ranging from headaches and insomnia to depression and stomach aches.

**Modern research**

Research done by modern scientists has backed up the traditional benefits of green tea, with many studies, both in Asia and the West, finding solid evidence of the many health benefits associated with drinking green tea on a regular basis. On often cited study showed a sixty percent decreased in the risk of esophageal cancer in Chinese men and women who drank green tea on a regular basis. The study concluded that a compound in green tea served to inhibit the growth of cancer cells.

In addition, other research seems to indicate that green tea has the ability to lower both total cholesterol levels and the ratio of good cholesterol (HDL) to bad cholesterol (LDL).

Some of the many conditions for which green tea is thought to be effective include cancer, high cholesterol levels, high blood pressure, rheumatoid arthritis, cardiovascular problems, infections and lowered immune system function.

**The power of green tea**

The secret to the power of green tea is thought to lie in the fact that it is so high in polyphenols. The most significant of these ingredients is thought to be epigallocatechin gallate (EGCG).

*Editorial*

## Use-it-or-lose-it



Harvard Heart Letter of June 2005 addresses the males and conveys messages of each decade. For example its messages for the men at 40s and 50s are interesting and support our viewpoint. Obesity actually starts to happen early in life, but by middle age the average guy has indeed acquired the round belly. Men become overweight or obese. Aesthetics aside, it's a major health hazard: Excess body fat increases the risk of heart disease, hypertension, stroke, diabetes, arthritis, and cancer. If there were a quick fix, we'd all be thin. But there is a slow fix: diet and exercise. Real men eat vegetables, fruit, whole grains, and fish. They can have some meat and potatoes too, but the less the better. Calories count; for men who need to reduce. Exercise counts, too. You don't have to run a marathon to control your weight and improve your health, but you do have to walk for at least 30 minutes a day. Other forms of moderate exercise will do just as well, as long as you do it. A lack of exercise and obesity are responsible for about countless preventable deaths around the globe each year. That's nearly as many as smoking, but the burden of sedentary living and obesity get much less attention.

It's another message that men should hear early on, but by 50 it becomes urgent. At 50, you'll need to talk to a doctor about how you should be screened for heart problems, and the more controversial question of prostate cancer screening. If you haven't had your blood pressure, cholesterol, and blood sugar checked at regular intervals, you should surely do so now. The same is true for your eyes. Screening tests and good health habits are essential, but men must also listen to their bodies and report sounds of discord to their doctors. Most don't; a major survey by the Commonwealth Fund reported that 25% of men said they would handle worries about health by waiting as long as possible before seeking help; just 18% said they would seek care as soon as possible.

Physicians and nutritionists can help if you let them.

EGCG is known as a powerful antioxidant, and it has been shown to both inhibit the growth of cancer cells and kill cancer cells without injuring healthy body tissue. EGCG has been shown to be effective at lowering the level of bad (LDL) cholesterol, and in helping to prevent blood clots from forming. This may be why green tea has shown such promise in preventing heart disease and stroke.

In addition, scientists have been studying the role green tea may play in what has become known as the French paradox. Many people find it amazing that the French, who eat diets rich in fatty foods, have a much lower level of heart disease than do Americans. The answer to the French paradox is thought to lie in the healthful benefits of red wine. Red wine contains resveratrol, which is a polyphenol thought to mitigate the effects of the fatty French diet. Studies have shown that EGCG, a main ingredient of green tea, is twice as powerful as the Ingredients found in red wine.

### What makes green tea so special?

While green tea, oolong tea and black tea are all made from the leaves of the camellia sinensis plant, green tea is different in the way it is processed. The leaves of green tea are steamed, which helps to prevent the oxidation of the important EGCG compound. Black tea and oolong tea, on the other hand, are made from leaves that are fermented, and this means that the EGCG they contain is converted to other, less effective, disease fighting chemicals.

In addition to its many traditional health benefits, there is even evidence that green tea can be helpful when trying to lose weight. One study found that those who consumed a combination of green tea extract and caffeine burned a higher number of calories than those only taking caffeine.

DDDDD

# Water Purity for Your Security

*Dr. Maoshing Ni*

Native water of every inhabitant is responsible for his health and longevity. What they all have in common is pure water sources located far from any city, free from chemicals and toxins. Tap water in urban areas contains pesticides, industrial pollutants, chlorine, fluoride, and other chemicals. Well water and mountain streams in some parts of the countryside are not much better because of the acid rain and toxic levels of minerals present in groundwater.

Your safest bet is filtered water. There are many different kinds of filtration processes available for removing contaminants. The best kinds use activated charcoal, which removes the impurities but leaves the water-soluble minerals. Avoid water softeners, which take away essential minerals. Also do not store water in plastic containers because the polychlorinated biphenyls (PCBs) can leach into the water.

**Water for Weight Loss**

Our body requires a certain amount to maintain our blood osmotic levels, provide the medium for circulating and excreting waste products, and cleansing the interstitial tissues. That being said, water is also a key to losing weight. For example, in low-carbohydrate diets, it is recommended and often mandated to drink at least 80ounces (10 glasses) or more of water every day.

This is actually in order to help with the removal of the ketons, an acidic particle residue produced when converting fat into sugar in the body for energy metabolism, from the body. Protein-rich diets also have a tendency to produce kidney and gall stones - extra water intake reduces the risk of these. It is healthiest to drink pure, room temperature water.

**Aromatic Flavored Water**

Crush some fresh basil and mint leaves, put them in a large carafe, add room temperature water, and let this mixture sit for half of an hour. Then add one tablespoon of honey and mix. This is an aromatic and refreshing drink to accompany any meal.

# Water as Human Right

*People's Health Movement, Egypt*

People's Health Movement (PHM), a Secretariat of which is located for the next five years in Egypt seeks you to urgently support the following statement on the right to water. This is the statement which PHM presented to the Second Summit of Heads of States of the Community of South American Nations, took place in Cochabamba, Bolivia from Dec. 8-9, 2006. The signed-on statement and list of signatories were distributed to all 12 heads of state in Bolivia.

Statement:

This proposal calls for a: South American convention for human rights and access for all living beings to water, as a region privileged with 27% of fresh water supplies in the world, we need to discuss and approve a South American Convention on Water that guarantees access to this vital resource to all living beings. We need to preserve water, in its different uses, from processes of privatizations and the market logic that are imposed in trade agreements. We are convinced that this South American treaty on Water would be a decisive step towards a Global Convention on Water.

Our organizations endorse this position and insist governments work with social movements to ensure democratic participation in reaching these ends. We renew our call for an international water convention which guarantees people's right to water, protects our environment, prevents interference and abuses by corporations, trade agreements and international financial institutions, and supports governments to meet this responsibility.

We affirm that water belongs to the earth and all species for all time, It is an inalienable human right and a public trust to be protected and nurtured by all people, communities and nations.

*Signed by: Forum for Environment, Economic Development and Welfare of People (Feed Well People), Lahore, Pakistan.*


***Chief Editor***
**Dr. Sultan Mahmood**
PhD Nutrition, Poland
Post Doctorate (Denmark / USA)
*Ex-Consultant:*
FAO, UNDP, ADB, WB, GTZ, GOP
*Chief Nutritionist:*
**FIRST DIETCARE & RESEARCH CENTER**
324-B, New Chouburji Park,
Lahore 54500 Pakistan.
Ph: 042 615 9562 Cell:0321 430 2528
dietcare@gmail.com<www.feedwell.org>



***Subscription Services***
Cost for one year subscription is Rs.1000/- for professionals attached with the chain of healthcare system, Educationist/member of professional societies/pharma industry/NGO and Rs. 500/- for patients and general public.



The Forum for Environment , Economic Development and welfare of People **(Feed Well People)** is non profit social advocacy NGO and monthly **Dietcare** is its official organ. **Feed Well People** mounts continuing education programs in health, environment, education, economics. It presses for changes in government and corporate policies.

## Pomegranate (Anar)

Brimming with polyphenols, pomegranate contains special compounds with enough antioxidant power to safeguard your overall health! Pomegranate also contains tannins, which promote cardiovascular health and support healthy aging and are high in vitamin C.



# Are You Getting Enough Calcium?

Harvard School of Health, USA

Calcium is a vital part of every diet, but many people are not getting all the calcium they need for healthy teeth and bones. Nutritionists recommend that women aged from 11 to 18 consume no less than 800 mg of calcium every day, and that those aged 19 and older get at least 700 mg of calcium every day. Calcium is vital to healthy teeth and bones, and to preventing such complications as osteoporosis.

**Why You Need Calcium**

Calcium is the most abundant mineral in the human body, and it accounts for from 1.5 to 2% of the average person's total body weight. The vast majority of calcium in the body, a full 99%, is concentrated in the bones and the teeth, with the remaining 1% distributed throughout the bloodstream, muscles and other body tissues. It is crucial that the body have a steady supply of calcium to draw from at all times.

Milk is the single most important source of calcium, and few foods are as rich in calcium and as healthy as is milk. In addition to calcium, milk contains significant amounts of phosphorus, magnesium and potassium. These elements are vital, since they help the body absorb and more readily use the the calcium in the diet. In addition, milk contains vitamin D, which is also vital for the utilization of dietary calcium. In addition to milk, vitamin D is derived from sunlight, and from the consumption of meat, canned fish with bones, tofu and green leafy vegetables.

**Milk in a Healthy Diet**

While many other foods also contain calcium, milk and dairy products have more concentrated levels of calcium, and it is difficult to get the necessary 700-800 mg of calcium without milk in the diet. In order to replace the calcium in a single glass of skim milk it would be necessary to eat three servings of spinach, nine boiled eggs, five large servings of broccoli or 20 servings of lettuce.

Nutritionists recommend that



Adults drink three and a half glasses(3.5) of milk every day in order to get the amount of calcium they need in their diet. There are many ways to get that milk besides drinking it plain. For instance, many people find that mixing their milk with a couple of spoons of honey and mixing it in the blender makes a delicious and nutritious smoothie. In addition, milk can be added to your favorite recipes, and used in your daily coffee.

**Cut the Fat**

Of course getting the calcium your need is important, but so is cutting the fat in the diet. A high fat diet has been implicated in obesity, diabetes, heart disease and other serious medical conditions, so it is important to avoid fat while getting the calcium you need. That is why it is so important to seek out low fat and nonfat dairy products whenever you can. Doing so will allow you to get all the calcium you need without consuming more fat than you need.

○○○○○○○

## Mangosteen

Mangosteen a heart-healthy fruit from *Garcinia mangostana*, a small tree native to tropical Malaysia. Found as small berries, 2 to 3 inches in diameter, they are a natural source of antioxidants called xanthones that help protect your body from free-radical damage and promote a healthy immune system. Best of all, animal research suggests that xanthones may support optimal cardiovascular health.

## *Letters to Editor*

**Q** I read the article "Why fish should you eat?" published in January 2007 issue. Flaxseeds also contain Omega-3 fatty acids and are too cheap. Its dose is one heaped tablespoon per day when ground. What's about our local cold water fish e.g. Trout, Roho, Maha, Sher, Malhee, Sanghara, Khagga? Does anyone of these contain Omega-3 or Omega-6 fatty acids? We eat fish after deep frying oil. Does not in this way we burn the fatty acids it contains. Please tell me how to cook fish so that acids remain in tact.. Also please inform whether "Seven Seas Cod Liver Oil" available at drug stores lowers the cholesterol or it is only Vitamin A & D. ?(Homeo Physician, Naveed ur Rahman, Lahore)

**A** Thanks fr taking interest in 'Dietcare'. You are right that flaxseed contains omega-3 but our article was speaking about animal sources of omega-3. As per policy of 'Dietcare' only authentic and published research is picked up, so unfortunately no such matter we could see about our local fish. Cooking methods are always as important as the profile of food nutrients. Regarding 'seven seas capsules' they contain mostly processed mix fish oils, hence we are doubtful about the presence of omega-3 or 6 fatty acids. You will receive regularly the future issues of 'Dietcare'.

✈✈✈✈✈

**Green tea** contains antioxidants which help protect your cells and fight free radicals in your body. Plus, research suggests that these antioxidants may help promote heart health.Each tea bag is filled with 100% whole leaf organic tea, and the difference in taste from the teas you're used to is night and day. The flavor and aroma are nothing short of spectacular.These tea bags are sealed in beautiful tins that keep out moisture and light, both of which could degrade the quality of the tea. The tin seals in freshness, and gives you a convenient way to store your teabags.

- *Green Tea* is delicious, & slightly sweetand can be brewed darker than other teas without affecting the taste.
- *Decaf Green Tea* gives you the same great taste as the regular green tea, without the caffeine.
- *Red Bush (Rooibos) Tea* has a rich, deep coppery red color and a smooth, slightly sweet flavor.

# Children pay the price for lack of safe water and sanitation

http://www.unicef.org/media/media 36034.html

More than 1.2 billion people have gained access to safe water since 1990, according to Progress for Children: A Report Card on Water and Sanitation, launched by UNICEF.

The report charts progress towards Millennium Development Goal (MDG) # 7 which includes the target of halving the proportion of people without sustainable access to safe drinking water and basic sanitation by 2015. Between 1990 and 2004, global coverage of safe drinking water rose from 78 per cent to 83 per cent. Latin America and the Caribbean and the South Asia regions will meet the drinking water target almost ten years early.

"The progress made to date in increasing the number of people with access to safe water has been impressive," says UNICEF Executive Director Ann M. Veneman. "However, unsafe water and lack of basic sanitation contribute to the deaths of an estimated 1.5 million children under five each year as a result of diarrhea."

Examining sanitation, the report finds that an estimated 1.2 billion people have gained access to basic sanitation since 1990, with global coverage rising from 49 per cent to 59 per cent. In South. Asia, access to improved sanitation more than doubled between 1990 and 2004. In East Asia and the Pacific, the proportion of people with basic sanitation rose from 30 per cent to more than 50 per cent.

"Despite commendable progress, an estimated 425 million children under the age of 18 still do not have access to an improved water supply and over 980 million do not have access to adequate sanitation," says Veneman. "Clean water and sanitation are vital prerequisites for improved nutrition, reductions in child and maternal mortality and the fight against disease."

Improved sanitation facilities could reduce diarrhea-related diseases in young children by more than one-third, says the report. With better hygiene practices, such diseases could be reduced by two thirds. While the world is on track to meet the water target, progress could be impaired if the provision of safe water to the world's poorest communities is not made a priority.

Sanitation is a much greater challenge. Despite significant gains, the world is not on track to meet the MDG target for sanitation. In South Asia, for example, two out of three people still lack basic sanitation. The report further says that the benefits of improved drinking water and sanitation are evident and could be extended to many more of the world's people, if only sufficient resources and resolve were dedicated to the task.

✪✪✪✪✪✪

# Why is a personalized diet important?

We all know our health is influenced by what we eat, drink and other well-known lifestyle choices that we make. The latest scientific research shows that for each of us these choices can have greatly differing effects on our health.

Small differences in your genes influence how well your body metabolizes foods, utilizes nutrients and excretes damaging toxins, all of which can affect your general state of health. By finding out if you have any of these variations; you can modify your diet and lifestyle choices to achieve optimum nutrition and health. For example, if some of your genes place you at risk for heart disease, modifying your diet and exercise habits now will decrease the chance of the disease developing. If your body isn't efficient with B vitamins, an important factor in skin renewal, a modified diet or daily supplement can provide you with the proper amount for healthy skin.

***

## Flaxseed (Alsi)

Flax is a health powerhouse, full of omega-3s, lignans, and soluble fiber. These substances bolster your immune and cardiovascular systems and may even help prevent tumor growth and cancer. The natural laxative action in flax helps keep your body running smoothly too. Use ground flaxseed; it provides far more nutritional benefits than does the whole seed which is hard. It is by far the richest source of lignans, which are probable cancer fighters. Flaxseed oil does not contain an appreciable amount of valuable lignans, but it comes packed with omega-3 fats. One tablespoon of ground flaxseed contains about 36 calories.

اچھے ناشتے سے مراد یہ ہے کہ گھر کا ناشتہ ہو اور باورچی خانے میں موجود صحت مند غذاؤں سے مل کر بنا ہو یعنی جو، سالم گندم کا دلیہ یا اس کی روٹی، پھلیاں اور چند ایک موسمی پھل چاہے خشک کر کے رکھے ہوں علاوہ ازیں السی (Flaxseed) کہ جس میں مچھلی کی طرز پر اومیگا تھری چکنائیاں ہوتی ہیں جیسی کوئی چیز موجود ہو۔ السی چونکہ ذرا ذائقے میں کڑوی ہوتی ہے اس لئے اس کو پیس کر دہی یا پنیر میں ملا کر لیا جاسکتا ہے۔



## اعلان

مغرب کی غذائی تحقیقات کے بیشتر نتائج آہستہ آہستہ اسلامی تعلیمات کی سائنسی توجیہہ بنتے جارہے ہیں۔ جس کے لئے بسا اوقات قرآنی آیات یا احادیث کے حوالے دیئے جاسکتے ہیں۔ احترام کا تقاضہ یہ ہے کہ مبارک ہستیوں کے نام اور عربی آیات اس بلیٹن میں نہ چھاپی جائیں تا کہ ڈاک کی ترسیل کے دوران بے حرمتی کے ممکنہ خدشہ سے بچا جاسکے۔ وگرنہ ہمیں یقین واثق ہے کہ قرآن ہی جہانوں کے علوم کا سرچشمہ ہے اور جدید سائنسی تحقیقات قدرت کے سربستہ راز ہی آشکار کررہی ہیں اپنے تئیں کچھ نیا علم پیدا نہیں کررہیں۔ (ادارہ)

# پینے کا صاف پانی

از: یونیسف نیویارک

یونیسف پچھلے ساٹھ برس سے دنیا کے 156 ممالک اور علاقوں میں بچوں کی بچپن سے بلوغت تک کی نگرانی کرنے والا سب سے بڑا عالمی ادارہ ہے۔ اس کا کام بچوں کی صحت' غذا' صاف پانی' صفائی اور بنیادی تعلیم کا خیال رکھنے کے علاوہ ان کو تشدد' استحصال اور ایڈز سے بچا کر رکھنا بھی ہے۔ اس عالمی ادارے کی مالی ضروریات حکومتیں' کاروباری ادارے و مخیّر حضرات وغیرہ مل کر پوری کرتے ہیں۔ اس ادارے نے حال ہی میں موجودہ ہزاریئے کے ترقیاتی اہداف (MDG) کے بارے پینے کے محفوظ پانی کے متعلق ایک رپورٹ شائع کی ہے۔ جس میں دنیا میں پینے والے پانی کے بارے میں چند حقائق شائع کئے۔ آیئے ان پر ایک نظر ڈالتے ہیں:

اگرچہ 1990 سے لے کر اب تک ایک ارب بیس کروڑ لوگوں نے دنیا بھر میں پینے کے صاف پانی تک رسائی حاصل کی ہے' مگر اب بھی ہر دس میں سے چار افراد صفائی کی بنیادی سہولیات سے دور ہیں۔ جس کے نتیجے میں ہر سال پندرہ لاکھ بچے پانچ برس کی عمر تک پہنچنے سے قبل ہی ڈائریا سے دنیا سے کوچ کر جاتے ہیں۔ بہرحال 1990 سے 2004 کے درمیان پینے کے محفوظ پانی تک دنیا کے 83 فی صد افراد کی رسائی ہوئی جو قبل ازیں 78 فی صد تھی۔ اسی طرح بنیادی صفائی تک رسائی میں بھی دس فیصد لوگوں کا اضافہ ہوا ہے۔ مشرقی ایشیا اور بحرالکاہل کے ممالک میں شرح 20 فی صد بڑھی ہے۔ لیکن اب بھی ان ممالک کی آدھی آبادی صفائی کی بنیادی سہولتوں سے محروم ہے۔

رپورٹ میں اس بات کا خاص طور پر ذکر ہے کہ پندرہ لاکھ بچوں کی سالانہ ہلاکت میں ایک تہائی کو صرف صاف پانی پینے سے ہی روکا جاسکتا ہے۔ جب کہ مزید ایک تہائی اموات بنیادی صحت وصفائی کی سہولتیں بہم پہنچنے سے روکی جاسکتی ہیں۔ مگر مسئلہ یہ درپیش ہے کہ چار کروڑ بچوں تک صاف پانی پہنچانا اور مزید دس کروڑ بچوں تک صحت کی بنیادی سہولتیں دینا ایک کار دارد ہے۔ جو بہت ساری حکومتوں کے لئے ایک مشکل ہدف ہے۔

یونیسف کی مذکورہ رپورٹ میں یہ اشارہ ,وجود ہے کہ لاطینی امریکہ' کریبین ممالک اور جنوبی ایشیا کے علاقے صاف پانی کی سہولت اپنے ہدف سے دس سال قبل حاصل کرلیں گے۔

## اناج' دل کے امراض سے محفوظ رکھتا ہے

فلوریڈا میں ہونیوالی ایک تحقیق کے مطابق ناشتے میں ایک ہفتے میں تقریباً سات مرتبہ یا اس سے زائد دنوں تک اناج کا استعمال ہارٹ اٹیک کے خطرات میں کمی پیدا کرتا ہے۔ تحقیق میں شامل جن افراد نے ناشتے میں اناج استعمال کئے ان میں دل کے فیل (ہارٹ اٹیک) ہونے کے امکانات میں 30 فیصد کمی واقع ہوئی۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ اناج کی تمام اقسام میں بلڈ پریشر اور کولیسٹرول کے نقصان دہ اثرات سے محفوظ رکھنے کی صلاحیت موجود ہوتی ہے اگر ان کا استعمال ناشتے میں کیا جائے دل کی کارکردگی بہتر ہوجاتی ہے۔ ان میں موجود فائبر نہ صرف بچوں کے لئے مفید ہوتا ہے بلکہ بڑوں کے لئے بھی مفید ثابت ہوتا ہے۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ ناشتے میں دودھ انڈے کے ساتھ اناج کا استعمال بھی کرنا چاہیئے۔ خاص طور پر بوڑھے افراد کو انہیں اپنی خوراک کا حصہ بنانا چاہیئے۔

## فرسٹ ڈائیٹ کیئر اینڈ ریسرچ سنٹر FDRC کا طریقہ کار

فرسٹ ڈائیٹ کیئر اینڈ ریسرچ سنٹر جون 1997ء میں لاہور میں قائم کیا گیا جس کے اولین مقاصد چار تھے۔

☆ غذاؤں کی معالجاتی خصوصیات کو اجاگر کرنا اور طرز زندگی میں بنیادی غذائی تبدیلیاں لا کر انسان کو ان بیماریوں کے مقابل طاقتور بنانا جو فعلیاتی نظام استحالہ میں خرابی یا جراثیم و دیگر حادثات سے وجود میں آتی ہیں۔

☆ حالت بیماری میں دواؤں کے ضمنی بداثرات میں کمی لانا نیز ایسی غذائیں تجویز کرنا جو دواؤں کی اثرپذیری میں اضافہ کریں۔ تا کہ مریض کے وقت۔ پیسہ۔ درد اور امید کا بہترین متبادل مہیا کیا جاسکے۔

☆ حالتِ تندرستی میں خصوصاً بچپن سے "صحت مند غذا" کے تصور کی بنیاد ڈالنا۔

☆ مندرجہ بالا مقاصد کی تکمیل کے لئے عوام الناس (بشمول مریض اور معالج) کو مصدقہ لٹریچر بہم پہنچانا۔ نیز عالمی غذائی تحقیقات کو عوامی شعور کی بیداری کے لئے بذریعہ لیکچرز، ورکشاپس' تصنیفات مناسب جگہوں تک پہنچانا۔

الحمدللہ ادارہ ایف ڈی آر سی پچھلے دس برسوں میں بے شمار مصدقہ لٹریچر شائع کرا کے فیملی فزیشنز سپیشلسٹ ڈاکٹرز۔ مریضوں نیز دواساز کمپنیوں اور فوڈ انڈسٹری کو ارسال کرچکا ہے۔ علاوہ ازیں مختلف معالجین کے زیر علاج مریضوں کو غذائی رہنمائی ماہرین غذا کے ذریعہ پہنچا چکا ہے۔ یہ تمام کام عوامی خدمت کے جذبہ سے اللہ کے فضل سے تاحال جاری ہے۔

ادارہ

## معیار

ایف ڈی آر سی ہمہ وقت اس کاوش میں مگن ہے کہ ڈائٹ کیئر میں صرف عالمی معیار کے حوالہ جاتی مضامین شائع کئے جائیں نہ کہ ماہرین کے ذاتی تخیلات کو ان محدود صفحات میں جگہ دی جائے۔ لہذا حوالہ جات کے متمنی ادارہ سے رابطہ کریں۔

## شعور صحت

تحقیقات ظاہر کرتی ہیں کہ روزانہ 8-10 گلاس پانی پینے سے کمر اور جوڑوں کے درد میں 80% کمی کی جاسکتی ہے۔ جسم انسانی میں 2% پانی کی کمی سے اچانک بھول جانا (Short term memory) کمپیوٹر سکرین پر یا تحریر پر نظر کا مرکوز نہ ہونا جیسے مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔ روزانہ 5 گلاس پانی پینے سے قولون کے کینسر کے امکانات 45 فیصد کم، چھاتی کے کینسر کے خطرات 79 فیصد اور مثانہ کے کینسر کے خطرات 50 فیصد تک کم کئے جاسکتے ہیں۔

## مگرمچھ کا بطور خوراک استعمال

دنیا کے مختلف ممالک مثلاً آسٹریلیا، تھائی لینڈ، جنوبی افریقہ اور کیوبا وغیرہ میں مگرمچھ کو مربوں کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔ ان ممالک کے خیال میں ان کا سفید گوشت اور اس میں شامل غذائیت انہیں ایک روایتی ذائقہ فراہم کرتی ہے۔ اس کا کولیسٹرول کا لیول دوسرے گوشت سے ذرا زیادہ ہے۔ مگرمچھ سے حاصل ہونے والے تیل اور گوشت کے ذائقے کو ان ممالک میں بہت عمدہ خیال کیا جاتا ہے۔

# اچھا ناشتہ ..... صحت کیلئے ضروری

### اچھا ناشتہ کرنے سے میٹابولزم کے اندر کیلوری کو جلانے کی شرح بھی تیز ہو جاتی ہے

تحقیق و تلخیص: ایس ایم فائق

مشرقی معاشرے کی مشہور کہاوت ہے کہ "جو ناشتہ نہیں کرتا ذہین نہیں ہوتا"۔ اسی طرح کی مغربی کہاوت ہے کہ "ناشتہ دن کا اہم ترین کھانا ہے"۔ محاروں اور کہاوتوں کی اہمیت سے قطع نظر قدیم سے لے کر جدید معالجین کا کم از کم ناشتے کی اہمیت پر نکتہ نظر ایک جیسا ہے آئیں دیکھیں کہ ایسا کیوں ہے؟

### اچھی شروعات

رات بھر کا فاقہ جو کہ عموماً دس گھنٹے پر محیط ہوتا ہے کو محض ناشتے سے ہی حاصل شدہ توانائی سے آنے والے دن میں کام کرنے کا سٹارٹ ملتا ہے۔ مگر اس بات کا انحصار اس پر ہے کہ ہم کس طرح کا ناشتہ منتخب کرتے ہیں۔ اگر تو ہمارے ناشتے میں ایسی غذائیں شامل ہیں جو ہمارے جسم میں جا کر ہمیں آہستہ آہستہ حرارت یعنی توانائی مہیا کریں تو اس طرح ہم دوپہر تک کیلئے بھوک کے ہاتھوں پریشان نہیں ہوں گے اور نہایت آسانی سے بسیارخوری (Over Eating) سے اپنے آپ کو بچالیں گے۔ ایسی غذاؤں میں عموماً سالم دانے (Whole grain) اور پھل شامل ہیں۔ کھانے پینے کے بارے میں لوگوں کی عادات پر کی گئی مصدقہ تحقیق سے یہ ثابت ہو چکا ہے کہ جو لوگ صبح کا ناشتہ چھوڑ دیتے ہیں وہ پھر رات بھر اور صبح کے طویل وقفے سے پیدا شدہ توانائی کی کمی کو باقی دن میں جو چیز سامنے آئے اس کو کھا کر پورا کرتے ہیں۔ ان اوٹ پٹانگ غذاؤں میں عموماً غیر صحت مند کھانے یعنی زیادہ تر بازاری چیزیں کہ جن میں زیادہ چکنائی اور زیادہ توانائی ہوتی ہے شامل ہوتے ہیں۔ اچھے ناشتے سے دن کی شروعات کرنے کے دیگر فوائد میں یہ بھی شامل ہے کہ اس سے ہمارے میٹابولزم کے اندر کیلوری کو جلانے کی شرح بھی تیز ہو جاتی ہے جس کے نتیجے میں ہمیں اس غذا سے زیادہ توانائی مل جاتی ہے لہذا دوسری غذاؤں کی ضرورت نہیں رہتی اس سے وزن کو قابو رکھنے میں بڑی مدد ملتی ہے۔ ہاں ایک غلط فہمی کا ازالہ بے حد ضروری ہے بعض لوگ اچھے ناشے سے مراد ایسا ناشتہ لے لیتے ہیں کہ جس میں میٹھی اشیاء کی بھرمار ہو اگر تو ناشتے میں مٹھاس پھلوں وغیرہ سے حاصل ہو رہی ہو تو کوئی مضائقہ نہیں لیکن اگر اس میں چینی، گڑ یا دیگر مصفا میٹھے (Refined sugars) شامل ہوں تو معاملہ بالکل الٹ ہو جائیگا۔ مصفا مٹھاس میں سے ضروری غذائی اجزا کی بے حد قلت ہوتی ہے۔ لہٰذا ان کو کھانے سے توانائی ایک دم سے اوپر کی طرف بڑھتی ہے اور نارمل درجے تک آتے آتے جسم کے اندرونی نظام کو خاصہ بگاڑ دیتی ہے۔ اس طرح ہم تھوڑے ہی وقت کے بعد اپنے آپ کو زیادہ بھوکا اور تھکا ہوا محسوس کرنے لگتے ہیں لہذا جو کھانے کی چیز سامنے آئے اس پر ٹوٹ پڑتے ہیں اور مزید براں ہم میں دوپہر کے کھانے کا انتظار کرنے کی بھی سکت نہیں رہتی۔ پس ایک اچھے صحت بخش اور متوازن لیکن سیر حاصل ناشتے کی خصوصیت یہ ہے کہ اس میں اناج سے بنی اشیاء (روٹی وغیرہ)، تازہ پھل، ہلکا سا سالن اور دہی کی ایک پیالی شامل ہوں، دہی میں چینی نہ ملائی جائے۔

### چند تجاویز ....

۱۔ موسمی سبزیوں اور پھلوں کو دھو کر اور صاف کر کے کاٹ لیا جائے اور ممکن ہو تو فریج و فریزر وغیرہ میں محفوظ کر لیا جائے ہر ناشتے میں ان کو مکس کر کے یا الگ الگ انڈے کے آملیٹ میں ملا لیا جائے۔

۲۔ انتہائی کم چکنائی والے دہی میں تازہ پھل یا اناج، پھلیاں اور کشمش وغیرہ ملا کر ایک پلیٹ کا ناشتہ تیار کر لیا جائے۔

۳۔ دہی کی جگہ چکنائی نکلا دودھ بھی استعمال کیا جاسکتا ہے۔

۴۔ ناشتے میں روٹی لی جاسکتی ہے لیکن نان، پراٹھے و پوری وغیرہ سے پرہیز کی جائے۔

۵۔ مچھلی کے فالتو حصوں کے ٹکڑے وغیرہ سنبھال کر رکھ لئے جائیں اور ان کو پنیر اور سادہ روٹی یا براؤن بریڈ کے سلائس کے ساتھ لیا جائے۔

۶۔ گندم کے چوکر کو ذرا صاف کر کے دودھ یا دہی کے ساتھ استعمال کریں۔

## ایڈیٹر کے نام

سوال: ہیپاٹائٹس کے مریضوں کو کون سی غذائیں لینی چاہئیں۔ (محمد عمران بٹ، نیشنل بنک کالونی لاہور)

جواب: آپ نے ہیپاٹائٹس کی قسم نہیں لکھی بہرحال مناسب مقدار میں مندرجہ ذیل تقریباً تمام غذائیں ہفتہ وار لینی چاہئیں۔ بکرے اور مرغ کا گوشت، دیسی اور بناسپتی گھی کی بجائے کوکنگ آئل، لوکی، ٹینڈے، شلجم، مولی، کھیرا، میتھی اور پالک، پھلوں میں خربوزہ، مسمی، تربوز، ککڑی، میٹھے اور چکودرہ، لوبیا اور سرسوں کی پھلیاں، تیز مصالحوں کی جگہ ہلکی کالی مرچ، مناسب مقدار میں وقفے وقفے سے صاف پینے کا پانی۔

سوال: مجھے اکثر ڈاکٹر وٹامن B12 کے ٹیکے لگتے ہیں جس کی کمی کا میں شدید شکار ہوں۔ کیا اس حد تک کمی ہو جاتی ہے۔؟

مسز خورشید اختر (کوئٹہ)

جواب: چونکہ آپ نے سابقہ ہسٹری نہیں لکھی۔ اس لئے گمان ہے کہ یا تو آپ نے ماضی میں چھوٹی آنت کے اوپری حصے کا اپریشن کرایا ہوگا کہ جو وٹامن B12 کے خون میں انجذاب کی نمایاں جگہ ہے۔ یہ وٹامن معدے سے بھی انجذاب کرتا ہے لیکن محدود سطح پر، اگر ایسا نہیں ہے تو دیگر وجہ یہ ہوسکتی ہے کہ آپ کے معدے میں تیزابیت ہے جو بسا اوقات چھوٹی آنت کے دوسرے حصہ یعنی (Ileum) تک پہنچ کر قدرتی طور پر بننے والے Intrinsic Fector Complex میں گڑبڑ کرتی ہے جس کے سبب وٹامن B12 اس کمپلیکس کے ساتھ جڑ نہیں پاتا پس خون میں جذب نہیں ہو پاتا۔ مندرجہ بالا دونوں صورتوں میں B12 کے ٹیکے ہی موثر ترین علاج ہیں۔

## فکر صحت

★ پیٹ کے 25 کیڑے 24 گھنٹے میں 15 گرام خون چوس لیتے ہیں۔

★ خون کے سرخ ذرے کی عمر 120 دن ہوتی ہے۔ لہٰذا HbAlc ٹیسٹ میں لئے گئے نمونہ خون میں ہر عمر کا سرخ ذرہ موجود ہوتا ہے۔ ان سرخ ذرات پر لدی گلوکوز کی اوسط نکالی جائے تو یہ مریض کے خون میں پچھلے چار ماہ کی شوگر کی مقدار بتائے گی۔

## غذا میں دودھ کی اہمیت

ایک عام انسان کی روزانہ درکار سات سو تا آٹھ سو ملی گرام کیلشیم غذا میں دودھ شامل کئے بغیر حاصل کرنا ممکن نہیں۔ اگر کوئی چاہے کہ دودھ کی بجائے دوسری غذاؤں سے کیلشیم حاصل کرلے تو اس کے لئے اس کو روزانہ ضرورت یعنی ساڑھے تین گلاس دودھ کے بدلے دس پلیٹ پالک یا 32 ابلے ہوئے انڈے 17 پلیٹ بند گوبھی یا پھر 70 پلیٹ سلاد کھانا پڑے گا۔ کیا اس سے بہتر نہیں کہ روزانہ ایک گلاس چکنائی نکلا دودھ پی لیا جائے۔

## ہدیہ تشکر

ایف ڈی آر سی یہ اپنا اخلاقی و پیشہ ورانہ فریضہ سمجھتا ہے کہ ان تمام حضرات اور اداروں کی کاوش کا مشکور و ممنون ہو۔ جن کے انفرادی و اجتماعی مشوروں اور نگارشات کے بغیر شاید اس بلیٹن کا اجرا ممکن نہ ہو پاتا۔ اس حلقہ یاراں میں پروفیسر سیف اللہ خالد، محمد احمد سلیمی اور مشرف علی زیدی کے علاوہ وہ تمام مصنفین شامل ہیں کہ جن کے مضامین شکریہ کے ساتھ شامل اشاعت کئے جاتے ہیں۔

# سبز چائے کے فوائد

تحقیق و تلخیص: ایس ایم فائق

دنیا میں چند ایک مشروبات ہی ایسے ہیں جن کے بے بہا فوائد سبز چائے کے فوائد کے برابر ہیں۔ سبز چائے بارے سب سے زیادہ چینی قوم جانتی ہے کہ جو صدیوں سے اس مشروب کو سر درد اور بے خوابی سے لے کر معدے کے درد اور ڈپریشن جیسی بیماریوں کے علاج کے طور استعمال کر رہی ہے۔

### جدید تحقیق

مغرب کے محققین چینی قوم کے اس طرز عمل کو دیکھ کر سبز چائے کے صحت پر اثرات پر تحقیق کرنے پر متوجہ ہوئے۔ خاص طور پر جو چیز ان کے لئے قابل توجہ بنی وہ یہ تھی کہ ایسے چینی افراد جو تواتر کے ساتھ سبز چائے کا روزانہ استعمال کرتے ہیں ان میں سے ساٹھ فی صد غذائی نالی کے کینسر (Esophageal Cancer) سے کس طرح محفوظ رہے۔ مغربی محققین آخر کار سبز چائے میں موجود ایک کیمیکل کو پہچاننے میں کامیاب ہو گئے جو انسان کو کینسر سے تحفظ دیتا ہے۔ تحقیقات سے یہ بات بھی سامنے آئی ہے کہ سبز چائے کے مسلسل استعمال سے خون میں نہ صرف کولیسٹرول کم ہو جاتی ہے بلکہ اچھی اور بُری کولیسٹرول (ایچ ڈی ایل اور ایل ڈی ایل) کا تناسب بھی مناسب سطح پر آجاتا ہے۔ سبز چائے جن بیماریوں کو روکنے میں ایک ہیرو کا کردار ادا کرتی ہے ان میں کینسر، خون میں بُری چکنائی کا اجتماع، ہائی بلڈ پریشر، جوڑوں کا درد، دل کے امراض، انفیکشن اور دفاعی نظام کی کج روی شامل ہے۔

### سبز چائے کی اصل طاقت

سبز چائے میں دراصل ایک کیمیائی مادہ پولی فینول خاصی مقدار میں پایا جاتا ہے۔ جس کے اندر ایپی گیلو کیٹاچن گیلیٹ (EGCG) ایک طاقتور مانع تکسیدی عامل ہے جو جسم پرورش پانے والے تقریباً ہر طرح کے کینسر کو اس طرح تباہ کرتا ہے کہ جسم کے صحت مند اعضاء و اجزا متاثر نہیں ہوتے۔ ذہن میں رہے کہ کینسر کے مریض کی جب کیموتھراپی کی جاتی ہے تو یہ کینسر کو ختم کرنے کے ساتھ ساتھ جسم کے صحت مند حصوں کو بھی بری طرح متاثر کرتی ہے۔ اس لحاظ سے دیکھا جائے تو سبز چائے کسی بھی نعمت سے کم نہیں ہے۔ یہی EGCG خون میں بُری کولیسٹرول یعنی ایل ڈی ایل کا درجہ کم کرتا ہے نیز خون میں لوتھڑے بننے کے



عمل میں بھی رکاوٹ ڈالتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ سبز چائے کے مسلسل استعمال سے دل کے امراض علاوہ سٹروک (شریان پھٹنا) اور فالج وغیرہ سے نجات مل سکتی ہے۔

مغربی محققین اس بات پر بھی حیران تھے کہ فرانسیسی قوم میں دل کے امراض امریکی قوم سے کم کیوں ہیں جبکہ دونوں چکنائی سے بھرپور غذاؤں کا بے تحاشہ استعمال کرتے ہیں۔ وجہ جو سمجھ آئی وہ یہ تھی کہ فرانسیسی قوم سرخ شراب کا استعمال امریکیوں سے زیادہ کرتے ہیں جس کے اندر کیمیائی مادہ رسویراٹرول (Resveratrol) چکنائی کی تباہ کاری کو روکے رکھتا ہے۔ یہ بھی ایک پولی فینول ہے۔ تحقیق سے یہ پتہ چلا ہے کہ سبز چائے میں موجود EGCG رسویراٹرول سے دُگنا طاقتور ہے۔ پس سرخ شراب کے بدلے سبز چائے کے استعمال سے نہ صرف انسان بیماریوں سے دُگنا محفوظ رہ سکتا ہے بلکہ شراب کے بُرے اثرات سے بھی بچ سکتا ہے۔

### سبز چائے میں یہ طاقت کہاں سے آتی ہے؟

دراصل سبز چائے، کالی چائے اور اولانگ چائے (پاکستان میں نہیں ہوتی ہے) ایک ہی پودے کیملیا سائنسز (Camellia Sinensis) سے حاصل ہوتی ہیں مگر سبز چائے کا پراسیس مختلف ہے۔ سبز چائے کے پتوں کو بھاپ دی جاتی ہے جس سے ECGC کی طاقت سامنے آتی ہے جبکہ کالی چائے کے پتوں کو Ferment کیا جاتا ہے جس سے ECGC کے اثرات آدھے رہ جاتے ہیں۔

ماہانہ ڈائٹ کیئر لاہور

1997 سے بین الاقوامی غذائی معلومات پر شائع ہونے والا پاکستان کا واحد جریدہ

First Dietcare & Research Center
FDRC
You are what you eat





## اداریہ

## شیر و شکر.........

ہمارے شہر لاہور کے ایک نہایت عالم و فاضل کاروباری ڈاکٹر صاحب عرصہ دراز سے اپنے دودھ پیتے مریضوں کو دودھ کے معروضی نقصانات سے حسب توفیق آگاہ کرتے چلے آرہے ہیں۔ بلکہ ایک دفعہ تو حد کر گئے اور ہجوم غم کے اسیروں سے جوش خطابت میں یہاں تک فرما گئے کہ آپ کی روزانہ ضرورت صرف ایک کپ دودھ ہے۔ لیکن اگر آپ کھیر کھالیں تو ایک کپ الاونس سے کھیر میں ملایا گیا دودھ منہا کرلیں۔ اگر مٹھائی کھالیں یا بیکری کی دیگر مصنوعات تو مزید منہا کرلیں اور اگر دہی پنیر وغیرہ استعمال کر رہے ہوں تو ایک کپ الاؤنس سے مزید منہا کرلیں اور اگر......اس پر ہمارے دوست چپ نہ سکے اور چپکے سے ہمارے کان میں کہنے لگے یوں تو اچھا خاصہ دودھ اپنے پاس سے ڈالنا پڑ جائے گا.....؟

ہوسکتا ہے آپ اس واقعہ کو دیگر پڑھے لکھوں کی طرح لطیفہ سمجھ بیٹھیں لیکن اصل لطیفہ یہ ہے کہ دودھ کی چکنائی جو صحت دوست نہیں ہے اس کو منع کرنے کی بجائے دودھ ہی کو سرے سے منع کر دیا جائے۔ ہمارے جسم کا ڈھانچہ بنانے اور پھر تمام عمر ہمارے بوجھ کو اٹھائے پھرنے کا کمال ایک معدن کیلشیم کا ہے اس کیلشیم کا اصل منبع دودھ ہے۔ جس کا ازمنہ قدیم سے لے کر جدید ترین امریکن ادارے ہارورڈ سکول آف پبلک ہیلتھ تک نے بیک زبان اعتراف کیا ہے۔ علاوہ ازیں یہی ہمارے عضلاتی نظام کا بادشاہ اور جوانی برقرار رکھنے کا ضامن بھی ہے۔ لہٰذا باٹم لائن یہ ہے کہ دودھ ضرور پییں۔ صبح و شام پییں' حسب ذائقہ گرم و سرد پییں لیکن صرف چکنائی اتار کر بلکہ دوبار ملائی اتار کر' ویسے اب مارکیٹ میں ایسا دودھ میسر بھی ہے۔ اب رہی شکر کی بات.... تو یہ حقیقت اب ڈھکی چھپی نہیں رہی کہ چینی بالکل دیمک کی طرح ہمارے جسم کو اندر سے چاٹ جاتی ہے اور پھر کئی سالوں بعد ایک دھماکہ' جھپاکہ یا واقعہ ہوتا ہے اور اللہ کا بنایا خوبصورت انسان' دل کے دورے' شریان پھٹنے' کینسر یا دیگر موذی امراض کے ہاتھوں ''تہہ نشین'' ہو جاتا ہے۔ بقول ڈیل کارنیگی' میٹھے بول میں جادو ہے۔ لیکن بقول جدید تحقیق کے میٹھی شکر و چینی بذات خود زہر ہے۔ ہم بھلے سے زبان کے چٹخارے لینے کیلئے اللہ کی پیدا کردہ نعمتوں سے شیر و شکر ہوتے رہیں لیکن خیال رہے کہ شیر ہو تو بغیر چکنائی والا اور شکر صرف وہ جو دودھ اور پھلوں میں قدرتی طور پر موجود ہے۔ وگرنہ ہمارا بیماریوں سے شیر و شکر ہونا لازم ٹھہرے گا۔ واللہ علم بالصواب

## گوشت خوری سے گریز.........؟

تحقیق و تلخیص : ایس ایم فائق

سرخ گوشت کے بارے میں پچھلے بیس برس کی تحقیقات کے نتیجے میں احتیاط کے تقاضے کو مدِ نظر رکھتے ہوئے اصرار کیا جا رہا ہے کہ اس سے پرہیز بہتر ہے کیونکہ اس کے ریشوں میں چھپی ہوئی چکنائی سیر شدہ ہوتی ہے جو دل کے امراض پیدا کرنے کا سبب بن سکتی ہے۔ نیز اس کو گوشت کے ریشوں سے جدا کرنا بھی از حد مشکل کام ہے۔ گویا زور اس چکنائی پر ہے نہ کہ بذاتِ خود گوشت کے ریشوں پر۔ کچھ برطانوی تحقیقاتی اداروں کی رپورٹس سامنے آئی ہیں جن کے بموجب آنکھیں بند کر کے سرخ گوشت سے مکمل پرہیز کرنے سے بھی منع کیا گیا ہے۔ وجہ یہ بتائی گئی ہے کہ سرخ گوشت میں چھپے غذائی خزانے سے پھر استفادہ بھی نہیں کیا جا سکے گا جو خصوصی طور پر بچوں کی صحت آئندہ نشو و نما اور مستقبل میں ان کی ذہانت IQ کے حوالے سے خاصا اہم ہے۔ پرانے وقتوں سے سرخ گوشت کے استعمال سے ہی انسان کی موجودہ بہتر کارکردگی وجود میں آئی ہے۔ لہٰذا اس اہم غذائی جزو کی دسترخوان سے مکمل غیر موجودگی کے کچھ نقصانات بھی ہیں مثلاً غذائی نظام میں آنتوں کا کام بے شمار دوست بیکٹیریا کی موجودگی کے باعث مختلف قسم کی غذاؤں کو ہضم کرنا بھی ہے۔ اگر کسی خاص غذا خصوصی طور پر سرخ گوشت کو غذا سے نکال دیا جائے تو اس کو ہضم کرنے والے دوست بیکٹیریا بے کاری کے باعث تخریب کاری پر اتر سکتے ہیں۔ لہٰذا اچھا بھلا شخص بھی بیمار پڑ سکتا ہے۔ گوشت کے متوازن غذا کے طور پر استعمال اور خصوصاً سرخ گوشت کے کردار کا ایک مثبت پہلو اِن محققین نے یہ اجاگر کیا ہے کہ اس سے خون کو فولاد، ہڈیوں کو وٹامنز اور جسم کو پروٹینز اور روغنی تیزاب کی رسد جاری رہتی ہے جو بچپن و جوانی میں انسانی بڑھوتری کے علاوہ عالمِ پیری (بڑھاپا) میں پروٹین کی ٹوٹ پھوٹ سے پیدا شدہ کمی دور کرنے کی صلاحیت سے مالا مال ہے۔ یہی صحت کا ضامن ہے نہ تو یہ ہو کہ سرخ گوشت کے بے حد استعمال سے بعد میں پچھتاوا دل کے امراض اور یورک ایسڈ کی شکل میں ملے اور نہ ہی وہ ہندوانہ ذہنیت اپنائی جائے جو مغربی پروپیگنڈے کے لبادے میں سامنے آرہی ہے کہ صرف سبزی خور بن کر رہ جائیں اور ازاں بعد خون اور ذہانت میں کمی کا شکار ہو جائیں۔ بس توازن ہی بہترین اصول ہے۔ اپنی روزمرہ خوراک خصوصی طور پر بچوں، نوجوان لڑکیوں اور بوڑھوں کی خوراک میں سفید گوشت کے ساتھ ساتھ سرخ گوشت کی انتہائی مناسب مقدار کو بھی شامل رکھیں تا کہ ہماری صحت کا توازن بھی درست رہے۔ لندن میں بچوں کی خوراک کے حوالے سے منعقدہ کانفرنس میں مقالہ نگار اس بات پر متفق ہیں کہ بچوں میں فولاد کی جسمانی کمی گوشت کو ترک کر دینے سے ہوتی ہے۔ ایسے بچے جو شروع سے گوشت نہیں کھاتے تھے ان کا آئی کیو لیول دوسروں کی نسبت بہت کم پایا گیا ہے۔ لہٰذا بچوں کی ذہانت میں کمی واقع ہونے لگی ہے۔ وہ سست پڑ سکتے ہیں۔ ان میں لاپرواہی کا عنصر نمایاں ہو جاتا ہے نیز ان میں نفرت کا رجحان بھی زور پکڑ جاتا ہے۔ جہاں تک خون میں فولاد کی کمی کا تعلق ہے تو ایسا ان بچوں میں ہی ہو سکتا ہے جن کی مائیں ان کو پیدائش کے بعد یا تو بالکل اپنا دودھ نہیں پلاتیں یا کچھ عرصہ پلا کر ڈبے کے حوالے کر دیتی ہیں۔ برٹش نیوٹریشن فاؤنڈیشن کے مطابق برطانیہ میں اکثر مائیں اس حقیقت سے بے خبر پائی گئیں' چہ جائے کہ پاکستان میں والدین کتنا جانتے ہیں۔ اس کا اندازہ آپ خود لگالیں۔ کچھ والدین یہ کوشش کرتے ہیں کہ بچوں کی خوراک میں مچھلی' مرغ یا دیگر گوشت شامل رکھیں۔ جو مائیں ان معاملات پر توجہ دیتی ہیں وہ یقیناً بچے کو زیادہ عرصہ اپنا دودھ بھی پلاتی ہیں۔ اور یہی عقل کے فیصلے ہیں۔ کیونکہ ہر بچے کو شروع کے چھ ماہ تو خون میں فولاد کی کمی ہرگز نہیں ہونی چاہیے۔ یہ عرصہ ماں کا دودھ اور بعد کا عرصہ گوشت اس کمی کو پورا کر سکتے ہیں۔

Editor:
Dr. Sultan Mahmood, PhD
Advisors:
Prof. Mahmood Ali Malik, FRCP
Prof. Abdul Majeed Cheema, PhD
Prof. Saghir Ahmad Jafri, PhD

First Dietcare & Research Center
FDRC
You are what you eat

Monthly News Bulletin since 1997
Lahore
Dietcare
Sharing global information on Diet, Food & Nutrition
First ever publication in Pakistan

FDRC/2007/09
September 2007

# Food That Helps Reduce Asthma Symptoms

*Harvard School of Public Health, USA*

Asthma symptoms can be at best annoying and at worst life threatening and the bad news is that cases of asthma are on the rise. More and more children and adults are diagnosed with this condition every year, and asthma continues to be the most commonly diagnosed lung condition worldwide.

The good news, however, is that there is more and more interest in food that helps in reducing asthma symptoms. Scientists and researchers are increasingly interested in the role of diet in preventing and treating a host of diseases, and many studies are underway into the many ways in which diet influences asthma symptoms.

## Diet and asthma

One recent study focused on the role of diet in young children with asthma. The study focused on food that helps reduce asthma symptoms, and it found that those children who regularly consumed full fat milk, butter and similar dairy products were less likely to develop asthma.

In addition, the children who consumed these full fat dairy products, such as whole milk and butter, also experienced less wheezing than those children who did not consume such foods. This study seems to suggest that dairy products are one type of food that helps reduce asthma symptoms.

## Whole wheat and asthma

Another type of food that helps reduce asthma symptoms may be whole wheat bread and other foods containing whole grains. These whole grain products are thought to help reduce the severity of asthma symptoms, and to help reduce the likelihood of asthma in children.The same study found that fruit juice, fresh fruits and fresh vegetables eaten on a daily basis are another example of a food that helps reduce asthma symptoms.

Despite these promising studies, scientists are still unsure of the basic cause of asthma. There are a number of studies that suggest that food allergies may play a role in triggering asthma attacks. It is important to find those foods that trigger the attacks, as well as finding food that helps reduce asthma symptoms.

## Asthma and allergies

Once these dietary triggers are Identified, it will be much easier to tailor the diet to avoid the bad foods and concentrate on that food which helps reduce asthma symptoms.

In some cases, asthma attacks can be triggered by food or drink that is very hot or very cold. On occasion, asthma can also be triggered by overeating. In addition, some people have asthma attacks that are triggered by reactions to common food preservatives, including the sulfites found in many processed meats and other foods. Often, therefore, finding food that helps reduce asthma symptoms simply consists of avoiding these common asthma triggers.

While changes in diet and eating food that helps reduce asthma symptoms can be remarkably effective, such dietary changes should not be undertaken without the advice and consent of your family physician or pediatrician. It is important that your doctor knows what treatments you are taking, including not only medications but also dietary changes. This knowledge will allow your doctor to more effectively tailor a treatment program to deal with your asthma condition.

******

*Editorial*

## Nutrition is the Medicine of Future



If a person is living out his destiny, he knows everything he needs to know. There is only one thing that makes a dream impossible to achieve and that is the fear of failure. If we dream for a destiny of good health then we should realize our destiny. But if we can't, then we'll die in the midst of trying to realize our destiny. That's a lot better than dying like those who never ever knew what their destinies were. Don't worry my 'busy' guys! Usually the threat of death makes people a lot more aware of their health. Sometimes pessimistic friends respond to our advice of health and adopt a challenging style to say that life and death are commands of God. OK who denies? Advising about health is not a try to snatch powers of God. Rather it is the preaching for God who advises us to maintain good health. In this way a heath care professional is a preacher of all times. The world is only the visible aspect of God. And what the knowledge of food and nutrition does is to bring a wave of relief into contact with the material plane and our body learns how to break the impenetrable wall of sickness with full force. Medicines and 'totkaas' can't help us in health maintenance if we invite diseases through food imbalances. Medicines 'try' to strengthen our immune system which is standing on the shoulders of good nutrition. Hence it is now rightly realized in the most advanced societies of the globe that 'nutrition is the medicine of future'. Before the brutal multinational companies intervene in your safe pyramid of food, diet and nutrition, still there is sufficient sunshine to make hay. Build your body infrastructure by fresh vegetables, fruits and more natural products. And if it is too late, then don't build your children like you, at least.

# Prostate Health with Diets

Stephen Sinatra, M.D.
(*Www.drsinatra.com*)

**Startling new research**

Because so many men are literally lying awake nights with prostate issues, scientists have been burning the midnight oil for better, safer solutions. They've made decent progress with saw palmetto, beta-sitosterol and pygeum. But this is only a start, there is a new secret enemy of your prostate, i.e. estrogen. New research has convinced that your prostate is being threatened by too much estrogen dominating your testosterone levels. You're probably thinking, "No way! Not me! Estrogen only affects women!" But here's what we know about this hormone imbalance…

**Facts**

Every man on the face of the earth has some estrogen in his body. When we're young, we don't have as much as women have. But the balance swings dramatically as we age! With each tick of the clock, men over 40 tend to make less of the male hormone testosterone and then estrogen tends to get more dominant. In fact, according to one report, the average man at age 54 can have more estrogen in his body than a 59-year-old woman! Why is this so important? Because research suggests that a high proportion of estrogen in relation to testosterone in your body may impact your prostate health. And this is a concern that even saw palmetto can't touch!

**Some basic facts**

- The prostate is a walnut-size gland found at the bottom of our bladder, about halfway between the rectum and base of the penis.
- The prostate encircles the urethra, the tube that carries urine from our bladder out through the penis. This is why changes in urinary flow are one of the first signs that our prostate health could be improved.
- Our prostate gland produces most of the fluid in your semen. As our prostate's muscles contract, they squeeze fluid from our prostate into your urethral gland during ejaculation. This fluid makes up the bulk of the ejaculate and nourishes and transports the sperm.
- Roughly 9 out of 10 men will deal with prostate issues sometime in their lives.
- After age 55, you should pay special attention to prostate health.



**BETA SITOSTEROL is the Savior**

Beta sitosterol is a phytosterol, a plant compound with chemical structures similar to those of cholesterol. It helps promote normal urinary function and flow, as demonstrated by numerous studies. In fact, research suggests that saw palmetto helps the smooth muscles around our bladder to relax, which allows for optimum urinary flow.

**The watermelon secret for safeguarding our prostate: LYCOPENE**

Lycopene is a carotenoid, a natural compound that gives the red color to watermelon, tomatoes and pink grapefruit. But more important, lycopene is a proven antioxidant that neutralizes free radicals and protects cells from damage. You may have heard about taking lycopene for our heart and our eyes, but it's also very important for a healthy prostate. It packs more antioxidant power than any nutrient other. In fact, it has roughly *twice* the power of beta carotene and *10 times* the power of vitamin E when it comes to neutralizing free radicals. More research now shows that lycopene helps with long-term prostate health and improves cell-to-cell communication for a healthier prostate. You could get all the lycopene you need each day (at least 8 mg) from foods, but you'd have to eat a cup and a half of watermelon or three to four large tomatoes daily.

## Relationship between Migraine and Diet

Although dietary restriction isn't considered a treatment for migraine, identifying any foods that have triggered symptoms and avoiding those foods may help some people prevent migraine attacks. According to a report*, the list of foods, beverages, and additives thought to trigger or exacerbate migraine symptoms in some people includes cheese, chocolate, citrus fruits, hot dogs, monosodium glutamate, aspartame, fatty foods, ice cream, caffeine withdrawal and alcoholic drinks, especially red wine and beer. *J Gordon Millichap, MD, Journal Pediatric Neurology, USA



# Men and Soybean

*Harvard Men's Health Watch, USA*

Soy has come a long way. Once viewed as an obscure, even mysterious, staple of the Asian diet, it became a darling of the American counterculture in the 1960s and '70s. In the '80s and '90s, soy entered the mainstream of American agriculture, which now grows more than 1,000 million metric tons of soybeans each year, processing most of it for animal feed. And in the new millennium soy is emerging as a quint essential health food, a valuable source of protein that may help reduce the risk of heart disease, prostate cancer, and other malignancies. This dramatic transition raises two basic questions: Is soy right for you?

### The soy story

Soybeans are *legumes*, members of the plant group that also contains lentils, peas, and other beans. Soy shares many attributes with other legumes, but it also has unique properties that may explain why it ranks first for health in this very healthful food group. Soy is high in protein. One cup of soybeans provides approximately 20 grams of protein, about a third of the average man's daily requirement. Soy is also an excellent source of dietary fiber: One cup of the beans provides about 10 grams, or about 40% of the daily goal. Soy contains both insoluble fiber, which is particularly beneficial for intestinal health, and soluble fiber, which lowers cholesterol and blood sugar levels, thus reducing the risks for diabetes and heart disease.

Like all plant food, soy has no cholesterol, and it's also low in the *saturated fats* that contribute to heart disease. But soy does contain 2 grams per cup of the *monounsaturated fatty acids* and 5 grams per cup of the *polyunsaturates* that help promote cardiovascular health. Although they are the least familiar nutrients in soy, the isoflavone proteins *genestein, daidzein*, and *glycetein* are most important; the first two are especially abundant. On average, a cup of soybeans contains about 100 mg of isoflavones.

### Heart disease

Heart disease is the leading killer in both men and women; about half of all deaths in the U.S. are caused by cardiovascular diseases. But heart disease is much less prevalent in Asia, in addition to soy, the Eastern diet also contains more fiber and fish but much less saturated fat and cholesterol than the Western diet. In fact, after reviewing more than 50 studies on soy and heart disease, the FDA has allowed food manufacturers to state that any food with 625 grams of soy protein per serving may help reduce the risk of heart disease when it's part of a diet low in saturated fat and cholesterol. Soy may reduce cardiac risk in several ways:

Lowering cholesterol. It's the primary cardiovascular benefit of soy. When researchers from the University of Kentucky analyzed 38 human trials of soy protein, they found that high-soy diets lowered total cholesterol by an average of 23 mg/dl (9%), LDL ("bad") cholesterol by 22 mg/dl (13%), and triglycerides by 13 mg/dl (11%). Soy produced a 2% increase in HDL ("good") cholesterol, which was too small to be statistically significant. More good news: People who needed the most help, those with the highest cholesterol levels, got the most benefit from soy. All in all, the improvement in cholesterol could reduce the risk of heart disease by 20% to 30%. Lowering cholesterol is crucial, but soy has other helpful properties as well. It has antioxidant, anti-inflammatory and estrogenic activities,

### Prostate disease

Like heart disease, both *benign prostatic hyperplasia* (BPH) and prostate cancer are much less prevalent in Asia than America. For example, a comparison of Chinese men living in China, Chinese men living in Australia, and Caucasian Australians found that the men living in China had

## Caffeine & Heart

The relationship between caffeine and heart-related problems has received considerable amount of attention. Although results from research studies have been conflicting, there is some evidence to suggest that high amounts of caffeine can cause certain heart problems, such as abnormal heart rhythms (arrhythmias). Even though the results are inconclusive, physicians may advise heart patients to reduce or stop their use of caffeine. Generally, people are encouraged to stop their caffeine use gradually rather than suddenly, in order to avoid withdrawal symptoms (e.g., severe headache). Caffeine occurs naturally in many plants, such as coffee beans, cola nuts and tea leaves. It can be found in numerous foods and beverages, including coffee, tea, soft drinks and chocolate. It can also be an additive to many over-the-counter medicines (e.g. Pain relievers, stimulants). Caffeine causes changes in the body's metabolism as it stimulates the central nervous system. It also acts as a *diuretic* and can affect the kidneys by increasing urination and causing possible dehydration. Caffeine can be addictive for many individuals. There have been numerous studies that support the evidence of caffeine dependence and "caffeine withdrawal" symptoms when it is removed from the diet. These symptoms primarily include headaches, fatigue and drowsiness. According to the American Heart Association, there is still inconclusive evidence about whether high caffeine intake increases the risk of coronary heart disease. The AHA proposes that moderate coffee drinking of one to two cups per day does not seem to be harmful. The American Medical Association also views caffeine as safe for consumption. *Http://heart.health.ivillage.com*

**Anti-Aging dietary Supplement** Supplementation with DHEA (dehydroepiandrosterone) or low-dose testosterone conferred no obvious benefits to older adults. Based on these and previous results, it is concluded that DHEA and testosterone should not be used as anti-aging supplements. The scientists also believe that DHEA should be treated as a regulated drug and not as a dietary supplement. Blood levels of dehydroepiandrosterone (DHEA) and testosterone decline with age, some people believe that DHEA and testosterone supplementation can reverse the effects of aging.

## Glycemic Foods

Most flour-based foods such as roti, bread, crackers, and pastries are high-glycemic foods. That means they are quickly digested and released into the blood stream as sugar. This, in turn, triggers a flood of insulin as the body tries to regulate its blood sugar level. A diet that contains a lot of high-glycemic foods promotes fat storage, weight gain, and can lead to insulin resistance, diabetes, and heart disease.

the smallest prostates, the lowest *prostate specific antigen* (PSA) levels, and the fewest symptoms of BPH. But the explanation is not genetic, since the Chinese in Australia had results similar to those of non-Chinese Australians. Similarly, the prostate cancer death rate is 4.2 per 100,000 men in Japan versus 17.3 per 100,000 in America, but when Japanese men move to the U.S. and adopt a Western lifestyle, their risk of prostate cancer rises to the same levels that threaten other Americans.

The Asian and Western lifestyles are different in many respects; the much lower consumption of saturated fat in Asia may be the most important reason that the risk of prostate cancer is so much lower there. But the miso, tempeh, and other soy foods widely consumed in Asia may help.

Laboratory experiments suggest that soy isoflavones may inhibit *tumor angiogenesis*, the process by which cancer cells grow the new blood vessels that enable tumors to enlarge. They may also activate *natural killer cells*, human immune cells that attack cancer cells. In the test tube, genestein slows the growth of human prostate cells, both benign and malignant.

**Women's worries**

Like prostate cancer, cancers of the breast and uterus are much less common in Asia than America. Soy may be part of the reason, but, as in prostate cancer, the data are still incomplete. Women are also using soy products and isoflavones for postmenopausal hot flashes and osteoporosis; animal studies suggest that the phytoestrogens in soy may help, but to date clinical trials have been discouraging.

**Where's the soy?**

In view of its many potential benefits, it's no surprise that soy has moved from Asian restaurants and health food stores to mainstream supermarkets all over the world. Whole soybeans can be boiled to serve as a vegetable or appetizer. Roasted soybeans can be eaten like nuts. Soy flour can be used in cooking and baking, where it can replace up to 25% of wheat flour. Soy milk is becoming popular as a substitute for cow's milk, especially for cooking. Soy is now available in margarine and in soy butter, which resembles peanut butter; soy is also a common ingredient in artificial cheese. In addition, soy-based yogurt and nondairy desserts that taste like ice cream are increasingly popular. And soy protein is an excellent meat substitute, finding its way into prepared veggie burgers and franks as well as texturized vegetable protein and soy powder that can be used in home cooking.



**Is soy right for you?**

It is. Even if the isoflavones in soy don't live up to their promise in the fight against heart disease and prostate cancer, soy should help simply by replacing some of the animal protein and fat in the typical diet.

Experiment with soy protein, soy flour, and soy milk at home. Look for prepared cereals, breads, frozen desserts, yogurt, and meat substitutes that contain soy protein. Once you find products that suit your taste, try to get up to 25 grams of soy protein a day. If you prefer to count isoflavones instead of beans, remember that the average Japanese diet contains 2550 mg a day. Although you may not say "soy-onara" to heart disease and prostate cancer, you will be taking a step in the right direction. 

## *Letters to Editor*

**Q:**Can exercise help my bone health?

*(Ms. Shabana Batool, Kot Addu)*

**A:**Yes. Regular, weight-bearing exercise also helps bones stay strong and vital. Various activities and sports can contribute to your bone fitness. These include football, basketball, jogging, dancing, jumping rope, inline skating, bicycling, hiking, skiing, swimming, rowing a canoe, bowling, and weight-training. Even everyday activities such as kitchen work, mowing the lawn, gardening, or washing the car, can be a plus for bone vitality.

**Q:** What is osteoporosis and who gets it? *(Ms. Rukhsana Kanwal, Advocate, Lahore)*

**A:**Osteoporosis is a bone thining deficiency disorder which typically affects women, starting at age 50, and men, starting at age 60. Women are 4 times as likely to develop osteoporosis as men. Women are more likely to develop osteoporosis, frequently due to hormonal changes that occur during menopause.



## غذائی تحقیق
(Chem Abs 134)

حاصل مطالعہ: ڈاکٹر خالد محمود جنجوعہ

() جسم میں فولاد کی زیادتی سے بصارت کمزور ہو جاتی ہے۔

() رائل جیلی انسانی خون میں موجود کولیسٹرول کم کرنے کی صلاحیت رکھتی ہے اور ساتھ ہی ساتھ خون میں سرخ خلیوں کو بڑھاتی ہے۔

() فولک ایسڈ، وٹامن B12، وٹامن B6، نیاسین، وٹامن سی، وٹامن ای، سیلینیئم، فولاد اور زنک غذاؤں کے میکرو نیوٹرینٹ کہلاتے ہیں۔ ان کی کمی سے ڈی این اے (وراثتی کوڈ) کو نقصان پہنچتا ہے اور کینسر کے امکانات بڑھ جاتے ہیں۔

### مسوڑھوں کی صحت کے لئے روز گریپ فروٹ روزانہ کھائیں

مسوڑھوں کی بیماریوں کے خاتمے کے لئے گریپ فروٹ نعمت ہے۔ جرمن سائنسدانوں کی تازہ ترین تحقیق کے مطابق گریپ فروٹ میں پایا جانے والا وٹامن سی خون رستے مسوڑھوں کو درست رکھتا ہے، گریپ فروٹ وٹامن سی کے اینٹی آکسیڈنٹ اثرات مسوڑھوں کو جلد از جلد ٹھیک کرتے ہیں۔

# انڈہ کھانے میں احتیاط برتیں

ہارورڈ کے سائنسدانوں نے یہ رپورٹ 14 برس کی مسلسل محنت کے بعد تیار کی

تحقیق و تلخیص: ماہنامہ "دستر خوان"

ماضی میں ہونے والی ایک تحقیق میں بتایا گیا ہے کہ اگر دن بھر میں ایک یا دو انڈے کھالئے جائیں تو وہ قلب کے لئے خطرہ نہیں بن سکتے لیکن اب سائنسدانوں نے اس سے اختلاف کرتے ہوئے مشورہ دیا ہے کہ انڈے اور کولیسٹرول والی غذاؤں سے پرہیز ہی بہتر ہے۔ ہارورڈ یونیورسٹی میں تحقیق کرنے والے افراد نے اپنی تیار کردہ رپورٹ میں اس امر کی وضاحت کی ہے کہ جو لوگ دن میں ایک انڈہ یا کبھی کبھار اس سے زیادہ کھالیتے ہیں ان کے قلب کو بھی اتنا ہی خطرہ ہوتا ہے جتنا کہ ایک ہفتے میں ایک یا اس سے بھی کم انڈہ کھانے والوں کو ہوتا ہے۔ ہارورڈ کے سائنسدانوں نے یہ رپورٹ 14 برس کی مسلسل محنت کے بعد تیار کی تھی اور اس دوران ایک لاکھ سے زائد افراد پر مختلف تجربات و مشاہدات کئے گئے تھے اور ان کا کہنا ہے کہ "اگر ایک انڈہ روزانہ کھانے سے جسم میں پہنچنے والی کولیسٹرول کی مقدار سائنسدانوں کی مقرر کردہ حد یعنی 300 ملی گرام سے دوگنی بھی ہو جائے تو اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا"۔

تاہم ٹفٹس یونیورسٹی کے ماہرین نے اس خیال کو مسترد کرتے ہوئے کہا کہ یومیہ 300 ملی گرام کی حد کے اندر رہنا انتہائی اہم ہے کیونکہ یہ ذمہ دار اداروں کی جانب سے مقرر کی گئی ہے۔ یہی نہیں ...... انہوں نے ہارورڈ کے اس طریقہ کار پر بھی اعتراض کیا ہے جو انہوں نے اس رپورٹ کی تیاری کے دوران اختیار کیا جس کے باعث رپورٹ میں اخذ کئے گئے نتائج کی حیثیت مشکوک ہوگئی ہے اور اس حوالے سے نئی تحقیق کی ضرورت کو محسوس کیا جا رہا ہے۔

ٹفٹس یونیورسٹی کے ایک ماہر ڈاکٹر شیفر کا یہ خیال ہے کہ انڈے کی صورت میں جسم کے کولیسٹرول لیول میں جو یومیہ اضافہ ہوتا ہے اس کے سبب مضر کولیسٹرول (ایل ڈی ایل) کی سطح پانچ سے دس فیصدی تک بڑھ جاتی ہے جس سے حملہ قلب کا خطرہ پانچ سے پندرہ فیصدی بڑھ جاتا ہے۔ ماہرین طب کا کہنا ہے کہ جن افراد کو انڈہ بہت پسند ہے وہ انڈہ ضرور کھائیں لیکن یہ بات بھی ذہن نشین کرلیں کہ ایک انڈے میں 215 ملی گرام کولیسٹرول ہوتا ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ اگر آپ ایک انڈہ کھائیں تو پھر کولیسٹرول کی مقرر کردہ حد کے اندر رہنے کے لئے آپ کے پاس صرف پچاس گرام کی گنجائش رہ جائے گی اور یہ معمولی مقدار تو صرف تین اونس گوشت، چکن یا مچھلی سے پوری ہو جائے گی ..... اس کے بعد کیا ہوگا .....؟ اس کا واضح مطلب یہ ہے کہ ہمیں روزمرہ کی خوراک میں توازن کی ضرورت ہے۔

یہاں اس بات سے آگاہی ضروری ہے کہ کولیسٹرول کی زیادتی سے پھیپھڑوں کا سرطان بھی ہو سکتا ہے۔ اس حوالے سے 24 برس کی عمر تک کے افراد کا مشاہدہ کیا گیا کہ جو کم از کم دو انڈے یومیہ کھاتے تھے اور ان میں 500 ملی گرام کی مقدار بڑھ جاتی تھی جس کے نتیجے میں وہ پھیپھڑوں کے سرطان کا شکار بھی پائے گئے۔ کئی برس سے اس خدشے کے پیش نظر تحقیق کی جا رہی ہے لیکن اس مشاہدے کو حتمی قرار نہیں دیا جا سکتا ہے۔ تاہم محققین کا یہ کہنا ہے کہ کولیسٹرول کی مقدار میں کمی کا ہمہ وقت خیال رکھا جائے، اس طرح قلب، شریانیں اور پھیپھڑے بھی محفوظ رہیں گے۔ جبکہ دیگر امراض سے بچاؤ بھی ممکن ہو سکے گا۔ ڈاکٹروں کے مطابق کولیسٹرول لیول میں کمی کے لئے ضروری ہے کہ تازہ پھل اور سبزیاں استعمال کی جائیں اور روغنی غذاؤں یا انڈوں سے پرہیز کیا جائے۔

***

**وضاحت.....** ادارہ "ڈائٹ کیئر" دس برس سے موقر عالمی تحقیقی جرائد میں شائع شدہ اصل تحقیقی غذائی مضامین ناشرین و مصنفین کی اجازت لے کر اس نیوز بلیٹن میں جمع کرتا چلا آرہا ہے۔ تاکہ پاکستان کے عدیم الفرصت طبی ماہرین صحت کی فکر کرنے والے قارئین ایک نشست میں دنیا بھر کی غذائی معلومات سے بھرپور استفادہ کرسکیں۔ ہرچند کہ ہمارے بعض دوست ہم سے اتفاق نہیں کرتے اور انہی مضامین کو اپنے نام سے شائع کرانے کے متمنی رہتے ہیں جس میں ان کے اپنے تخیلات کی زیادہ بھرمار ہوتی ہے اور اصل تحقیق (Genuine Research) کا بالکل فقدان ہوتا ہے۔ ادارہ ان سے معذرت خواہ ہے اور ان کو دعوت دیتا ہے کہ اصل تحقیق کا ترجمہ و تلخیص بمعہ مکمل حوالے کے ہمیں بھجوائیں تاکہ ان صفحات میں ان کو جگہ دی جاسکے۔ بسا اوقات ہم اپنے قومی اخبارات میں شائع شدہ ایسا مواد بھی اٹھا لیتے ہیں جو کسی عالمی تحقیقی مضمون کا ترجمہ ہو۔ اسی نکتہ نظر سے روزنامہ "آواز" کے دو مضامین قارئین کی دلچسپی کی خاطر شائع کئے جا رہے ہیں۔ اس کے لئے ہم ادارہ "آواز" کی اجازت کے از حد مشکور ہیں۔

### موٹاپے کا تعلق جینز سے بھی ہے

سائنسدانوں نے موٹاپے پر ایک اہم تحقیق کے دوران پہلی بار موٹاپے کے انسانی جینز سے واضح تعلق کا پتہ چلالیا ہے۔ اس تحقیق کے دوران انہیں معلوم ہوا ہے کہ دو طرح کی چکنائی یا فیٹس لوگوں میں پائی جاتی ہیں۔ جن کا تعلق جینز سے ہوتا ہے۔ پہلی قسم کی چکنائی میں موٹا ہونے کا 70% امکان زیادہ ہوتا ہے جبکہ دوسری قسم میں یہ کم ہے۔ اس تحقیق کے بعد سائنسدانوں نے تجویز کیا ہے کہ موٹاپا کم کرنے کے لئے زندگی کے طور طریقے بدلنا بہت ضروری ہیں۔ جن لوگوں کو وزن کم کرنے کے لئے بہت کوشش کرنی پڑتی ہے اس میں وہ لوگ شامل ہیں جن میں ٹائپ II ذیابیطس پائی جاتی ہے۔ ایسے لوگوں کے موٹاپے کا براہ راست تعلق جینز سے ہے۔ بی بی سی اردو

### فکر صحت

جوانی کی عمر تک پیٹ کے کیڑے صاف کرنے والی ادویات کا سال میں ایک یا دو بار استعمال کرنا ضروری ہیں۔ کیونکہ یہ کیڑے خون چوس کر مریض میں خون کی کمی یا فولاد کی کمی پیدا کر سکتے ہیں۔

### شعور صحت

ہماری وریدوں اور شریانوں میں رقصاں خون درحقیقت زندہ ٹشوز ہیں۔ جن میں سے تقریباً آدھی تعداد خون میں سُرخ رنگ دینے والا مادہ ہیموگلوبن ہے۔ یہ ایک پروٹین ہے جو نامیاتی فولاد کا مرکب ہے۔ گلوبن گندھک یعنی سلفر کی حامل ہے پس ہیموگلوبن کی صحت اور پرورش کا انحصار نامیاتی فولاد اور پروٹین (لحمیات) کی مناسب مقدار کی فراہمی پر ہے۔

### فکر صحت

ہماری بڑی آنت میں کافی سارے ایسے بیکٹیریا یا جراثیم ہوتے ہیں جن کو دوست جراثیم کہتے ہیں اور یہ وہی ہیں جو دہی میں پائے جاتے ہیں جو ہمارے نظام ہاضمہ کے مدافعاتی نظام کو مضبوط بناتے ہیں۔ شیر خوارگی میں ان جراثیموں کا الرجی سے تعلق ثابت ہوا ہے۔ یہ دوست جراثیم بڑی آنت میں کچھ تیزابیت پیدا کر کے دشمن جراثیموں کو ہلاک کر کے ہاضمے میں مدد دینے کے ساتھ ساتھ کچھ بی وٹامنز اور وٹامن K بناتے ہیں۔ جو انسان کے لئے ازحد ضروری ہیں۔

# مُضرِ صحت غذاؤں کا عالمگیر انقلاب

حاصل مطالعہ: حکیم امین الدین انصاری

بین الاقوامی امور کے امریکی ماہر جان ٹرمین نے مندرجہ ذیل ہنگامہ خیز انکشافات کئے ہیں:

☆ امریکہ میں فاسٹ فوڈ پر 120 ارب ڈالر سالانہ خرچ کئے جاتے ہیں۔

☆ زیادہ چربی، زیادہ سوڈیم اور ہائی شوگر سے لبریز اس فاسٹ فوڈ کو کھانے سے انسانی صحت پر اس کے کیا اثرات ہوتے ہیں۔ اس کا آسانی سے اندازہ نہیں کیا جاسکتا۔

☆ امریکی قوم کرہ ارض کی سب سے موٹی قوم ہے۔

☆ 2004ء میں ہونے والی ایک اہم تحقیق کے نتیجے میں پتہ چلا تھا کہ 1980ء کے مقابلے میں امریکہ میں موٹاپے کی شرح بالغوں میں 60% اور بچوں میں 100% بڑھ چکی تھی۔ اس تحقیق سے یہ بھی پتہ چلا ہے کہ ایک اوسط امریکی خاندان فاسٹ فوڈ کے ذریعے جتنی کیلوریز استعمال کرتا ہے وہ گزشتہ 3 عشروں کے مقابلے میں 4-5 گنا زیادہ ہے۔

☆ بچوں میں موٹاپے کا مسئلہ بے حد پریشان کن ہے اور صحت کے ماہرین کا کہنا ہے کہ مسئلہ کسی وباء کی طرح پھیلتا جارہا ہے۔ فاسٹ فوڈ کھانے والے بچے بہت تیزی سے اپنا وزن بڑھا لیتے ہیں۔ یوں سمجھ لیجئے کہ سال بھر میں ایک بچے کا وزن اوسطاً 6 پاؤنڈ بڑھ جاتا ہے، جب یہ موٹے بچے بڑے ہوتے ہیں اور بلوغت کی عمر میں داخل ہوتے ہیں تو ان میں عارضہ قلب، ذیابیطس اور دیگر بیماریوں کے شکار لوگوں کی تعداد بہت زیادہ نظر آنے لگتی ہے۔

☆ میکڈونلڈ جیسے اداروں نے بچوں کو خاص ہدف بنا رکھا ہے۔

☆ میکڈونلڈ دنیا بھر میں گائے کے گوشت کا سب سے بڑا تاجر ادارہ ہے۔ امریکی کلچر کی پہچان بننے والے میکڈونلڈ کے ذریعے یہ "خوبیاں" اب سرطان کی بیماری کی طرح دنیا بھر میں پھیلتی جارہی ہیں۔

☆ چین میں فاسٹ فوڈ بہت تیزی سے مقبول ہوتی جارہی ہے۔ چینی بچوں میں موٹاپے کی شرح 3 گنا ہو چکی ہے۔ اسی طرح KFC بھی اپنی چربی سے بھرپور فرائیڈ چکن بہت بھاری مقدار میں چینیوں کو فروخت کررہا ہے۔ اس وقت دنیا کے 90 ممالک میں KFC یہ کام سرانجام دے رہا ہے۔

## پروسیس کی ہوئی غذائیں

پروسیس کی ہوئی خوراک کی صنعت بہت بڑی ہو چکی ہے۔ اس کی رسائی پورے کرہ ارض تک پہنچ چکی ہے۔ پریشان کن بات یہ ہے کہ پروسیس کی ہوئی یہ غذائیں لوگوں کو نقصان پہنچا رہی ہیں۔ ان کے ذریعے امریکہ میں ہی نہیں بلکہ ساری دنیا میں موٹاپے کا رجحان بڑھ رہا ہے۔ کیونکہ ان خوراکوں میں زیادہ چربی بھی ہوتی ہے اور شکر کی غیر صحت مند اقسام بھی اس میں شامل کی جاتی ہیں۔

## پاکستانیوں کے لئے لمحہ فکریہ

پاکستان میں فاسٹ فوڈ کو جو پذیرائی مل رہی ہے اور اس کے استعمال سے عوام جس طرح خطرناک بیماریوں کی لپیٹ میں آرہے ہیں۔ غذائیت کے ماہرین کو اس جانب توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ یہ وقت اور اس کے ساتھ ساتھ عوام کو مضر صحت غذاؤں کے بارے میں معلومات مہیا کی جائیں۔ ہماری روایتی غذائیں ہمارے مزاج کے مطابق اور جسم انسانی کی نشوونما کے حامل اجزا پر مشتمل ہیں۔ دودھ، دہی اور ادویاتی مشروبات کے استعمال سے انسان بیماریوں سے محفوظ اور صحت مند رہتا ہے۔ ہماری روایتی غذائیں موسم کی مناسبت سے تیار کی جاتی ہیں اور ہماری جسمانی ضرورت کو پورا کرتی ہیں۔ پھل اور سبزیوں کا ہماری صحت کو برقرار رکھنے میں اہم کردار ہے۔



## مائیکروویو کے استعمال میں احتیاط برتیں

مائیکروویو میں پکائی جانے والی سبزیوں میں ان میں موجود ایسے اجزاء متاثر ہو سکتے ہیں جو کینسر کے خلاف مدافعت پیدا کرنے میں مدد دیتے ہیں۔ پرتگال کے سائنسدانوں کا کہنا ہے کہ مائیکروویو میں پانی کے ساتھ زیادہ پکائی جانے والی بروکلی میں سے ستانوے فیصد اینٹی اوکسیڈنٹ کیمیکلز ختم ہوجاتے ہیں۔

اس کے مقابلے میں بھاپ سے پکائی جانے والی بروکلی میں سے صرف گیارہ فیصد کیمیکلز کم ہوتے ہیں۔ جرنل آف دی سائنس آف دی فوڈ اینڈ ایگریکلچر میں چھپنے والی ایک تحقیق میں ماہرین لکھتے ہیں کہ کھانا پکانے کے عمل میں زیادہ تر غذا بخش اجزا تحلیل ہوجاتے ہیں اور ان کی غذائیت میں کمی آجاتی ہے۔ بی بی سی اردو

## معیار

ایف ڈی آر سی ہمہ وقت اس کاوش میں مگن ہے کہ ڈائٹ کیئر میں صرف عالمی معیار کے حوالہ جاتی مضامین شائع کئے جائیں نہ کہ ماہرین کے ذاتی تخیلات کو ان محدود صفحات میں جگہ دی جائے۔ لہذا حوالہ جات کے متمنی ادارہ سے رابطہ کریں۔

## فکر صحت

جن اشخاص میں فولاد کی کمی ہوتی ہے (اینیمیا وغیرہ) وہ اگر بازاری غذائیں مثلاً سفید بریڈ، پالش والے سفید چاول، آئس کریم، پیسٹری، مٹھائی یا دیگر زیادہ میٹھی چیزیں کھائیں گے تو وہ رہے سہے فولاد سے بھی محروم ہو جائیں گے۔

## فکر صحت

اگر خون میں فولاد کی کمی ہو تو نامیاتی فولاد جو کہ کلیجی، انڈے اور سیب وغیرہ میں پایا جاتا ہے لینا مفید ہے۔ غیر نامیاتی فولاد لینا خطرناک ہے، جو کہ بعض ادویات اور کشتہ جات میں پایا جاتا ہے۔ کیونکہ اس سے روغنی تیزاب اور جسم کے مدافعتی وٹامنز ختم ہو جاتے ہیں۔ نیز جگر بھی ختم ہو جاتا ہے۔

# شہد کی اینٹی بایوٹک خصوصیات

بشکریہ روزنامہ "آواز" لاہور

قرآن مجید میں شہد لوگوں کے لئے شفاء قرار دیا گیا ہے اور شہد کیلئے اس سے بڑا اعزاز اور کچھ نہیں ہوسکتا۔ ہزاروں سال سے ماہرین شہد کے بے شمار طبی خواص سے استفادہ کرتے ہوئے مریضوں کا کامیابی سے علاج کرتے رہے ہیں۔ علاوہ ازیں وہ اپنی دواؤں کو طویل عرصے تک محفوظ رکھنے کے لئے آج بھی عسل مصفی پر انحصار کرتے ہیں۔ دوسری جنگ عظیم تک شہد زخموں کے اندمال کیلئے استعمال ہو رہا تھا۔ تاہم بیسویں صدی میں پینسلین اور دیگر اینٹی بائیوٹک دواؤں کی دریافت کے بعد شہد کی وہ اہمیت جو زخموں کے بھرنے کے حوالے سے تھی، برقرار نہ رہ سکی لیکن حالات کا رُخ ایک بار پھر شہد کی موافقت میں جا رہا ہے اور اس کا سہرا نیوزی لینڈ کے ایک محقق کے سر ہے۔

نیوزی لینڈ کی وائیکاٹو یونیورسٹی کے شہد سے متعلق تحقیقی یونٹ میں کام کرتے ہوئے بائیو کیمسٹ پروفیسر پیٹر مولان نے ایک خاص قسم کے شہد میں شفا بخشی کی غیر معمولی خوبیاں ڈھونڈ نکالی ہیں۔ پروفیسر مولان نے تجربات سے ثابت کیا ہے کہ نیوزی لینڈ کی منوکا (Manuka) نامی جھاڑیوں میں لگنے والے پھولوں کا رس چوسنے والی شہد کی مکھیاں جو شہد بناتی ہیں ان میں شہد کی دیگر اقسام سے کہیں زیادہ جراثیم کش خصوصیات پائی جاتی ہیں۔ انہوں نے بتایا کہ شہد کی تمام اقسام میں شہد کی مکھیاں اس رس میں جسے وہ پھولوں سے چوس کر حاصل کرتی ہیں ایک انزائم شامل کرتی ہیں جس سے ہائیڈروجن پر آکسائیڈ بنتا ہے اور یہ مادہ مختلف شہد میں مختلف سطح میں پایا ہے لیکن منوکا شہد میں اور اسی قسم کے ایک اور شہد میں جو آسٹریلیا میں پیدا ہوتا ہے اور جس کا نام "جیلی بش" (jelly bush) ہے، ہائیڈروجن پر آکسائیڈ کے علاوہ کچھ اور اجزاء بھی پائے جاتے ہیں جو دنیا میں کہیں کسی اور شہد میں نہیں ہوتے۔ یہ "کچھ اور" اجزا کیا ہیں اس بارے میں پیٹر مولان نے اعتراف کیا ہے کہ 20 سال تک ریسرچ کے باوجود اس کی تشریح کرنے سے قاصر ہیں۔ تاہم انہوں نے شناخت کے لئے اس کو Unique Manuka Factor یا UMF کا نام دے دیا ہے۔

ڈاکٹر مولان نے وہ طریقہ بھی ڈھونڈ نکالا ہے جس سے یہ معلوم کیا جاسکے کہ UMF منوکا شہد دیگر معیاری تسلیم شدہ جراثیم کش کیمیکلز مثلاً کاربولک اور فینول کے مقابلے میں جراثیم کو ختم کرنے میں کتنا زیادہ موثر ہے۔ انہوں نے بتایا کہ اس تقابل کے جو نتائج سامنے آئے ہیں وہ انتہائی حیران کن ہیں۔ یہ مخصوص شہد انسانوں کو بیمار کرنے والے ہر قسم کے خوردبینی اجسام پر اثر انداز ہوسکتا ہے خواہ وہ جراثیم ہو پھپھوندی ہو یا پروٹوزا ہو۔

یہ مخصوص شہد ان جرثوموں کو بھی ختم کرسکتا ہے جو دیگر اینٹی بائیوٹک دواؤں کے خلاف مزاحمت کی صلاحیت حاصل کر لیتے ہیں اور دنیا کے بیشتر ہسپتالوں کو اس مسئلے کا سامنا ہے۔ Aureas Staphylococcs زخموں کو خراب کرنے والا سب سے عام جرثومہ ہے جس پر اس شہد نے قابو پا لیا ہے۔ اس سے MRSA یا

Methicillin Resistant Staphylococcs Aureas

کا مسئلہ بڑی حد تک حل کر لیا گیا ہے۔ وائی کاٹو ہسپتال میں نرس پریکٹشنر جولی بیٹس نے پاؤں کے زخم کو سکھانے بالخصوص ذیابیطس کے مریضوں کے زخموں کے اندمال کے لئے منوکا شہد کے خاطر خواہ نتائج دکھائے ہیں۔

کینسر کی ماہر ڈاکٹر گلینس راؤنڈ کہتی ہیں کہ وہ پھپھوند والے کینسر کے ان زخموں کے علاج کیلئے جو جلد کو پھاڑتے ہوئے باہر نکل آتے ہیں یہ شہد طویل عرصے سے استعمال کر رہی ہیں اور اس کے نتائج انتہائی شاندار ہیں۔ حال ہی میں انہوں نے کینسر کے مریضوں کے ان زخموں اور السروں پر اس شہد کی ڈریسنگ کی تھی جو ریڈی ایشن تھراپی کی وجہ سے ہوگئے تھے اور اس سے ان کو مروجہ ڈریسنگ کے مقابلے میں زیادہ فائدہ محسوس ہوا البتہ انہیں اس بات پر حیرت ہوتی ہے کہ دیگر اقسام کے جو شہد کھیاں ہی بناتی ہیں ان سے اس قسم کے فوائد کیوں نہیں حاصل ہوتے۔

اس کا جواب وائی ٹوکا ہسپتال سے چند کلومیٹر دور شہد کی مکھیاں پالنے والے بل بینیٹ اور ان کی اہلیہ دیتی ہیں۔ یہ لوگ ایک کمپنی چلاتے ہیں جو نیوزی لینڈ میں UMF منوکا شہد کے گنے چنے رجسٹرڈ سپلائرز میں سے ایک ہیں۔ یہ جوڑا سال بھر میں آٹھ سے بارہ میٹرک ٹن منوکا شہد تیار کر کے دنیا بھر میں فروخت کرتا ہے۔ شہد کی تیاری کے دوران تین مرتبہ بڑی سختی سے جانچ پڑتال کی جاتی ہے جو اس شہد کا خاصہ ہے، جس کے بعد ہی اس پر "UMF Manuka Honey" کا ٹھپہ لگتا ہے۔ اگرچہ اس نام کے بہت سے شہد مارکیٹ میں دستیاب ہیں لیکن ان میں یہ مخصوص جز نہیں ہوتا۔

☒☒☒☒☒☒☒☒☒

## ایڈیٹر کے نام

س: میں اکثر اوقات بھوکا رہتا ہوں۔ پانی سے روزہ رکھ لیتا ہوں اور پیٹ بھر کر کھانا بھی نہیں کھاتا۔ مگر پھر بھی میرا وزن خاصا زیادہ ہے اور کم ہونے میں نہیں آتا۔ (ملک محمد سلیم لاہور)

ج: آپ نے اپنے موٹاپے کا درجہ نہیں لکھا۔ بہر حال نیچے دیئے گئے جدول سے اندازہ کر لیں۔

بی ایم آئی 30-29 کلوگرام / مربع میٹر موٹاپا، بی ایم آئی 40-39 کلوگرام / مربع میٹر خطرناک موٹاپا

بی ایم آئی 45-41 کلوگرام / مربع میٹر سپر موٹاپا

اس میں سے ہر ایک کا علاج ایک دوسرے سے مختلف ہے۔ تفصیلی مشورہ کے لئے کلینک تشریف لائیں بہر طور غذاؤں سے موٹاپے پر قابو پالینا عین ممکن ہے۔ اگر آپ کو افاقہ نہیں ہو رہا تو اپنے چوبیس گھنٹوں کی کل لی گئی غذا کا مکمل حساب رکھیں۔ کہیں نہ کہیں سے چوری چھپے زیادہ حراروں والی یا زیادہ چکنائی والی غذا داخل ہو رہی ہے۔ جس کو آپ نظر انداز کر رہے ہیں۔ دوسری وجہ بیٹھے کا شوق ہے۔ جس کو ہم غلطی سے اپنی ضرورت سمجھ بیٹھتے ہیں۔ یہ ایک خطرناک شوق ہے۔ تیسری وجہ کھانوں کے درمیان لمبے وقفے کے بعد شدید بھوک کو مٹانے کے لئے کودکر کھانا ہوسکتی ہے۔ چوتھی وجہ وراثت اور پانچویں وجہ خطرناک یا سپر موٹاپا ہو سکتا ہے کہ جس میں بہر حال وزن گھٹانے والی ادویات لینا پڑ سکتی ہیں۔

ماہانہ ڈائٹ کیئر لاہور
1997 سے بین الاقوامی غذائی معلومات پر شائع ہونے والا پاکستان کا واحد جریدہ
First Dietcare & Research Center
FDRC
You are what you eat





## اداریہ

## ٹھنڈے، میٹھے کھابے.....

ہماری یہ ایک معاشرتی رسم چلی آرہی ہے کہ اچھی خبر ہو تو منہ میٹھا کروایا جاتا ہے۔ اس سے یار باش یہ سمجھنے لگ گئے ہیں کہ میٹھا کھانے کا تعلق خوشی اور خوش قسمتی سے ہے۔ ایسا ہرگز نہیں ہے۔ میٹھا کل غذا میں صرف اتنا جتنا آٹے میں نمک۔ صرف بریکنگ نیوز کے طور پر، بریکنگ نیوز بھی اگر تسلسل کے ساتھ چلنی شروع ہو جائے تو بوریت ہو جاتی ہے۔ ہم رسومات کا غلط مطلب نکال کر صدیوں سے میٹھا استعمال کرتے چلے آئے ہیں اور اب بیس یا پچیس فیصد آبادی کو ذیابیطس کرا بیٹھے ہیں۔ وجہ کیا ہے۔ ایک تو میٹھے کا یہ استعمال اور دوسرا تن آسانی۔ یعنی زندگی کی گاڑی رواں دواں رکھنے کے لئے جو ایندھن اس میں جھونکا گیا تھا اس کو استعمال نہیں کیا گیا۔ لہٰذا وہ چربی کی صورت میں مستقل مہمان بنا بیٹھا ہے۔

ماہرین غذا نے خصوصی طور پر چینی کے بے شمار نقصانات ثابت کئے ہیں۔ آپ کی اجازت سے ذرا جھجکتے ہوئے ایک نظر ڈال لی جائے تو شاید بہتوں کا فائدہ ہو، وہ یوں ہیں۔ موٹاپا، ذیابیطس، امراض قلب (بشمول ہائی بلڈ پریشر، کینسر، مدافعاتی نظام سے چھیڑ چھاڑ، جسم میں انسولین ٹرانسپورٹ کرنے والی کرومیم کی بندش، بڑھاپے میں تندی و تیزی، دانتوں کی تباہی، مسوڑھوں کی بیماری اور اس کا ہارٹ اٹیک سے تعلق، بچوں میں سیکھنے کی صلاحیت کی کمی، ذہنی دباؤ میں اضافہ، زیادہ کھانے کی خواہش، ضروری غذائی اجزا کی خون میں انجذاب میں رکاوٹ وغیرہ وغیرہ۔

اب آئیں ذرا ٹھنڈی بوتلوں، آئس کریم، برف لگے پھل اور دودھ کی بوتلوں، یخ بستہ جوس اور رس ملائی، برف کے گولے اور اسی طرح کی سیاچینی غذاؤں کی طرف، جس طرح سیاچن ہر کسی کے لئے قاتل ہے اسی طرح یہ ٹھنڈی میٹھی غذائیں ہمارے جسم کے استحالی نظام یعنی میٹابولزم کی دشمن ہیں۔ چینی قوم کوئی ایسی غذا استعمال نہیں کرتی جس کا درجہ حرارت، جسمانی درجہ حرارت سے کافی فرق پر ہو۔ تبھی ان کی پچاس سالہ ناری کو ابن انشاء اور کرنل محمد خان غلطی سے بیٹی کہتے رہے۔ یہ قوم کیا کھاتی ہے۔ ابن انشاء نے لکھا ہے کہ چینی، چینی نہیں کھاتے۔ ہم نے خود ملاحظہ کیا ہے، نیم گرم پھیکا پانی اور مقامی جڑی بوٹیوں والی چائے کی چند پتیاں۔ اب ہم چینی قوم کا زیادہ ذکر نہیں کریں گے کیونکہ خوش فکر کہہ اٹھیں گے کہ چھوڑو جی۔ ہم تو کھاتی پیتی قوم ہیں۔ جب مرنا ہی تقدیر ہے تو فاقوں مرنے کی بجائے کھاتے پیتے مرجائیں۔ ایسی سوچ پر ہم صرف یہ کہنے پر اکتفا کرینگے کہ دنیا میں فاقوں سے اتنے لوگ نہیں مرتے جتنے زیادہ کھانے سے مرتے ہیں۔

## مصنوعی دودھ اور گوشت فروخت کرنے کی منصوبہ بندی

بشکریہ روزنامہ "آواز" لاہور

ہمارے معاشرے میں اصل اور نقل کا فرق بڑا اہم ہے خواہ بظاہر ان میں کوئی فرق نظر نہ آئے، کاپی کی وہ اہمیت نہیں ہوتی جو اصل کی ہوتی ہے یہاں اب جانوروں کی کاپیاں بننے لگی ہیں اور اس عمل کو کلوننگ کہا جاتا ہے مثلاً ایک گائے سے دوسری گائے بنائی گئی اب اس کا گوشت اور دودھ فروخت ہونے لگے تو صارفین کا ردعمل کیا ہوگا ردعمل پر جانے سے پہلے یہ بتادیں کہ کلوننگ ہوتی کس طرح ہے۔

جس جانور کی کاپی بنانا ہوتی ہے اس سے ایک Cell یا خلیہ لے کر ایک Embryo بنایا جاتا ہے یہ کام تجربہ گاہ میں ہوتا ہے اس جاندار Embryo کو اسی طرح کے مادہ جاندار کے رحم یا Womb میں رکھ دیا جاتا ہے جو بچہ پیدا ہوتا ہے وہ اس جانور کا جڑواں ہوتا ہے جس سے Cell یا خلیہ لیا گیا تھا اس وقت امریکا میں دودھ دینے والی 90 لاکھ گائیں ہیں اور ان میں سے صرف 150 کے Clone بنے ہیں چنانچہ یہ تعداد انتہائی قلیل ہے۔ لیکن بائیو ٹیکنالوجی کی فیلڈ میں کام کرنے والی کمپنیاں ان مویشیوں کی کاپی بنانا چاہتی ہیں جن کا گوشت لذیذ ترین ہوتا ہے اور ان گائیں کی بھی جو زیادہ دودھ دیتی ہیں۔ کمپنیوں کا کہنا ہے کہ ایسا کرنے سے روزانہ قابل اعتبار اور اعلیٰ کوالٹی کا گوشت اور دودھ اور اس سے بننے والی مصنوعات مل سکیں گی۔

توقع ہے کہ جنوری کے پہلے ہفتے میں FDA خلیئے سے بنائے گئے جانوروں کا دودھ اور گوشت دکانوں پر بیچنے کی اجازت دے گا۔ FDA کا کہنا ہے کہ اس نے گہرے مطالعے کے بعد یہ فیصلہ کیا ہے اور اس کے خیال میں ان اشیاء پر کوئی لیبل لگانے کی ضرورت نہیں کہ یہ Clone جانوروں کا دودھ یا گوشت ہے لیکن یہاں صارفین مطالبہ کرتے ہیں کہ یہ انفارمیشن ہونا چاہیئے کم از کم Genetically Engineered اناج اور ترکاریوں کے ساتھ یہ معلومات ہوتی ہیں اور ان کو بیچنے میں بھی خاصی مشکل ہو رہی ہے اس سلسلے میں علیحدہ تفصیل کی ضرورت ہے کیونکہ یہ اناج اب پاکستان اور دوسرے ممالک میں فروخت کیا جارہا ہے۔

ماہرین کا دعویٰ ہے کہ CLONED جانوروں کی مصنوعات استعمال کرنے میں کوئی حرج ہے نہ ذائقہ میں کوئی فرق۔ صارفین صرف نفسیاتی اور جذباتی طور پر اسے قبول نہیں کررہے یہ کسی حد تک صحیح بھی ہوسکتا ہے کیونکہ 1950 کی دہائی میں ڈالڈا نامی گھی جسے اس وقت مصنوعی گھی کہا جاتا تھا، نیا نیا فروخت ہونے لگا تھا اسے مقبول کرنے کے لئے اس کے ایجنٹ ٹھیلے لے کر گلی گلی جاتے تھے جہاں اس سے تلے ہوئے کباب وغیرہ مفت کھلاتے تھے لیکن لوگ مفت ہونے کے باوجود گریز کرتے تھے۔ لیکن آج دنیا بھر میں خالص گھی نایاب ہے۔

ایک بات ضرور ہوگی اور وہ یہ کہ جب CLONED جانوروں کا دودھ اور گوشت آئے گا تو اس کے مقابلے میں اصلی جانوروں کا دودھ اور گوشت یہ کہہ کر مہنگا بیچا جائے گا کہ یہ اصلی ہے۔ جیسا اب Organic Food علیحدہ اور مہنگے داموں فروخت ہوتی ہے اور کہا جاتا ہے کہ یہ اس مرغی کا انڈہ ہے جسے عام دانہ کھلایا جاتا ہے۔ مچھلیوں کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ یہ مصنوعی تالاب کے پانی کی سرعت سے پالی گئی مچھلی ہے اور حقیقت یہ ہے کہ ان چیزوں کا ذائقہ بھی الگ ہوتا ہے۔

# چائے: سانس کی نالیوں کو کھلا رکھنے میں معاون

موسم سرما میں بہت سارے امراض جنم لیتے ہیں اور ہر دوسرا شخص نزلہ زکام اور کھانسی میں مبتلا دکھائی دیتا ہے اور ڈاکٹروں کی مصروفیات معمول سے بڑھ جاتی ہیں۔ ظاہر ہے کہ بیماری کا علاج دوا ہی سے ممکن ہے لیکن اگر اس موسم میں چائے کا یومیہ استعمال کیا جائے تو یہ بڑی حد تک مفید بات ہو سکتی ہے۔ ایک ماہر قلب کے مطابق چائے میں موجود اینٹی آکسیڈنٹس اور فلیونائیڈز مختلف نوعیت کے امراض سے محفوظ رکھنے میں نہایت اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ مشاہدے سے یہ پتہ چلا ہے کہ چائے میں موجود عناصر بیکٹیریا کے خلاف قوت مدافعت کو بڑھاتے ہیں اور ایک اہم عنصر تھیوفلین سانس کی نالیوں کو کھلا رکھنے میں معاون ثابت ہوتا ہے اور یہ بات تو ہر ایک کے علم میں ہے کہ سردیوں میں سانس کی نالیاں جکڑ جاتی ہیں اور دمے کا مرض انہی سانس کی نالیوں کی تنگی سے ہوتا ہے۔

# دانتوں کی حفاظت اور غذا

ڈاکٹر شائستہ زمان دانتوں کے امراض کی سپیشلسٹ ہیں۔ دانتوں کی بیماریوں کے حوالے سے جب ان سے سوال کیا گیا تو انہوں نے بتایا کہ "اس وقت پوری دنیا میں مسوڑھوں کی بیماریاں سب سے زیادہ عام ہیں۔ ان کو پائیریا اور جنجیوائٹس کہتے ہیں۔ آج کل پان، چھالیہ، گٹکا، سگریٹ اور میٹھی اشیاء کا ہمہ وقت استعمال عام ہے چنانچہ بیماریاں انہی کی وجہ سے پھیل رہی ہیں پھر لوگوں میں دانتوں کی صفائی کا شعور بھی موجود نہیں ہے یوں لوگ دانتوں اور منہ کی بیماریوں کا زیادہ آسانی سے شکار ہو جاتے ہیں۔"

موجودہ دور میں لوگ اسٹکی یا چپکنے والی غذاؤں مثلاً بھوسی نکلے ہوئے آٹے کی روٹی، میدے سے تیار شدہ اشیاء کا استعمال بکثرت کر رہے ہیں اس لئے بھی بیماریاں بڑھ رہی ہیں۔ پہلے لوگ ریشہ دار غذاؤں کا استعمال کیا کرتے تھے۔ اب ریشے دار غذاؤں سے لوگ دور ہو گئے ہیں۔ تیل، چکنائی اور میٹھا یہ سب دانتوں کی صحت خراب کر رہے ہیں۔ بچوں میں میٹھا کھانا ایک ایسا شوق ہے کہ جس کو چھڑانا ناممکن ہے۔ ان کے لئے ایسا کون سا طریقہ اختیار کیا جائے کہ وہ میٹھا چھوڑ دیں یا پھر میٹھا کھانا ان کے دانتوں کو نقصان نہ ہونے دے...؟

دانتوں کی بیماریوں سے بچاؤ کے لئے ڈاکٹر کا یہ مشورہ ہے کہ بچے اور بڑے سب ہی دانتوں کی مکمل صفائی کریں۔ رات میں چینی ملائے بغیر دودھ پئیں، یہ کیلشیم سے بھرپور ہوتا ہے اور دانتوں کو مضبوط کرتا ہے۔ متوازن غذا کھائیں جس میں کیلشیم، فاسفورس، فلورائیڈ موجود ہو۔ جراثیم کش ماؤتھ واش ڈاکٹر کے مشورے سے استعمال کریں اور چبا کر کھانے والی غذاؤں کو اپنی عادت بنا لیں اس سے دانتوں کی ورزش ہوتی ہے اور ڈینٹسٹ کے پاس جا کر ہر 3 ماہ بعد دانتوں کی صفائی ضرور کروائیں اس سے آپ منہ اور دانتوں کی متعدد بیماریوں سے بچ سکتے ہیں۔ اگر نمک کو سرسوں کے تیل میں ملا کر انگلی کی مدد سے مسوڑھوں اور دانتوں پر لگایا جائے تو دانت صاف ستھرے ہو جاتے ہیں۔ یاد رکھیں مصنوعی دانت حقیقی دانت کا بدل نہیں، اپنے دانتوں کی قدر کریں۔ یہ ٹوٹ جائیں تو دوبارہ نہیں ملتے لہٰذا اپنی صحت قائم رکھنے، دل، معدے اور آنتوں کی کئی بیماریوں سے بچنے کے لئے دانتوں، مسوڑھوں اور منہ کی صحت وصفائی پر پورا دھیان دیں۔

●●●●●●●●●●

# سرخ گوشت اور چھاتی کا سرطان

ایک حالیہ مشاہدے میں یہ عقدہ کھلا ہے کہ تواتر کے ساتھ سرخ گوشت کھانے والی خواتین ڈرامائی طور پر چھاتی کے سرطان میں مبتلا ہونے کے امکانات کو بڑھا سکتی ہیں۔ محققین کا کہنا ہے کہ محض دو اونس سرخ گوشت، بھنے ہوئے گوشت کے دو پتلے پارچے یا چانپ کا آدھا ٹکڑا بھی یومیہ استعمال کیا جائے تو سرطان کے 56 فیصدی امکانات بڑھ سکتے ہیں جبکہ نوجوان لڑکیوں میں یہ خطرات کہیں زیادہ بھی ہو سکتے ہیں۔ اس کی وجہ ظاہر ہے کہ سرخ گوشت میں موجود سیر شدہ چکنائی ہوتی ہے جبکہ لیڈز یونیورسٹی میں ہونے والے ایک مشاہدے میں یہ بات بھی واضح ہو چکی ہے کہ گوشت کھانے والے موٹاپے کا شکار ہونے لگتے ہیں جو کہ از خود چھاتی کے سرطان کا اہم عنصر ہے۔ ایک اور علیحدہ تحقیق بھی اس دعوے کی حمایت کرتی ہے جس میں بتایا گیا ہے کہ زیادہ چربی اور چکنائی والی غذاؤں اور معدے کے سرطان میں بھی ربط پایا گیا ہے۔ گلاسکو یونیورسٹی میں کئے جانے والے تجزیوں کے بعد سائنسدانوں کو اس بات کا بھی علم ہوا ہے کہ معدے میں بلند درجہ چکنائی کی موجودگی سرطان کے خلاف نبرد آزما ہونے والے اینٹی آکسیڈنٹس مثلاً وٹامن سی کی سرگرمیوں کو محدود کر دیتی ہے۔ لیڈز یونیورسٹی میں ہونے والی تحقیق کے دوران 8 برس تک 35 سے لے کر 69 برس کی 35 ہزار خواتین کو زیر غور رکھا گیا ہے اور ان کے تین مختلف گروپس تیار کئے گئے جن میں بہت زیادہ، درمیانی مقدار میں اور بہت کم گوشت استعمال کرنے والی خواتین کو سامنے رکھتے ہوئے ان کا موازنہ سبزی کھانے والی خواتین سے کیا گیا۔ ماضی میں اس حوالے سے کئے جانے والے مشاہدات سرخ گوشت اور چھاتی کے سرطان میں ٹھوس بنیاد تلاش نہیں کر سکے تھے تاہم اب یہ بات واضح ہو چکی ہے تو اس ضرورت کو محسوس کیا جانے لگا ہے کہ ریشے دار غذاؤں کا استعمال کیا جائے جو ممکنہ حد تک موٹاپے کی طرف مائل کرنے والی غذاؤں کے اثرات کو کم کر سکتی ہے۔

## ایڈیٹر کے نام

پاک عرب فرٹیلائزر ملتان کے مینجر حاجی حماد رضا صاحب ڈائیٹ کیئر کے اجراء پر خوشی کا اظہار کرنے کے بعد یہ سوال کرتے ہیں کہ آپ کی ٹیم میں غذاؤں، جانوروں اور ماحولیات کے سکالرز شامل ہیں۔ ان کا باہمی تعلق کس طرح ڈائیٹ کیئر کے زمرے میں آتا ہے؟ اس اہم سوال کے سلسلے میں عرض ہے کہ انسان کی چالیس فیصد غذائیں جانوروں سے حاصل شدہ ہیں جبکہ 60 فیصد نباتات سے ہیں۔ ان غذاؤں کے حصول میں کمی بیشی ہی بحرانوں اور ماحولیاتی مسائل کو جنم دیتی ہے جس کا سامنا ہمیں تو ہے ہی مگر آئندہ نسلوں کا زیادہ شکار ہونے کا احتمال ہے۔ نیز ہماری ٹیم میں فزیشنز، فزیالوجسٹ اور نفسیات دان بھی شامل ہیں پس ہمارا خیال ہے کہ ڈائیٹ کیئر کی ٹیم ملک عزیز کے دیگر جرائد کے مقابل ایک انتہائی متوازن اور اعلیٰ تعلیم یافتہ پروفیسرز اور محققین پر مشتمل ہے۔

کوئٹہ سے خان محمد اختر خان فرماتے ہیں کہ آپ کہتے ہیں کہ گوشت کم کھائیں، گھی اور چربی سے پرہیز کریں۔ ارے بھائی کچھ پٹھانوں کا بھی خیال کریں اور گرم سرد علاقوں میں مروج غذاؤں میں فرق پر روشنی ڈالیں۔ اگر ہو سکے تو کبھی نسوار کے فائدے بھی بیان کریں۔ ادارہ ان اہم موضوعات پر عنقریب روشنی ڈالے گا۔

عید مبارک

# ہم اور دنیا

عوام الناس کی دلچسپی کی خاطر دنیا کے موقر جرائد سے غذائی معلومات کا چناؤ ہر ماہ ان صفحات میں پیش کیا جاتا ہے۔ ہمیں قارئین کی آراء سے اندازہ ہوا ہے کہ کچھ معلومات میں نہ صرف علاقائی تفاوت ہوتا ہے بلکہ بسا اوقات مغربی تحقیقات میں استعمال شدہ غذاؤں کی تعریف بھی ہمارے ہاں مختلف انداز میں لی جاتی ہے۔ پس ڈائٹ کیئر میں پیش کی جانے والی غذائی معلومات کو مزید کارآمد اور قابل بھروسہ بنانے کی خاطر ایک نیا سلسلہ ''ہم اور دنیا'' شروع کیا گیا ہے۔ جس میں عالمی غذائی تحقیقات کو پاکستانی حالات کے مطابق ڈھالنے نیز ان معلومات کے پس منظر پر روشنی ڈالی جاتی ہے۔ آپ کی آراء کا انتظار رہے گا......(ایڈیٹر)

## ناشتے میں ڈبل روٹی کے زیادہ استعمال سے دل کے امراض کا خطرہ بڑھ جاتا ہے: طبی ماہرین

سڈنی... آسٹریلیا کے طبی ماہرین نے کہا ہے کہ ناشتے میں زیادہ تر ڈبل روٹی اور دلیہ وغیرہ کے استعمال سے دل کے امراض لاحق ہونے کا خطرہ بڑھ جاتا ہے۔ سڈنی یونیورسٹی کے ماہرین غذا نے دنیا بھر کے تقریباً 20 لاکھ افراد کے بارے میں 37 مطالعاتی تحقیقات کیں جس میں ماہرین نے زیادہ گلائیسمک انڈیکس (جی آئی... ایک پیمانہ جس سے خون میں کسی غذا کے استعمال سے گلوکوز میں کمی بیشی ناپی جاسکتی ہے) کی مدد سے گلوکوز کے اثرات کا جائزہ لیا۔ پتہ چلا کہ ناشتے میں زیادہ ڈبل روٹی کھانے والے کے پتے میں پتھری پیدا ہونے اور انہیں ٹائپ ٹو ذیابیطس لاحق ہونے کا امکان دوسروں کی نسبت خاصہ بڑھ جاتا ہے۔

### تبصرہ

یہ بذات خود طبی تحقیق نہیں ہے بلکہ 37 مختلف طبی تحقیقات کا ریویو پیپر ہے۔ بحرحال ریویو پیپر کا بھی ایک مقام ہے گو کہ ان کا درجہ اوریجنل ریسرچ سے کم ہے۔ ایسے پیپرز بنانے سے قبل ماہرین کے علم کی بنیاد چند طے شدہ اصولوں اور حقائق پر ہوتی ہے۔ اس ریویو پیپر کے ماہرین کو پہلے سے یہ بات معلوم ہوگی کہ زیادہ جی آئی والی غذاؤں کے استعمال سے خون میں اچھی کولیسٹرول کی کمی ہوجاتی ہے۔ اور یہ بھی معلوم ہوگا کہ انہی غذاؤں سے ٹرائی گلیسرائیڈز بڑھ جاتے ہیں۔ جو کہ دونوں عوامل دل کے امراض کو جنم دیتے ہیں۔ نیز ان کو یہ بھی معلوم ہوگا کہ ڈبل روٹی یا ایسی تمام غذائیں جن میں ریشہ (فائبر) کم ہوتا ہے ان کا جی آئی زیادہ ہوتا ہے۔ پس یہی تین حقائق کی تصدیق ان 37 ریسرچ پیپرز سے ہوگئی ہے۔ اس ریویو پیپر سے گو کہ کسی نئی غذائی معلومات نے جنم نہیں لیا۔ لیکن زیادہ جی آئی اور ذیابیطس کے باہمی ربط کا نہ صرف اعادہ ہوا ہے بلکہ مسلسل کم ریشے والی ڈبل روٹی استعمال کرنے والوں کے لئے لمحہ فکریہ بھی پیدا ہوا ہے۔

## مچھلی کا استعمال وزن کم کرنے میں معاون ثابت ہوتا ہے: تحقیق

سڈنی... خوراک میں روزانہ کی بنیاد پر مچھلی شامل کر لینے سے موٹاپے پر قابو پایا جاسکتا ہے۔ آسٹریلوی ائنسدانوں کی ایک تازہ ترین تحقیق کے مطابق موٹے افراد مچھلی کھا کر اور معمولی ورزش سے اپنے آپ کو دبلا پتلا کر سکتے ہیں۔ مچھلی میں موجود اومیگا تھری فیٹی ایسڈز نہ صرف صحت مند لوگوں کو دل کے امراض سے بچاتے ہیں بلکہ جن کو موٹاپے کے سبب دل کے امراض لاحق ہونے کے امکانات ہوں ان کے لئے بھی انتہائی فائدہ مند ثابت ہوسکتے ہیں۔ سائنسدانوں کے مطابق چکنائی والی مچھلی، درمیانی درجہ کی ورزش یا 45 منٹ کی سیر روزانہ کرنے سے وزن میں خاطر خواہ کمی واقع ہوسکتی ہے۔ تاہم ورزش نہ کرنے سے مطلوبہ نتائج حاصل نہ ہونگے۔

### تبصرہ

یہ قبل ازیں ثابت شدہ ہے کہ اومیگا تھری فیٹی ایسڈز خون کی شریانوں کی لچک کو برھاتے ہیں۔ ایسے حالات میں اگر ورزش کا اضافہ کردیا جائے تو یقیناً خون کی گردش اور بہاؤ میں تیزی آئے گی۔ موجودہ تحقیق دراصل سابقہ تحقیقات کی تصدیق ہے۔ البتہ تحقیق میں سائنسی طور پر اس امر کی وضاحت نہیں کی گئی کہ خون میں چکنائیاں کم ہونے سے جسم کے دوسرے اعضاء میں جمع شدہ چکنائیاں کیسے کم ہوں گی۔ اس تحقیق میں جن مچھلیوں کا استعمال کیا گیا ہے وہ سب کی سب سمندری مچھلیاں ہیں اور پاکستان میں دستیاب نہیں سوائے ٹونا کے جو کہ ڈبہ بند دستیاب ہے۔ تیسری اہم بات غذا میں مچھلی کے استعمال کا اہم تعلق ورزش سے جوڑا گیا ہے۔ یوں موٹاپے میں کمی کے لئے دُہرا علاج تجویز کیا گیا ہے۔ اس سے یہ بحث جنم لے سکتی ہے کہ اگر غذا کے ساتھ ورزش کو جوڑنا ضروری ہے تو پھر وزن کم کرنے والی ادویات وغیرہ کو کیوں نہیں جوڑا جاسکتا....؟ ★★

## بچوں کو اناج کی طاقت دیں

امراض قلب کے ایک بڑے اسپتال میں یہ دیکھ کر شدید حیرانگی ہوئی کہ 8 سے 12 برس کے چند بچے بھی زیر علاج ہیں۔ عام طور پر یہ خیال کیا جاتا ہے کہ کولیسٹرول سے بھرپور مرغن غذائیں، ورزش اور محنت کے کاموں سے جی چرانا اور مے نوشی جیسی چیزیں امراض قلب کا باعث ہوتی ہیں تو پھر ان بچوں کو اس کم عمری میں قلب کے مرض نے کس طرح گھیر لیا؟ ظاہری بات ہے کہ اس کا سبب نامناسب غذاؤں کا استعمال ہی ہوسکتا ہے۔ اگر آپ کی خواہش ہے کہ بچے کم عمری میں یا بڑے ہوکر امراض قلب اور شریانوں سے متعلق شکایات سے بچے رہیں تو انہیں لازمی طور پر اناج بغیر چھنے آٹے کی روٹی اور اناج کا دلیہ کھانے کو دیں تا کہ وہ ایسی غذاؤں کا استعمال کر کے دبلے مگر توانا ہوں۔

# سینے کی جلن کو معمولی خیال نہ کریں

جن افراد کو سینے کی جلن کی شکایت ہوتی ہے وہ کبھی کولڈ ڈرنک سے اس کا علاج کرتے ہیں اور کبھی ہاضمے کی گولیوں اور چورن سے..... معالج کے مشورے کے بغیر بازار سے خریدی ہوئی ان اشیاء سے انہیں وقتی فائدہ تو ہوجاتا ہے اور وہ سمجھنے لگتے ہیں کہ بس اب فکر کی کوئی بات نہیں ہے لیکن وہ اس بات کو فراموش کردیتے ہیں کہ سینے میں جلن کی شکایت غذا کی نالی کے سرطان کا امکان بہت زیادہ بڑھا دیتی ہے۔

سویڈن کے سائنسدان سینکڑوں مردوں اور عورتوں پر تجربات کے بعد یہ نتیجہ اخذ کرچکے ہیں کہ جن افراد کو ہفتے میں ایک مرتبہ سینے کی جلن کی شکایت ہوتی ہے ان کے لئے غذا کی نالی کے سرطان کا خطرہ ان لوگوں کی بہ نسبت تقریباً کم ہوتی ہے۔ جن افراد کو سینے مین جلن کی شکایت ہفتے میں دو مرتبہ یا اس سے بھی زائد ہوتو ان کے لئے اس سرطان کا خطرہ کہیں زیادہ ہوتا ہے۔

سینے میں جلن کوئی معمولی بات ہرگز نہیں ہے۔ اس کا سبب وہ تیزاب ہے جو معدے سے واپس غذا کی نالی میں چلا جاتا ہے اور تیزاب کا یہ اُلٹا بہاؤ کبھی کبھار ہوتو ٹھیک ہے لیکن یہ اکثر ہونے لگے تو پھر بری طرح نقصان پہنچاتا ہے۔ جن افراد کو سینے کی جلن کی شکایت رہنے لگتی ہے ان کی غذا کی نالی کے خلیئے جو عموماً نرم ہوتے ہیں تیزاب سے بچاؤ کی کوشش مین سخت ہونے لگتے ہیں اور خلیوں کی سختی کا یہ عمل چونکہ معمول کے برخلاف ہوتا ہے لہٰذا اس کی وجہ سے غذا کی نالی کے ریشے یا بافتیں سرطانی گلٹیاں بنانے لگتی ہیں اور یہی سرطان کی صورت اختیار کرجاتا ہے۔ ماضی میں ایسا بہت کم دیکھنے میں آتا مگر سفید فام افراد میں غذا کی نالی کا سرطان تیزی سے بڑھ رہا ہے اور چونکہ اس کا علم خاصی تاخیر سے ہوتا ہے لہٰذا اس کا علاج بھی آسان نہیں ہوگا۔ عام دوائیں سینے کی جلن کو وقتی طور پر دور کردیتی ہیں لیکن وقتی طور پر علامات دور ہوجانے کے باوجود غذا کی نالی کی بافت سرطان کے عمل کو نہیں روکتی لہٰذا جو لوگ سینے کی جلن کے مستقل مریض ہیں انہیں وقتی طور پر علامات کے دور ہوجانے سے مطمئن ہوکر نہیں بیٹھ جانا چاہیئے۔ بلکہ عقلمندی یہ ہے کہ جتنی جلد ممکن ہو کسی معالج سے مشورہ کرکے اس کا فوری علاج یقینی بنائیں تا کہ ان علامات سے چھٹکارا پایا جاسکے جو سرطان کی پہلی سیڑھی ہے۔ سینے کی جلن کے مریض کو وقتاً فوقتاً غذا کی نالی کا معائنہ بھی کراتے رہنا چاہیئے تا کہ اگر گلٹی یا رسولی بن رہی ہوتو اس کا ابتدائی مرحلے میں ہی علم ہوجائے۔ بہرحال اس کیفیت سے بچاؤ کا ایک طریقہ تو یہ ہے کہ معدے میں تیزابیت کم رہے اور غذا میں پانی نمک اور مسالوں کا استعمال کم کردیا جائے، ترش چیزیں کم سے کم کھائی جائیں اور کھانے سے ایک یا دو گھنٹے بعد ایک چٹکی میٹھا سوڈا پھانک کر ایک گلاس پی لیا جائے، اب بازار میں مانع تیزابیت ادویات بھی مل جاتی ہیں جن کا سہارا لیا جاسکتا ہے لیکن بہتر یہی ہے کہ غذائی عادات میں تبدیلی کی جائے اور خوب چبا کر غذا کھانے کے ساتھ ہی خیال رہے کہ کھانا کھاتے ہی سونے یا لیٹنے کی کوشش نہ کریں اور نہ ہی ورزش کریں کیونکہ پیٹ پر پڑنے والے دباؤ کے نتیجے میں معدے کا تیزاب غذا کی نالی میں داخل ہوسکتا ہے۔ ●●●●○○

## جنسی قوت اور غذائیت

حیاتِ انسانی وحیوانی کی بقاء جیسے مقصدِ اعلیٰ کی بجا آوری کے لیے قدرت نے ان میں جنسی خواہش، کشش، لذت اور ملاپ رکھ دیا ہے۔ کچا اور بدکردار ذہن اس نفسانی خواہش کو منفی روپ بھی دے سکتا ہے لیکن بھرپور جنسی ملاپ نہ صرف عمومی جسمانی صحت کا ضامن ہے بلکہ بے شمار نفسیاتی مسائل کا حل اور متوازن زندگی کا پیش خیمہ بھی ہے۔ مرد وعورت کے تعلق کو مضبوط بنانے والا یہ جبلی جذبہ شاندار صحت اور غیر معمولی جسمانی قوت خصوصاً جنسی قوت کے بغیر خاصہ مشکل ہے۔ محققین کے نزدیک گو کہ جنسی اختلاط تمام جسمانی وذہنی لذتوں میں سے پہلے نمبر پر ہے مگر یہ اس وقت گہنا جاتا ہے اور کئی نفسیاتی ومعاشرتی عوارض کا باعث بن جاتا ہے جب اس کی تکمیل میں دونوں پارٹنرز میں سے کوئی ایک کج روی کا شکار ہوجائے۔ انسانوں میں اس عمل میں پہل کرنے والا مرد ہوتا ہے بلکہ تمام عمل کا محور مرد کی جنسی قوت ہے۔ یہی وہ حقیقت ہے کہ جس کا ادراک تجارت پیشہ افراد نے سب سے پہلے کیا اور اس حسین جذبہ کو پیشہ وارانہ میدان سے نکال کر تجارت اور دوکانداری میں بدل کر رکھ دیا ہے۔ آج لاکھوں معالجین نے اسی تجارت کو پیشہ سمجھ کر چند ایک بنیادی حقائق کو عوام الناس سے پوشیدہ کردیا ہے۔ یہ مسلمہ امر اب سائنس کی کسوٹی پر اتر کر اب کندن کی طرح عیاں ہے کہ ابتدائے پیدائش سے لیکر آخری سانسوں تک ہمارا جسم جو کردار ادا کرتا ہے۔ اس میں اس کے وراثتی اثرات (کہ جن پر اس کا کنٹرول نہیں) کے علاوہ اوّل اور بنیادی درجہ اس کی غذا کا ہے۔ انسان وہی کچھ بن جاتا ہے جو کچھ وہ کھاتا ہے (You are what you eat)۔

## غذائی تحقیق

(Chem Abs 135)

حاصل مطالعہ: ڈاکٹر خالد محمود جنجوعہ



⌘ ورزش کے دوران جتنا پسینہ آئے اس کے مطابق پانی پینا ضروری ہے۔
ورنہ جسم میں پانی کی کمی واقع ہو جائے گی۔ جو صحت کے لئے بہت نقصان دہ ہے۔

⌘ فری ریڈیکل کے عمل اور پتے کی پتھری بننے کے عمل میں ایک خاص نسبت پائی جاتی ہے۔

⌘ فوڈ اور فیڈ میں سوڈیم ڈائی ایسی ٹیٹ بطور دافع فنگل استعمال کرنا چاہیئے۔

⌘ کھیرے کا جوس یا اس کے پاؤڈر کا استعمال جسم کے اندر چکنائی کی میٹابولزم میں اہم کردار ادا کرتا ہے
جو ایل ڈی ایل اور کولیسٹرول کو کم کرتا ہے اس کا زیادہ دیر تک استعمال بھی مابعد اثرات سے مبرا ہے۔



# ٹرانس فیٹی ایسڈز

حاصل مطالعہ: ابو عون محمد

ٹرانس فیٹی ایسڈز کا نام تو آپ نے سنا ہوگا مگر ٹرانس فیٹی ایسڈز کیا ہیں اور کن چیزوں میں پائے جاتے ہیں یا ان کے نقصانات کیا ہیں یہ تفصیل بہت کم لوگوں کو پتہ ہے۔ آج کے دور میں جبکہ زندگی مصروف سے مصروف تر ہوتی جا رہی ہے' اس قسم کی مشینی زندگی میں اس بات کی ضرورت ہے کہ ہم اپنی غذا کا خاص خیال رکھیں اور غذاؤں میں ایسی چیزیں شامل نہ کریں جو صحت کے لئے نقصان دہ ہیں' ٹرانس فیٹی ایسڈز بھی ایک ایسی چیز ہیں۔ آپ کو شاید یہ خیال ہو کہ تمام "فیٹس"، برے ہوتے ہیں لیکن ایک حالیہ سائنسی تحقیق سے یہ بات پتہ چلی ہے کہ کچھ "گڈ فیٹس"، بھی موجود ہیں جو ہمیں "بیڈ فیٹس"، کے نقصانات مثلاً انسولین کا عادی ہونے' توانائی اور آکسیجن کے حصول میں مشکلات' ممبرین کی حفاظت اور ہارمونز پیدا کرنے کے لئے میٹریل کی فراہمی میں مشکلات جیسے نقصانات سے بچاتے ہیں مگر یہ تب ممکن ہے جب ہم اپنے کھانے پینے میں اعتدال کا عنصر پیدا کریں کیونکہ ہارمونز کی بہتر کارکردگی کا انحصار بھی "گڈ فیٹس"، کے استحکام پر ہے۔

سائنسدان کیمیائی ساخت کی بنیاد پر فیٹس کو دو حصوں میں تقسیم کرتے ہیں ایک سچوریٹڈ دوسرا ان سچوریٹڈ یعنی سیر شدہ اور غیر سیر شدہ.... سچوریٹڈ فیٹس ہمارے جسم میں چند اہم کام کرتے ہیں۔ انسانی جسم کے لئے ان کی اہمیت مسلمہ ہے کیونکہ جسم خود سچوریٹڈ فیٹس پیدا کرتا ہے۔ یہ سچوریٹڈ فیٹس ڈیری پراڈکٹس (مکھن، پنیر، بالائی وغیرہ) اور پام آئل کے استعمال سے حاصل ہوتے ہیں۔ مسئلہ اس وقت پیدا ہوتا ہے جب سچوریٹڈ فیٹس کا ضرورت سے زیادہ استعمال کیا جائے۔ بدقسمتی سے ان میں ٹرانس فیٹی ایسڈز پائے جاتے ہیں جو صحت کے لئے نقصان دہ ہیں اور ان سے دور رہنا ہی بہتر ہے۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ٹرانس فیٹ کہاں پائے جاتے ہیں۔ یہ ہائیڈروجنیٹڈ آئلز میں موجود ہوتے ہیں جو تجارتی مقاصد کے لئے ڈبل روٹی، رول، بسکٹ اور کیک کی تیاری میں استعمال کئے جاتے ہیں کیونکہ وہ پراڈکٹ کی شیلف لائف کو بڑھا دیتے ہیں۔ ہائیڈروجنیٹڈ آئلز جیسے مارجرین اور سویابین کو انتہائی درجہ حرارت پر ہائیڈروجن کا دباؤ دے کر سخت کیا جاتا ہے۔ انتہائی درجہ حرارت نہ صرف تیل کے استحکام کو بگاڑ دیتا ہے بلکہ یہ اس میں قدرتی طور پر موجود بنیادی غذائی اجزاء جیسے وٹامن "ای" کو بھی نقصان پہنچاتا ہے اس کے علاوہ بعض اشیاء میں قدرتی طور پر بھی ٹرانس فیٹ شامل ہوتے ہیں۔ ان تمام کی تفصیلات ذیل میں دیئے گئے جدول میں درج ہیں۔

برطانوی انسٹی ٹیوٹ آف فوڈ سائنسز اینڈ ٹیکنالوجی کے مطابق ہر شخص کو حاصل ہونے والی یومیہ توانائی میں 1.3 فیصد یا 2.8 گرام ٹرانس فیٹس شامل ہوتے ہیں۔ ٹرانس فیٹس کی کیمیائی ساخت پلاسٹک نما ہوتی ہے۔ ٹرانس فیٹ کا کیمیائی ڈھانچہ جسم کے استعمال میں نہیں آتا کیونکہ یہ جسم کے قدرتی نظام سے ہم آہنگ نہیں ہوتے۔ یہ خارجی عناصر کی طرح ہوتے ہیں جن کو جسم' جگر یا دیگر اعضاء کے ذریعے حل کرنے کی کوشش کرتا ہے یا ہمارے ٹشوز میں ایسے عناصر چھوڑ دیتا ہے جو موٹاپے کا سبب بنتے ہیں۔

تو کیا صارفین کو اس نقصان سے بچانے کا کوئی طریقہ نہیں ہے..؟ اس کا فوری طور پر تو ایک ہی حل ہے کہ صارفین خریداری کے وقت ایسی مصنوعات سے احتیاط کریں جن میں ٹرانس فیٹس کی مقدار زیادہ ہو۔ مثلاً ولائتی گھی اور بیکری کی اشیاء وغیرہ

| نمبر | پراڈکٹ | مقدار% | ذریعہ |
|---|---|---|---|
| 1 | دودھ اور دہی | 18.8 | قدرتی |
| 2 | مکھن | 5.9 | قدرتی |
| 3 | انڈا | 0.9 | قدرتی |
| 4 | گوشت اور گوشت کی مصنوعات | 10.3 | قدرتی |
| 5 | آئلز اور فیٹس | 35.5 | ہائیڈروجنیشن |
| 6 | بسکٹ اور کیک | 16.5 | ہائیڈروجنیشن |
| 7 | چپس اور فرنچ فرائز | 4.5 | ہائیڈروجنیشن |
| 8 | دیگر | 4.1 | ہائیڈروجنیشن |
| 9 | عام بناسپتی | 25% | ہائیڈروجنیشن |
| | ٹوٹل | 100 | |

# آئندہ جنگ عظیم پانی اور خوراک کے مسئلے پر ہوگی...؟

خصوصی مضمون

حکومت اور ورلڈ بنک کے اعداد وشمار کے مطابق 1995ء سے 2004ء کے عرصے میں پاکستان کی فصلوں کی سالانہ شرح نمو 2.4% کے حساب سے تیز رفتاری سے بڑھنے والی ملکی آبادی کی نسبت بہت کم ہے۔ چند سال قبل ایک بین الاقوامی سروے کے مطابق دنیا میں گنے کے زیر کاشت رقبے کے لحاظ سے پاکستان چھٹے نمبر لیکن گنے کی فی ایکڑ پیداوار کے لحاظ سے 18ویں نمبر پر ہے۔ ہوائی میں گنے کی فی ایکٹر پیداوار 1800 من' فلپائن میں 1100 من اور کیوبا میں 900 من جبکہ پاکستان میں گنے کی پیداوار صرف 300 من تھی۔ فی ایکڑ کم پیداوار کے باوجود 2007ء میں پاکستان کی گنے کی پیداوار 55 ملین ٹن تھی جسے کسانوں نے اپنے استعمال کے بعد بقایا گنا پاکستان کی 72 شوگر ملوں کو مہیا کیا جس سے پانچ ملین ٹن چینی بنائی گئی۔ اگر پاکستان میں گنے کی پیداوار مذکورہ تین ممالک میں سب سے کم گنے کی پیداوار والے ملک کیوبا کے برابر ہوتی تو گزشتہ سال ہم 165 ملین ٹن گنا حاصل کرتے جس سے ہمیں تین گنا زیادہ یعنی 15 ملین ٹن چینی حاصل ہوتی اور ہم دنیا میں ایکسپورٹ کر کے کثیر زرمبادلہ حاصل کرتے۔ جس کے نتیجے میں ملکی بڑھتے ہوئے تجارتی خسارے پر قابو پانے میں مدد ملتی۔ اس سے واضح ہوتا ہے کہ پاکستان کو سبز انقلاب کے لئے ہنگامی بنیادوں پر فی ایکڑ زیادہ پیداوار دینے والی فصلوں کی ترویج کر کے انہیں کسانوں کو متعارف کروانا ہوگا تاکہ ہم نہ صرف غذائی اجناس میں خود کفیل ہوسکیں بلکہ اپنی ضرورت سے زائد غلے کو ایکسپورٹ کر کے ملک کے لئے زرمبادلہ کما سکیں۔

ماہرین کے مطابق زرعی حوالے سے ہمارا ایک سنگین مسئلہ زرعی زمینوں کی تھور زدگی (Salination) ہے۔ جب آبپاشی کا پانی زمین میں جذب ہوتا ہے تو اس میں معدنی نمکیات شامل ہوجاتے ہیں اور یہ نمکین پانی زمین کی سطح کے اوپر آجاتا ہے۔ سطح زمین پر آنے سے پانی تو بخارات میں تحلیل ہوکر ختم ہوجاتا ہے لیکن سطح زمین پر نمکیات رہ جاتے ہیں جس سے زرعی زمینیں فصل اُگانے کے قابل نہیں رہتیں۔ پاکستان کا بڑا قدرتی ذریعہ قابل کاشت اراضی اور پانی ہے۔ پاکستان کا تقریباً 25% رقبہ زیر کاشت ہے جبکہ ایک اندازے کے مطابق پاکستان کی تقریباً 25% زمین سیم وتھور کا شکار ہوچکی ہے۔ جس کو دوبارہ زرخیز بنانا بہت مہنگا ہے۔ اتنے بڑے پیمانے پر زرعی زمین کا سیم وتھور کی نذر ہونا ملکی نقصان اور باعث تشویش ہے۔ پاکستان کے پاس سالانہ پانی 140 ملین ایکڑ فٹ (maf) ہے جس میں سے تقریباً 40 ملین ایکڑ فٹ سے بھی کم انڈس ڈیلٹا کو پہنچتا ہے۔ پاکستان اس وقت اپنے پانی کے بہاؤ کا تقریباً نصف استعمال کر رہا ہے۔ اس کے علاوہ ضرورت اس بات کی بھی ہے کہ کاشتکاری کے لئے پانی کو جدید طریقوں سے استعمال کیا جائے تاکہ پانی ضائع نہ ہو۔ پانی کی بڑھتی ہوئی کمی باعث تشویش مسئلہ ہے۔ عالمی منظر نامے میں بھی دیکھا جائے تو ماہرین کے مطابق نہ صرف پاکستان بلکہ پوری دنیا کو 2020ء میں پانی کا سنگین مسئلہ درپیش ہوگا۔ آج دنیا میں خوراک کا بھی بحران ہے۔ جس کی وجہ سے یہ کہا جاتا ہے کہ آئندہ جنگ عظیم پانی اور خوراک کے مسئلے پر ہوگی۔ پاکستان میں سندھ کے میدانوں میں سالانہ 100 ملی میٹر سے کم لیکن شمالی پہاڑی علاقوں میں سالانہ 750 ملی میٹر سے زیادہ بارش ہوتی ہے۔ سندھ' جیکب آباد میں فصلوں کے لئے پانی کی ضرورت 1487 ملی میٹر' سرحد۔ پارا چنار میں 900 ملی میٹر' پنجاب فیصل آباد میں 1280 ملی میٹر اور بلوچستان تربت میں 1400 ملی میٹر سالانہ بارش کی ضرورت ہے۔ جبکہ مذکورہ علاقوں میں بارشیں بہت کم ہوتی ہیں اس لئے ملک میں زرعی شعبے کا 80% انحصار انڈس بیسن اریگیشن نیٹ ورک پر ہے۔ ہمیں ملک کے سرسبز وشاداب کھیتوں کو لہلاتا ہوا رکھنے کے لئے آبپاشی کے لئے پانی استعمال کرنے کی ڈرپ اریگیشن ٹیکنالوجی استعمال کرنا ہوگی۔ ہمیں پانی جو بنیادی زرعی ضرورت ہے کی کمی دور کرنے پر ہنگامی بنیادوں پر چھوٹے اور بڑے آبی ذخائر بنانے ہوں گے ورنہ ہم آنے والے وقت کے سخت چیلنجوں کا سامنا نہیں کر پائیں گے۔

## ڈائیٹ کیئر ایک تحریک کا نام ہے

ماہانہ ''ڈائیٹ کیئر'' محض ایک میگزین یا نیوز بلیٹن نہیں ہے بلکہ ایک تحریک کا نام ہے۔ عوام کے اس بنیادی حق کے تحفظ کی تحریک ہے کہ جو اُن کو خالص خوراک کی شکل میں فراہم کرنا۔ پبلک وپرائیویٹ سیکٹر کے فرائض میں شامل ہے یہ خوراک' غذا اور غذائیت کے بامعنی شعور سے عوام وخواص کے ذہن کو بھر دینے کی تحریک ہے۔ یہ صارفین کے اس استحصال کے خلاف آواز بلند کرنے کی تحریک ہے کہ جس کے ذریعے غذاؤں میں ملاوٹ کی جاتی ہے یا ان کو غیر ضروری پراسس کر کے پُرکشش بنانے کی خاطر غذائیت سے عاری کر دیا جاتا ہے۔ یہ عوام وخواص کے اس ذہنی امتحان میں بھی ایک مددگار تحریک ہے جو دنیا بھر کی فوڈ چین Food Chain اپنے کاروبار کی بڑھوتری کی خاطر حقائق کو چھپا کر قوموں کے سامنے دلکش انداز میں پیش کرتی ہیں۔

ماہانہ ''ڈائیٹ کیئر'' مستقبل کی اُن آفات کے بارے میں فکروعمل کی شعوری تحریک بھی ہے کہ جو نہ صرف عالمی وقومی سطح پر غذائی بحران اور پانی کی کمی سے رونما ہونے والا ہے بلکہ جس کو ہماری لاعلمی اور بے حسی تیزی سے ہمارے قریب لارہی ہے۔ اس تحریک میں عوام کی بحرانی کیفیت سے نپٹنے کے بارے میں عملی اقدامات کی تربیت بھی شامل ہے کہ جہاں ایک فرد موثر ہوسکتا ہے وہاں پوری قوم کیوں موثر نہیں ہوسکتی۔

ماہانہ ''ڈائیٹ کیئر'' حکومت اور کارپوریٹ سیکٹر کی فوڈ اور واٹر پالیسی میں بھی ایک مددگار تحریک ہے کہ جو بڑھتی آبادی کی ضروریات سے کماحقہ مقابلہ کرنے کی صلاحیت میں اضافہ کرتی ہے۔ یہ میگزین فوڈ سیکٹر کے ماہرین پالیسی سازاکانومسٹ اور سوشیالوجسٹ کی برین سٹارمنگ کا بھی آئینہ دار ہے کہ ہم انفرادی سطح پر نہ صرف مستقبل قریب کی دوا یعنی غذا کو کیسے موثر انداز میں استعمال کر سکتے ہیں۔ بلکہ اجتماعی طور پر وہ کون سے قابل عمل ضروری اقدامات ہیں جن کو جلد یا بدیر بروئے کار لایا جاسکتا ہے۔ پاکستان مالی وتحقیقی لحاظ سے غریب ملک ہے مگر انٹرنیٹ نے جس دنیا کو گلوبل ویلیج بنایا ہے اس کی مدد سے ہم کیوں نہ عالمی شہرت کے حامل غذائی تحقیقی اداروں کی معلومات عام کر دیں تاکہ وہ مریض کی دہلیز کو چھو نہ پائیں۔ اس طرح ہم اپنا میڈیکل بل کم کر سکتے ہیں۔

ماہانہ
# ڈائٹ کیئر
لاہور

1997 سے بین الاقوامی غذائی معلومات شائع کرنے والا پاکستان کا واحد ادارہ

First Dietcare & Research Center
FDRC
You are what you eat

Vol: 01 Issue: 06





## اچھے کولیسٹرول کا منبع... پستہ

موسم سرما کی لمبی و سرد راتوں میں لحاف کو اپنے ارد گرد لپیٹ کر باتیں کرنا سب کو پسند ہوتا ہے۔ ایسے میں گرما گرم مونگ پھلی، چلغوزے، پستے اور دوسرے خشک میوے باتوں کا مزہ اور بھی دوبالا کر دیتے ہیں۔ سچ ہے کہ خشک میووں کے بغیر سردیوں کی سرد ترین راتوں میں کی جانے والی باتوں میں وہی بات ہو جاتی ہے جو کہ بہترین کھانوں میں ذرا سا نمک کم ہونے سے ہوتی ہے یعنی کہ باتیں پھیکی ہو جاتی ہیں لیکن خشک میوے چکھتے رہیں تو باتوں کی چاشنی کچھ اور ہی ہو جاتی ہے۔ سردیوں میں نمک لگے ہوئے نمکین پستے کھانے کا لطف ہی کچھ اور ہے اور عموماً منہ کا ذائقہ تبدیل کرنے کی غرض سے استعمال کئے جاتے ہیں اور یہ صحت کے لئے کس حد تک فائدہ مند ثابت ہوتے ہیں اس کے بارے میں بہت کم سوچا جاتا ہے۔ ایک حالیہ تحقیق کے مطابق اگر پستہ آپ کی غذا کا حصہ ہے تو وہ بہت واضح طور پر جسم میں کولیسٹرول لیول میں کمی کرنے کے ساتھ ہی شریانوں کے سکڑنے اور تنگ ہونے کے عمل کو بھی روک دیتا ہے۔ سائنسدانوں کا کہنا ہے کہ ایک سے دو مٹھی پستے بھی کسی عام سے فرد پر نمایاں فرق ڈال سکتے ہیں اور امراض قلب میں مبتلا ہونے کا خطرہ خاصی حد تک کم ہو جاتا ہے۔ اس حوالے سے کئے جانے والے ایک حالیہ مشاہدے میں رضا کاروں کو یومیہ تین اونس کی مقدار میں پستے کھلائے گئے اور صرف ایک ماہ کے بعد جب ان کے اثرات کا جائزہ لیا گیا تو معلوم ہوا کہ ان کے مجموعی بلڈ کولیسٹرول میں 8.4 فیصدی کمی ہوئی ہے جبکہ ''خراب کولیسٹرول'' کا لیول بھی 11.6 فیصدی نیچے گر گیا جسے عرف عام میں ایل ڈی ایل (لو ڈینسٹی لیپو پروٹین) کولیسٹرول کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ صرف یہی نہیں بلکہ خراب کولیسٹرول اور ''اچھے کولیسٹرول'' ایچ ڈی ایل (ہائی ڈینسٹی لیپو پروٹین) کے مابین توازن بھی تبدیل ہو گیا۔ پستے کی مدد سے تیار کردہ غذاؤں کو استعمال کرنے والے شرکاء میں صرف چار ہفتوں کے بعد ایچ ڈی ایل کے مقابلے میں ایل ڈی ایل کی مقدار کم رہی جس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ یہ میوہ انسان کو بیماریوں سے بچانے میں کس قدر معاونت کر سکتا ہے۔

ایچ ڈی ایل یعنی اچھا کولیسٹرول خطرناک نہیں بلکہ یہ انسانوں کو بیماریوں کے خلاف تحفظ فراہم کرتا ہے اور دونوں اقسام کے کولیسٹرول کی کم نسبت صحتمندی کی علامت سمجھی جاتی ہے۔ مشاہدے کے دوران رضا کاروں کو ہر روز اسنیک کے طور پر پستے کھلائے گئے جبکہ انہیں جو دیگر غذائیں فراہم کی گئیں ان میں بھی پستے شامل کئے گئے تھے۔ پنسلوانیا اسٹیٹ یونیورسٹی کی محقق سارہ کے مطابق ''ڈیڑھ سے تین اونس یعنی محض ایک مٹھی پستوں کا استعمال امراض قلب کے خطرات کو ایل ڈی ایل میں کمی کر کے رفتہ رفتہ ختم کر ڈالتا ہے جبکہ زائد مقدار میں پستے کھانے سے نمایاں طور پر لیپو پروٹین کا تناسب بھی کم ہونے لگتا ہے''۔

ان کا مزید کہنا ہے کہ ''ہمیں پستوں کی دو خوراکوں کے مابین فرق کو دیکھ کر خوشی محسوس ہوئی ہے جس سے لیپو پروٹین کے تناسب میں کمی پائی گئی ہے اور قابل ذکر بات یہ ہے کہ پستوں کی وجہ سے یہ اثرات مرتب ہوئے ہیں''۔ اس مشاہدے کے آغاز پر شرکاء کو اوسط درجے کی امریکی غذائیں کھلائی گئی تھیں جس میں 35 فیصدی غذائیں مکمل طور پر چربی اور چکنائی اور گیارہ فیصد سیر شدہ چکنائی پر مشتمل تھیں اور دو ہفتے تک یہ معمول برقرار رکھا گیا۔ اس کے بعد غذا میں تبدیلی پیدا کرتے ہوئے تین مختلف طریقے آزمائے گئے اور رضا کاروں کو ایسی غذائیں فراہم کی گئیں جو کولیسٹرول لیول میں کمی کرنے کے ساتھ ہی کسی حد تک کم چکنائی پر مشتمل تھیں۔ ایک طریقہ کار میں پستے کی آمیزش نہیں تھی جبکہ دوسرے میں ڈیڑھ اونس اور تیسرے طریقہ کار میں یومیہ تین اونس پستے شامل کئے گئے۔ واضح رہے کہ پستے میں بہت بڑی مقدار میں پودوں سے حاصل شدہ اینٹی آکسیڈنٹس لیوٹین پایا جاتا ہے جو کہ عام طور پر ہم گہرے سبز پتوں والی سبزیوں سے ہی حاصل کر سکتے ہیں۔

## اداریہ

### کیا رمضان میں آپ کا وزن کم ہوا.........؟

درمیانے طبقے کا ایک عام شخص رمضان المبارک کے دوران تقریباً ڈیڑھ تا دو کلو گھی یا تیل پکوڑوں کے ذریعے نذر شکم کر لیتا ہے۔ گیارہ ماہ کے برابر ایک ماہ میں پھلوں کی چاٹ کھا لیتا ہے۔ دودھ اور گوشت کا استعمال بھی عام دنوں سے زائد کرتا ہے اور مزے کی بات یہ کہ ساتھ ساتھ روٹی بھی دبا کے کھائی جاتی ہے۔ اور پھر رمضان کے آخر میں کہتا ہے کہ یار وزن کم نہیں ہوا۔ قطع نظر اس بات سے کہ رمضان المبارک کے تقاضے کیا تھے اور ہم نے اس کے بالکل اُلٹ کر کے اپنے ثواب کے عنصر کو داغدار کر دیا یا نہیں۔ یہ اپنی جگہ حقیقت ہے کہ اگر ہمارا وزن کم نہ ہو سکا یا شومئی قسمت سے مزید بڑھ گیا تو یوں سمجھ لیں کہ اس رمضان کا بھی ایک نادر موقع تھا جو ہاتھ سے گنوا دیا اور کسے معلوم اگلے رمضان میں کیا ہوگا..؟ کون جیا ہے تیری زلف کے سر ہونے تک۔ گمان غالب ہے کہ وہی ہوگا جو پہلے ہوتا رہا۔

اب تو اہل فرنگ بھی تحقیقات کے نتیجے میں کہنے لگ گئے ہیں کہ فاقہ ہمارے جسمانی نظام میں بتدریج جمع ہونے والے زہریلے پن کو دھو ڈالتا ہے۔ وزن قابو کرنے کا بہترین طریقہ ہے اور کچن اکنامکس کو نئے سرے سے ترتیب دینے کا راستہ ہے۔ ہمارے قریب ایک طریقہ تو یہ تھا کہ رمضان کے دینی فوائد بتا کر لوگوں کو صحت کی طرف راغب کرتے اور دوسرا طریقہ اس کے الٹا یہ ہے کہ طبی فوائد بتا کر لوگوں کو دین کی جانب مائل کریں۔ ہم نے بوجوہ الٹا طریقہ اختیار کیا ہے کیونکہ ہماری بصیرت چغلی کھا رہی ہے کہ ہماری ایمانی ٹنکی خالی ہوتی جا رہی ہے شاید بے بصیرت خود ساختہ علماء نے ہم پر یہ وقت لا دیا ہے یا ہم خود ہڈ حرام ہو گئے ہیں معلوم نہیں...؟ ورنہ گوروں کی تحقیقات سنا سنا کر ہمیں اپنے ایمانی عقائد مضبوط کرنے کی بھلا کیا ضرورت تھی۔؟

ذہن میں رکھئے کہ دنیا میں اتنے لوگ قحط یا بھوک سے نہیں مرتے جتنے زیادہ کھانے کے سبب مر جاتے ہیں۔ کیسے بھلا..؟ براہ کرم یہ سوال کسی موٹی خاتون سے نہ کیجئے گا جو چلنے پھرنے سے جب معذور ہونے لگتی ہے تو اٹھتے بیٹھتے یہی کہتی ہے کہ ''میں کھاتی بھی کچھ نہیں پھر بھی گوڈے گٹے رہ گئے ہیں... بیڑہ غرق ڈاکٹروں کا...''

Editor:
Dr. Sultan Mahmood, PhD
Advisors:
Prof. Mahmood Ali Malik, FRCP
Prof. Abdul Majeed Cheema, PhD
Prof. Saghir Ahmad Jafri, PhD
Regd # LRL 432

First Dietcare & Research Center
FDRC
You are what you eat

Monthly News Bulletin
Dietcare
Lahore
Sharing global information on Diet, Food & Nutrition
First ever publication in Pakistan

# Caffeine Free Red Tea

Dr. Stephen Sinatra, USA

When it comes to health-promoting properties, scientific studies suggest that tea can provide many benefits. The reason is that all varieties of tea, whether green or red, are filled with powerful antioxidants. We've all heard that our bodies need more antioxidants as we age. That's because a lifetime of exposure to sunlight, pollution, household cleaners, and even the natural processes inside our body generate free radicals. They're the scavengers at the root of aging.

Teas contain antioxidants that help protect your cells. These natural wonders help fight free radicals in our bodies, helping to protect us from the damaging effects on our cells. Plus, increasing research is finding that these antioxidants may help promote heart health. But, like food, we need to be very selective about which teas we choose to drink.

Other countries have long known about the healing power of red tea. The leaves have a reddish hue, but true red color really comes out in the bruising. And when you steep it, you have a delicious teafilled with powerful health-boosting antioxidants. There's no doubt that red Rooibos tea is brimming with healthful nutrients, but it's the thing it doesn't have that also set it apart from other teas, namely caffeine and bitter tannins. Of course you could buy decaf teas, but most of them go through a process using chemically treated water to remove the caffeine but red Rooibos is naturally caffeine-free.

What Rooibos is to South Africa, green tea is to the Far East. While green tea has gained wide acceptance for its healthful properties, not all green tea is created equal. I've found that true green tea should actually be green, have a strong fragrance, a sweet taste, and a rich slightly nutty aroma. The tea should also be harvested from a mild climate, ideally 1,100 to 1,300 meters in elevation. And exceptional green tea is grown in a rich, wet soil without the use of synthetic pesticides or fertilizers.



*Editorial*

## Sugar Shock

A number of times, we told you that cancer cells feed almost exclusively on sugar and for that reason alone (there are countless others), you must limit your sugar intake. And today, I'm going to give you yet another reason to cut sugar from your diet.

The true cause of heart disease in the world is sugar and other sweeteners like high-fructose corn syrup. Thanks to manufacturers pouring sugar and other sweeteners into countless prepared foods, and we are dumping spoonfuls into cereal, coffee, and tea, these typical consumption levels are killing us without discrimination: young, old, rich, poor, white, black, Latino, Asian, and on and on, we're all affected.

Sugar generates an insulin spike and, when insulin spikes, it starts to ravage the fragile, but ultra-important endothelial lining of your blood vessels. If this razor-thin layer becomes damaged, all the precursors of cardiovascular disease are switched on and create the inflammatory mayhem that eventually leads to heart attack and stroke. This repeated sugar-insulin reaction is more damaging than saturated fat, trans fats, radiation, microbes, or pharmaceutical drugs.



One of the reasons I write more on this evil in the monthly 'Dietcare' as a part of further public awareness of this problem from my unique perspective as a practicing nutritionist. And to make the point plain, all you have to do is look to our children. A single can of soda contains more than 20 grams of high fructose corn syrup. And with the amount of sodas they chug down on Any given day, is it any wonder that both obesity and diabetes are rising at alarming rates among youngsters?

If you absolutely must have something to sweeten your cereal, tea, etc., then choose from the healthy solutions like stevia, a quarter teaspoon of honey and organic fruits, particularly blueberries, strawberries, and raspberries. In closing, I urge you to be mindful of the role sugar plays in your diet. It is a much greater health risk than most people realize.

## Iodine deficiency

2 billion individuals worldwide have insufficient iodine intake, with those in south Asia and sub-Saharan Africa particularly affected. Iodine deficiency has many adverse effects on growth and development. These effects are due to inadequate production of thyroid hormone and are termed iodine-deficiency disorders. Iodine deficiency is the most common cause of preventable mental impairment worldwide. Assessment methods include urinary iodine concentration, goitre, newborn thyroid-stimulating hormone, and blood thyroglobulin. In nearly all countries, the best strategy to control iodine deficiency is iodisation of salt, which is one of the most cost-effective ways to contribute to economic and social development. When iodisation of salt is not possible, iodine supplements can be given to susceptible groups. Introduction of iodised salt to regions of chronic iodine-deficiency disorders might transiently increase the proportion of thyroid disorders, but overall the small risks of iodine excess are far outweighed by the substantial risks of iodine deficiency. International efforts to control iodine-deficiency disorders are slowing, and reaching the third of the worldwide population that remains deficient poses major challenges.

# Way to heart is through Stomach

*Dr. Stephen Sinatra, USA*

Many of my patients and printed newsletter subscribers are surprised when I tell them that problems in their guts can sometimes be warning signs of impending heart problems.

It's true! Occasional nausea, abdominal pain, or gas in the stomach or intestine are signals that the body is struggling to break down fats, proteins, carbohydrates, and even alcohol. When that happens, blood is shunted to your "gut" organs to aid in digestion, which leaves less blood and oxygen for the heart. This can leave your heart vulnerable and compromises its ability to function at its best.

A healthy digestive system is one that has a sufficient amount of digestive enzymes to break down food particles and absorb nutrients properly.

When enzyme supplies are insufficient to meet demand, excessive free-radical stress and a weakened immune system result, leaving you wide open to disease.

Today I want to give you 4 tips for keeping your digestive system healthy and strong.

**1. Eat raw foods.** I can't overemphasize the role of raw foods in digestive health. Raw fruits and vegetables contain live, vital organic elements, particularly enzymes that help digest proteins, fats, carbohydrates, and soluble fiber.

Add green foods to your diet. Green leafy vegetables and fresh fruits are a wonderful source of life-sustaining nutrients and provide a host of health benefits, but I recognize that it's difficult to get the recommended three to five servings of the green leafy vegetables and fresh fruit every day.

So what's the solution if you want to eat well but can't get enough vegetables and fruit every day? The answer is green foods.

Green foods or super foods are concentrations of nutrients from the juices of highly nutritious foods like broccoli, carrots, beets, parsley, and celery, as well as young shoots from less common foods like barley, wheat, and alfalfa. The concentration of nutrients helps support your immune system, cleanse your body, give you energy, promote bowel function, improve the function of your intestinal tract, and even helps control weight.

**2. Juice.** Juicing allows you to more easily take in enzymes that support digestion. While solid foods require many hours to digest, juice extracted from fruits and vegetables is digested and assimilated within minutes. Juicing simultaneously improves your energy and regenerates cells, tissues, glands, and even organs. It is also great for detoxifying the body and cleansing the bowel. The benefits of juicing will be apparent immediately and will last as long as you continue to juice.

**3. Take probiotics.** A healthy gut starts with a healthy population of intestinal flora or beneficial bacteria that live on the intestinal walls where they set up a favorable environment for normal digestion, nutrient absorption, electrolyte balance, and a healthy immune system.

**4. Fight Constipation:** It sounds almost too simple, but walking often clears up simple cases of constipation. The rhythmic movement and resultant contraction of your breathing muscle (diaphragm) is like a massage for your abdominal organs. Try it for one week and see the results.


***Chief Editor & Publisher***
**Dr. Sultan Mahmood**
PhD Nutrition, Poland
Post Doctorate (Denmark / USA)
*Ex-Consultant:*
FAO, UNDP, ADB, WB, GTZ, GOP
*Published from:*
**FIRST DIETCARE & RESEARCH CENTER**
324-B, New Chouburji Park,
Lahore 54500 Pakistan.
Ph:+92 42 615 9562 Cell:+92 300 430 2528
dietcare@gmail.com
*Designed by:* **Musharraf Zaidi** 03334240740
*Printed by:* Super Sehri Printers





***Subscription***
- Annually: PKR 1000 or $ 75
- Five Yearly: PKR 3000 or $ 200
- Life: PKR 6000 or $ 500
- Libraries/NGO: PKR 500 Per annum
- Professional societies/ industry: PKR 2000 Per annum

## سو فیصد باربی کیو گوشت پر کینسر کے مرکبات پائے جاتے ہیں

کیلی فورنیا میں کی گئی ایک تازہ ترین تحقیق میں فاسٹ فوڈز کے چکن باربی کیو کے سوفی صد نمونوں پر کینسر کا خطرناک ترین مرکب (PhIP) پایا گیا ہے۔ کینسر کا محرک یہ مرکب سرکاری لسٹ پر ایک دھائی سے زائد سے درج ہے۔ جن سات مشہور فوڈ چینز سے یہ نمونے لئے گئے ان میں میکڈونلڈ اور برگر کنگ بھی شامل تھے۔ کینسر کا یہ محرک شعلوں پر گوشت خصوصاً مرغی گوشت کے پکنے اور حد درجہ حرارت کے باعث خارج ہو کر گوشت کی اوپری تہہ پر جم جاتا ہے اور اس کو اگر سلاد اور سینڈوچ میں بھی ڈالا جائے تو پھر بھی یہ انسانی جسم میں داخل ہو کر ڈی این اے کو تباہ کر کے کینسر جنم دے دیتا ہے۔ اس مہلک مرکب کا تعلق کینسر پیدا کرنے والے سب سے خطرناک گروپ HCA سے ہے۔ اس گروپ میں جنم لینے والے کینسر زانسان میں پراسٹیٹ، بڑی آنت اور چھاتی کے سرطان پیدا کرنے کی صلاحیت سے مالا مال ہوتے ہیں۔ رپورٹ میں یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس مرکب کی معمولی سی مقدار بھی کینسر پیدا کرنے کی صلاحیت کو بڑھا دیتی ہے۔ اس تجزیاتی مطالعے کی رکن سلی وان کے مطابق اگر آپ فرائیڈ چکن نہیں کھاتے تو شاید اس کی وجہ آپ کے ذہن میں اس میں موجود چکنائی اور کولیسٹرول ہی ہو لیکن یہ حقیقت ہے کہ اس میں PhIP بھی ہے جو کینسر پیدا کرنے والا خطرناک ترین کیمیکل ہے۔

# ہم اور دنیا

عوام الناس کی دلچسپی کی خاطر دنیا کے موقر جرائد سے غذائی معلومات کا چناؤ ہر ماہ ان صفحات میں پیش کیا جاتا ہے۔ ہمیں قارئین کی آراء سے انداز ہوا ہے کہ کچھ معلومات میں نہ صرف علاقائی تفاوت ہوتا ہے بلکہ بسا اوقات مغربی تحقیقات میں استعمال شدہ غذاؤں کی تعریف بھی ہمارے ہاں مختلف انداز میں لی جاتی ہے۔ پس ڈائٹ کیئر میں پیش کی جانے والی غذائی معلومات کو مزید کار آمد اور قابل بھروسہ بنانے کی خاطر ایک نیا سلسلہ "ہم اور دنیا" شروع کیا گیا ہے۔ جس میں عالمی غذائی تحقیقات کو پاکستانی حالات کے مطابق ڈھالنے نیز ان معلومات کے پس منظر پر روشنی ڈالی جاتی ہے۔ آپ کی آراء کا انتظار ہے گا......(ایڈیٹر)

### سگریٹ نوشی سے گنجے پن کا خطرہ

سائنس دانوں نے سگریٹ نوشی کی ایک اور خرابی دریافت کی ہے اور وہ یہ ہے کہ سگریٹ پینے سے کچھ لوگوں کے گنجا ہونے کا خطرہ بڑھ جاتا ہے۔

یہ تحقیق آرکائیوز ڈرمیٹالوجی میں شائع ہوئی ہے۔ تحقیق سے معلوم ہوا ہے کہ اگر کوئی مرد روزانہ بیس سگریٹ پیئے تو اس کے گنجا ہونے کا امکان بڑھ جاتا ہے کیونکہ سگریٹ نوشی سے بال پیدا کرنے والے خلیوں کو نقصان پہنچتا ہے۔ ائنس دانوں کا پہلے ہی سے خیال ہے کہ سگریٹ پینے سے خون میں لوتھڑا بننے کا امکان بڑھ جاتا ہے جس سے ہارٹ اٹیک یا فالج ہونے سے زندگی ختم ہونے کا خطرہ پیدا ہو سکتا ہے۔ (بی بی سی اردو)

#### تبصرہ

بعض حضرات کے نزدیک سگریٹ نوشی کا تعلق غذا سے نہیں ہے۔ لیکن ہمارا خیال ہے کہ جس طرح ہر کھانے اور پینے والی اشیاء غذا کا حصہ ہیں اسی طرح تمباکو، شراب یا دیگر نشہ آور اشیا کا اگر ہم مسلسل استعمال شروع کر دیں تو یہ بھی پھر غذا کے زمرے میں آجائیں گے۔ کیونکہ ان کے ہمارے میٹابولزم پر خصوصی اثرات آجائیں گے۔

جہاں تک سگریٹ نوشی کا گنجا پن سے تعلق ہے تو یہ بھی میٹابولزم پر تمباکو میں پائے جانے والے بعض کیمیکلز کے اثرات کا نتیجہ ہے مثلاً ایک سگریٹ تقریباً گیارہ منٹ تک ہمارا میٹابولزم سست رکھتا ہے تو اسی طرح دن بھر میں بیس سگریٹ پینے والے کا نظام تقریباً ساڑھے تین گھنٹے سستی کا شکار رہنے کے سبب بے شمار ضروری غذائی اجزاء کو جزو بدن بنانے میں رکاوٹ بنتا ہے۔ سر کے بال چونکہ کھوپڑی جیسی مضبوط ترین ہڈی کی باریک جلد کے اندر اپنی جڑیں رکھتے ہیں کہ جن کو خون کی سپلائی عام حالات میں بھی دیگر اعضاء کی نسبت خاصی تنگ و دو سے ملتی ہے۔ پس اگر خون کی سپلائی دن میں ساڑھے تین گھنٹے مزید کم ہو جائے تو یقیناً بالوں کی صحت کے ضامن ضروری معدنیات (کاپر، تانبہ وغیرہ) کی کمی گنجا پن پیدا کرنے کا سبب بن سکتی ہے۔

### پنجاب کی زہریلی کاشت

زرعی بیجوں کے نئے نمونے، کیڑے مار کیمیائی ادویات اور مصنوعی کھاد کے استعمال سے پیداوار میں کئی گنا اضافہ ہو گیا ہے لیکن آج بھینسوں کو جو چارہ ڈالا جاتا ہے اور جو دودھ وہ دیتی ہیں یا جو پانی دوسرے جانور اور گاؤں والے پیتے ہیں ان میں کیڑے مار ادوایت کے اثرات پائے جاتے ہیں۔ کیڑے مار تمام ادویات کی ہدایات میں یہ درج ہوتا ہے کہ ان ادویات کا استعمال منہ پر کپڑا باندھے بغیر نہ کیا جائے۔ لیکن کاشت کار یہاں ان احتیاطی تدابیر کی پرواہ کئے بغیر فصلوں سے کہیں زیادہ مقدار میں ادویات کا سپرے کرتے ہیں۔ (بی بی سی اردو سروس)

#### تبصرہ

سبزیوں اور پھلوں کے بسا اوقات ناقص بیجوں کے سبب ان پر بے شمار بیماریاں حملہ آور ہوتی ہیں جس کے سبب کسان ان کو ضرورت سے بھی زائد مقدار میں کیڑے مار ادوات استعمال کر دیتے ہیں۔ دلچسپی کی بات یہ ہے کہ عوام اس بات سے باخبر ہونے کے باوجود صرف سیب کے چھلکے اتارنے پر زیادہ زور دیتی ہے جبکہ ناشپاتی، امرود، جامن سمیت کسی بھی پھل کے چھلکے اتارے نہیں جاتے۔ سوائے وہ پھل یا سبزیاں جن کے چھلکے سخت ہیں۔ تو کیا ان پھلوں اور سبزیوں پر کیڑے مار ادویات کا اثر نہیں جن کو ہم کچا چبا جاتے ہیں۔ دراصل پھلوں اور سبزیوں کے چھلکوں میں بے بہا معدنیات وریشہ وغیرہ پائے جاتے ہیں جو صحت کے ضامن ہیں۔ اس لئے وجہ نزاع یہ ہونی چاہئیے کہ کیڑے مار ادویات کے اثرات ختم کئے جائیں نہ کہ سیب کے چھلکے لازمی اتار دینے پر بحث جاری رہے۔ سادہ یا 60 ڈگری پر نیم گرم پانی میں پھلوں اور سبزیوں کو ایک دو منٹ تک ہاتھوں سے رگڑ کر صاف کرنے سے تقریباً 80 فی صد زہریلے اثرات ختم ہو جاتے ہیں یا پھر اوزونائزر کے ذریعے مگر یہ مہنگا طریقہ ہے۔ دیگرے کھیت سے باورچی خانے تک پہنچنے میں جو وقت لگتا ہے اس سے بھی آہستہ آہستہ جراثیم کش ادوات کا خطرہ ٹل جاتا ہے۔ پس جن پھلوں اور سبزیوں کو ہم چھلکے سمیت کھا سکتے ہیں کھا لینا چاہئیے۔



دنیا بھر میں پودینے کی 25 اقسام پائی جاتی ہیں۔ پودینہ (Mentha) کا تعلق Lamiaceae خاندان سے ہے۔ امریکہ میں اسے Hiebabuena کہا جاتا ہے۔ جس کے لفظی معنی "اچھی بوٹی" کے ہیں جبکہ بھارت اور پاکستان میں اسے پودینہ کہا جاتا ہے۔ انگریزی کا لفظ Mint لاطینی زبان کے لفظ Mentha سے مشتق ہے جو کہ یونانی زبان کے لفظ Minthe سے نکلا ہے۔ منتھی یونانی میتھالوجی میں ایک پری تھی جسے پودا بنا دیا گیا تھا۔ پاکستان میں کاشت کی جانے والی مشہور اقسام یہ ہیں: پودینہ (Corn Mint) پینی رائل، سپئیر منٹ (Spearmint) لیونڈر منٹ (Lavender Mint) پیپر منٹ (Pepper mint) ایپل منٹ (Apple Mint) اور جنگلی پودینہ (Horsemint) شامل ہیں۔ پودینہ کے پتوں کو پانی میں ابالنے والا قہوہ Monsternzo کہلاتا ہے اور نظام ہضم درست کرنے میں بہت مفید ہے۔ پودینے کے تیل سے مینتھول Menthol جو کہ جاپانی پیپرمنٹ سے نکلتا ہے، پولیگون جو پینی رائل اور کورسی کن منٹ سے حاصل کیا جاتا ہے اور آر کارون جو پیپرمنٹ سے کشید کیا جاتا ہے کو بہت سے پرفیوم، کاسمیٹک اور خوبصورتی کی ادوات میں شامل کیا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ منتھول بہت سی ادویات کا اہم جزو ہے۔ اس کو سگریٹ کے تمباکو میں ڈال کر اس کی کڑواہٹ کو کم کیا جاتا ہے۔

## غذائی الرجی

ماحولیاتی آلودگی سے ہونے والی الرجی ہی صرف الرجی نہیں ہوتی' دراصل غذائی اجناس بھی الرجی کا سبب بنتے ہیں۔ آج کل ہر دوسرا شخص اس الرجی کا شکار ہے۔ جن آٹھ غذائی اجناس سے الرجی کے واقعات سب سے زیادہ سامنے آئے ہیں وہ روزمرہ معمولات میں شامل ہیں۔ یعنی دودھ' انڈے' مونگ پھلی' سوئے' گندم' اخروٹ اور کاجو' مچھلی' جھینگے۔

## وٹامن ڈی سے شریانوں کی بیماری سے بچاؤ

امریکہ کے طبی ماہرین کا کہنا ہے کہ وٹامن ڈی شریانوں میں چربی جمع ہونے سے روک کر اعضاء میں خون کے بہاؤ میں آسانی پیدا کرتا ہے جس کے نتیجے میں شریانوں میں بیماری پیریفرل آرٹری ڈزیز لاحق نہیں ہوتی۔ البرٹ آئن سٹائن کالج آف بائیلوایونیورسٹی نیویارک کے ماہرین کی ایک تحقیق کے دوران واضح ہوا کہ وٹامن ڈی کی کمی شریانوں کی اس مخصوص بیماری کی اہم وجہ ہے۔ بچوں کے دانت خراب ہونے کی اہم وجہ بھی اس وٹامن کی کمی ہوتی ہے۔

## ڈائیٹ تھراپی

ڈائیٹ تھراپی دراصل متناسب غذا کی مناسب مقدار کے کھانے کے طریقے کو کہتے ہیں' یہ بیلنس ڈائیٹ خوراک میں اضافی کیلوریز کی مقدار کو روکتی ہے۔ اسطرح یہ ڈائیٹ کو بھی متناسب رکھتی ہے۔ اس کم حراروں والی ڈائیٹ کے ساتھ عمومی رویوں میں تبدیلی اور جسمانی مشقت اچھے نتائج دیتی ہے۔ ان تمام ڈائیٹس کا بنیادی مقصد حراروں' چینی اور چکنائی کی ممکنہ تعداد کم کرنا ہے اور ریشہ والی غذاؤں کو بڑھانا ہے۔

# کولیسٹرول پر دوا کی بجائے غذا سے قابو پایئے

**مترجم: مشرف علی زیدی**

کولیسٹرول کی سطح میں کمی ہماری زندگی بچا سکتی ہے۔ امریکن ہارٹ ایسوسی ایشن کے ماہرین کے پینل اور امریکی حکومت کی نیشنل کولیسٹرول ایجوکیشن پروگرام کی حالیہ سفارشات کے مطابق بڑھتے ہوئے کولیسٹرول کے حامل افراد کو علاج کے سلسلے میں زیادہ احتیاط اور سنجیدگی سے کام لینا چاہیے۔

ان سفارشات سے اس حد تک ضرور اتفاق کیا جا سکتا ہے کہ کولیسٹرول کی زیادتی خطرناک ہے لیکن اس مسئلے کے تجویز کردہ حل کو نامکمل سمجھنا چاہئے۔ کیونکہ اس کے نتیجے میں کروڑوں افراد کو کولیسٹرول کم کرنے والی ادویات کھانے کا مشورہ دیا جائے گا حالانکہ وہ لوگ اپنے کھانے پینے کی عادات اور طرز زندگی میں چند اہم تبدیلیاں لا کر ان ادویات سے بچ سکتے ہیں۔ یہ حقیقت ہے کہ Lipitor اور اس جیسی دیگر ادویات کولیسٹرول کی سطح کم کرنے کا موثر ذریعہ ہیں اور وسیع پیمانے پر تحقیقات سے دل کے دورے کے امکانات سمیت متعدد معاملات میں ان کی افادیت ثابت ہو چکی ہے۔ تاہم اس حقیقت میں بھی کوئی شبہ نہیں کہ یہ سب اہداف اگر غذائی عادات اور طرز زندگی میں تبدیلی کے ذریعے حاصل کیے جائیں تو زیادہ بہتر ہوگا کیونکہ دوائیں مہنگی ہوتی ہیں اور ان کے ظاہر اور پوشیدہ ذیلی اثرات بھی ہوتے ہیں۔ جب کروڑوں افراد کئی دہائیوں تک یہ ادویات استعمال کریں گے تو ان کے زیادہ طویل المیعاد ذیلی اثرات بھی ظاہر ہونے لگیں گے۔ کولیسٹرول کم کرنے کی دوا Baycol کو اس کے زہریلے ذیلی اثرات کی وجہ سے 2001ء میں مارکیٹ سے ہٹالیا گیا جبکہ صحت بخش غذا کھانے، چہل قدمی کرنے اور تمباکو نوشی سے گریز میں ہمیں کوئی اضافی خرچہ نہیں کرنا پڑتا حالانکہ اس کے اثرات انتہائی فائدہ مند ہیں۔

ماہر اور تجربہ کار معالجوں کے اس پینل نے کچھ افراد کو پہلے قدم کے طور پر خوراک اور طرز زندگی میں متعدد تبدیلیوں کی سفارش کی جو انہیں کولیسٹرول کم کرنے والی ادویات سے عمر بھر کے لیے نجات دلانے کے لیے کافی ہو سکتی ہے۔ جب کہ بعض دیگر افراد کے لیے ان کے کولیسٹرول کی مسلسل بلند سطح کے مطابق بڑی تبدیلیاں تجویز کی گئیں۔ ایسے لوگوں کے لیے جو موروثی امراض کی وجہ سے کولیسٹرول میں اضافے کا شکار ہوں۔ ان کے لیے بھی یہ اچھی خبر ہے کہ اگر وہ اپنی خوراک میں مرتکز چربی (SaturatedFats) کا استعمال کم کر دیں تو ان کے LDL میں بھی خاطر خواہ کمی ہو سکتی ہے۔ یاد رہے کہ ایشیا میں' جہاں زیادہ تر لوگ بہت کم چکنائی استعمال کرتے ہیں۔ اوسطاً کولیسٹرول کی نچلی سطح 95 سے بھی کم ہے۔

مشاہدات اور تجربات سے ثابت ہوا ہے کہ کولیسٹرول کو کم کرنے والی ادویات ترک کرنے والے افراد کی غذائی عادات اور طرز زندگی میں نمایاں تبدیلی کی بدولت ایک سال کے اندر LDL لیول میں 40% تک کمی ہوئی جو اوسطاً 145 سے 87 تک آ گیا۔

حتیٰ کہ ایسے افراد جو دل کی سنگین بیماریوں میں مبتلا تھے۔ وہ بھی کھانے پینے اور زندگی گزارنے کے معمولات میں تبدیلی کی وجہ سے بائی پاس سرجری اور انجیو پلاسٹی سے بھی محفوظ رہے۔ جب کہ اس دوران کولیسٹرول کم کرنے والی ادویات کے عادی افراد کی حالت ابتر ہو گئی۔ ہو سکتا ہے بہت سے معالجوں کے خیال میں گولی کھانا آسان ہو اور طرز زندگی میں تبدیلی انتہائی مشکل لیکن یہ بھی حقیقت ہے کہ بہت سے ایسے مریض جنہیں کولیسٹرول کم کرنے والی ادویات تجویز کی جاتی ہیں۔ چند ہی مہینوں میں ان ادویات کا استعمال ترک کر دیتے ہیں۔ کیوں؟ اس لیے کہ ان ادویات کے استعمال سے ان کی طبیعت نڈھال رہنے لگتی ہے۔ اس کے برعکس جو افراد اپنی خوراک اور طرز زندگی میں نمایاں تبدیلیاں لانے میں کامیاب رہتے ہیں انہیں اپنی مزاجی اور جسمانی کیفیت میں خاصی نمایاں بہتری محسوس ہونے لگتی ہے۔ ان کے وزن میں مسلسل کمی ہوتی ہے، توانائی میں اضافہ ہوتا ہے۔ بلڈ پریشر گھٹ جاتا ہے۔ انجائنا میں ڈرامائی کمی واقع ہوتی ہے۔ اور وہ ذیابیطس پر بہتر کنٹرول کے قابل ہو جاتے ہیں۔ جب کہ کولیسٹرول کی کمی کرنے والی ادویات ان میں سے کوئی بھی فائدہ نہیں پہنچاتیں۔ صحت مند زندگی جینے کا لطف' موت کے خوف سے زیادہ طاقتور ہوتا ہے اور امریکہ بھر کے ہسپتالوں میں بہت سے معالج اس نتیجے پر پہنچ چکے ہیں کہ بے شمار لوگ اپنی غذائی عادات اور طرز زندگی میں نمایاں تبدیلیاں لانے اور ان تبدیلیوں پر مسلسل کاربند رہتے ہیں تاہم یہاں یہ واضح کرنا بھی ضروری ہے کہ کولیسٹرول کی بلند سطح دل کے امراض کا واحد سبب نہیں ہے بہت سے دیگر اسباب بھی ہو سکتے ہیں جن کا باضابطہ علاج اور سدباب ضروری ہے۔ تاہم LDL میں کم کے بھی مریضوں پر مثبت اثرات مرتب ہوتے ہیں۔ حالیہ تجربات سے ظاہر ہوتا ہے کہ امراض قلب میں مبتلا افراد میں جنہیں دل کے دورے کا شدید خطرہ درپیش ہو' ان کے کولیسٹرول کی سطح جتنی کم ہو اتنا ہی اچھا ہے۔ ●●




جوس ہر عمر کے لوگوں کا پسندیدہ مشروب ہے' بچے بڑے سب مختلف ذائقوں کا انتخاب کرتے ہیں۔ آج کل یوں بھی نئے نئے ذائقوں کے تیار جوس متعارف ہوتے ہیں۔ کچھ لوگ سمجھتے ہیں کہ ان میں شکر اور گلوکوز کی زیادہ مقدار شامل کرنے سے بچوں بڑوں کے وزن میں اضافہ ہو جائے گا' نہیں ایسا کچھ نہیں ہے بس اتنی سی احتیاط ضرور کریں کہ معیاری کمپنی کا جوس خریدیں اور بے دھڑک پئیں۔ نیویارک میں ایک تحقیق سے پتا چلا ہے کہ پھلوں کا جوس غذائیت کا کام کرتا ہے اور بچوں کے بڑھتے ہوئے وزن پر قابو پانے میں مدد ملتی ہے۔
امریکا میں ہونے والے نیشنل ہیلتھ سروے نے ایسے 3,168 بچوں پر تجربات کئے جن کی عمریں دو سے گیارہ برس تھیں یہ بچے روزانہ جوس پینے کے عادی تھے اور ذہنی اعتبار سے چست تھے۔ پتا چلا کہ جوس کے استعمال سے نہ تو یہ بچے موٹے ہوئے اور نہ دبلے بلکہ توانا رہے اور موسمی بیماریوں سے بچے رہے۔ ان کی تدریسی کارکردگی بھی بہتر رہی۔
ترقی یافتہ ممالک میں دوسری ٹھوس غذاؤں کی نسبت جوس کا استعمال زیادہ ہوتا ہے۔ صرف اسی لئے کہ یہ طاقت بخش ہے۔ اگر آپ کا بچہ جوس پینے کا عادی ہے تو اسے ٹوکیں مت اور خود بھی پریشان نہ ہوں۔ اس طرح آپ کا بچہ دوسرے بچوں کے مقابلہ میں چست اور توانا رہے گا۔

## غذائی تحقیق

(Chem Abs 135)

حاصل مطالعہ: ڈاکٹر خالد محمود جنجوعہ

- آرسینک اوکسائیڈ کا خون کے کینسر پر اثر اس کی مقدار کے مطابق ہوتا ہے اور یہ خون کے کینسر کے مریض میں بلڈ ویسل Angiotenesis کے بننے کے عمل کو روکتا ہے۔
- جس مریضہ کے بالوں میں تانبے کی مقدار کم ہوگی اس میں Gyne کینسر کا خطرہ ہوتا ہے۔
- مغز کدو کے تیل کا استعمال بلڈ پریشر کم کرنے والی ایلوپیتھک ادویات کے مابعد اثرات کو کم کرتا ہے۔
- سویابین جرم آئل کا روزانہ استعمال سیرم میں ٹوٹل کولیسٹرول اور ایل ڈی ایل کو کم کرتا ہے۔
- انسانی جسم کو صرف الفاٹوکوفی رول (a.tocopherol) کی صورت میں ہی وٹامن ای فائدہ پہنچاتا ہے۔

# انسانی جسم کی چھلنیاں

رپورٹ: سید علی بخاری

زندگی کا سرچشمہ خون ہے سر سے پیر تک گردش کر کے خون ہر عضو کو غذا اور آکسیجن پہنچاتا ہے خون میں کئی وجوہات سے زہریلے مادے شامل ہو جاتے ہیں چنانچہ خون کو صاف کرنے کے لئے قدرت نے جگر اور پھیپھڑوں کے علاوہ یہ کام گردوں کو سونپا ہے۔ گردے سلفر، نائٹروجن اور پروٹین کے فضلات کو خارج کرنے کے ساتھ ساتھ پانی اور نمکیات کو مناسب حدتک قائم رکھتے ہیں۔ اسی طرح پانی اور خون کے مائع جسے پلازما کہتے ہیں ان کا توازن بھی قائم رکھتے ہیں۔ گردے نے جو فضلات خارج کرنے ہوتے ہیں اسے پیشاب کی صورت میں خارج کر دیتے ہیں اور خون میں جتنا پانی، گلوکوز، سوڈیم، پوٹاشیم رکھنا ضروری ہوتا ہے اسے واپس خون میں ملا دیتے ہیں اسی لیے انہیں انسانی جسم کی چھلنیاں کہا جاتا ہے۔ پاکستان میں گردے کے امراض آئے روز تیزی سے بڑھ رہے ہیں اور ہر سال تقریباً دس ہزار افراد گردوں کے امراض کے باعث ہلاک ہو جاتے ہیں جب کہ گردے کے مریضوں کی تعداد ہر دس لاکھ میں سے چار ہزار تک پہنچ چکی ہے اس کی وجہ پتھری کے مریض ہیں اور اس کے لیے پاکستان کو اسٹون بیلٹ میں واقع علاقہ قرار دیا جاتا ہے۔ گردوں کے امراض میں اضافہ ہونے کے اسباب میں پانی کا کم استعمال، آلودہ پانی، ورزش کا فقدان، خون میں کیلشیم کی کمی، کیمیائی ادویہ کا بلاوجہ استعمال اور خون میں یورک ایسڈ کی زیادتی شامل ہے۔ گردوں کے امراض سے بچنے کے لئے صاف پانی کا زیادہ استعمال ضروری ہے اور غذائی احتیاط کو اہمیت دی جائے۔ یہ سمجھنا صحیح نہیں ہے کہ اگر ایک بار پتھری خارج ہو جائے تو دوبارہ نہیں بنتی اگر پتھری کے اخراج کے بعد احتیاطی تدابیر اختیار نہ کی جائیں تو پتھری دوبارہ بن سکتی ہے۔ ہماری غذا میں مختلف اجزا ہوتے ہیں ان میں کیلشیم بھی ہوتا ہے اور فاسفورس بھی اور دوسرے وٹامنز بھی۔ اگر گردے ٹھیک کام کرتے ہیں اور ہم پیاس سے زیادہ پانی پیتے رہیں تو گردے خون سے غیر ضروری اجزا خارج کرتے رہتے ہیں لیکن غذائی بے اعتدالی ہو یا پانی ضرورت سے کم پیا جائے یا گردے کسی وجہ سے اپنا کام نہ کریں تو ان سب صورتوں میں فاسفورس، کیلشیم وغیرہ گردوں میں بیٹھ جاتے ہیں اور تہ بہ تہ جم کر پتھریاں بن جاتی ہیں۔ پتھری کی تشخیص کرنے کے لیے ایکسرے بہت ضروری ہے جس سے پتھری کا سائز معلوم ہوسکتا ہے۔ بعض پتھریاں بڑی ہوجاتی ہیں اور یہ سائز میں 8 ملی میٹر تک پہنچ جاتی ہیں جن کا علاج صرف آپریشن کے ذریعے ہی ممکن ہے۔ پیشاب کی نالی میں جلن کے ساتھ پیشاب آنا گردہ کی بیماری کی علامت نہیں ہے بلکہ یہ زیادہ پروٹین کھانے کے باعث بھی ہوسکتی ہے۔ گردہ میں تکلیف انفیکشن کے باعث بھی وقوع پذیر ہوسکتی ہے۔ دنیا بھر میں ایک سال کے بچوں میں گردوں کی تکلیف 1% تیس سال تک 4%، 40 سال کے افراد میں 6%، 60 سال کی عورتوں میں 20% اور مردوں میں 10% ہے۔ گردوں کے فیل ہونے کی ایک بڑی وجہ انسانی جسم سے زائد مقدار میں نمکیات کا خارج ہونا بھی شامل ہے۔

## امراض گردہ میں غذائی تبدیلی کے مقاصد

امراض گردہ میں سے اکثر کا تعلق انسان کے استحالہ میں گڑبڑ سے ہے۔ لہذا استحالہ کا ذکر آتے ہی غذا میں تبدیلی کا اشارہ ملے گی۔ گردے کے افعال کو مناسب سرانجام دینے کے لیے غذائی تبدیلی کے مندرجہ ذیل مقاصد ہوتے ہیں: ۱۔ گردے جس حدتک درست کام کر رہے ہوں ان کو برقرار رکھنا تاکہ مریض مزید خرابی سے دوچار نہ ہوں ۲۔ خون کو فاضل مادوں کے اجتماع (Uraemia) سے بچانا اور اگر ایسا ہو جائے تو اس کا علاج کرنا۔ ۳۔ جسم میں پانی اور سوڈیم کے سنگم کے سبب بڑھتے ہوئے سیال کی مقدار (Oedema) کو روکنا۔ ۴۔ غذا کو جسم میں ضائع ہونے سے بچانا، خصوصاً "گردہ فیل ہونے کی صورت میں۔

گردے کی عمومی بیماریوں میں جہاں مریض کو بستر پر آرام کرنے کو یا ٹھنڈک سے بچنے کو کہا جاتا ہے وہاں اس کو غذائی اقدامات اٹھانے کا بھی کہا جانا ازحد ضروری ہے۔ اس مقصد کے لیے مناسب انداز میں بنایا گیا غذائی پلان مریض کو نہ صرف جلد افاقہ بخشتا ہے بلکہ گردے فیل ہونے والے مریضوں میں آخری درجے (ESRD) کو بھی آنے سے روکتا رہتا ہے۔

●●●●●

## ایڈیٹر کے نام

پرنسپل اسلامک یونانی میڈیکل کالج لاہور پروفیسر حکیم سجاد زخمی صاحب میگزین کی وصولی پر شکریہ ادا کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ خالص غذا کے شوقین ہی ماہانہ ڈائیٹ کیئر کی اہمیت وافادیت کو سمجھ سکتے ہیں۔ نیز ہمیں ڈائیٹ کیئر پڑھ کر اس میں موجود مصنفین کے دیگر رسائل میں شائع شدہ مضامین کے ذریعے طب کو سمجھنے میں خاصی مدد ملی ہے۔ ادارہ حوصلہ افزائی پر مشکور ہے۔

کوئٹہ سے ادارہ ڈائیٹ کیئر کے اولین خیرخواہ جناب خورشید اختر محکمہ لوکل گورنمنٹ بلوچستان فرماتے ہیں کہ بدقسمتی سے ملک عزیز میں پڑھنے کا رجحان کم ہے خصوصی طور پر خرید کر پڑھنے کا۔ اس مشکل اور نازک وقت میں بھی آپ کا ڈٹے رہنا اور خاص کر ایسے میدان میں جس میں شوبز کی رنگینیاں مفقود ہوں حیران کن لیکن قابل قدر اور قابل داد ہے۔ ادارہ کے لئے ہم مزید دعاؤں کے متمنی ہیں۔

ڈسکہ ضلع سیالکوٹ سے عطاء المصطفیٰ ناصر ایم اے انگلش رقمطراز ہیں کہ ادارہ ڈائیٹ کیئر کی کاوشیں مبارکباد کی مستحق ہیں لیکن بعض اوقات میگزین بہت زیادہ ٹیکنیکل ہو جاتا ہے۔ جس پر مجھے خدشہ ہے کہ عام قاری کی سمجھ سے بالاتر ہو جاتا ہوگا۔ براہ مہربانی اسے آسان بنائیں۔ ادارہ مسلسل کوشش میں مصروف ہے۔

**www.feedwell.org**

www.feedwell.org پر بہت جلد ماہانہ ''ڈائیٹ کیئر'' بھی آپ پڑھ سکیں گے۔اس سلسلے میں ادارہ جناب محمد اختر خان (مینجر TCS کوٹ ادو) کے تعاون کا انتہائی مشکور ہے۔

**ریڈیو ایف ایم 103 کلینک**

ہر جمعہ کو سہ پہر 3 تا 4 بجے سننا مت بھولئے۔ ریڈیو ایف ایم 103 کلینک پر ڈاکٹر فرخ محمود کے ساتھ شعبہ صحت کی نامی گرامی شخصیات آپ کے مسائل پر اپنی ماہرانہ رائے دیتی ہیں۔

mast FM 103 swing with mast music...

# دانتوں کی حفاظت کے لئے ہدایات

**پروفیسر ڈاکٹر ایم اے صوفی سابق پرنسپل ڈینٹل کالج لاہور**

پروفیسر ڈاکٹر ایم اے صوفی ماہر دندان ساز ہیں اور عرصہ نصف صدی سے عوام کی خدمت میں مصروف عمل ہیں۔آپ ڈینٹل کالج لاہور کے پرنسپل نیز انسٹی ٹیوٹ آف پبلک ہیلتھ کے بھی پرنسپل رہے ہیں۔ آپ دانتوں کی صحت کے بارے میں عوام الناس کو اپنی تجربات سے آگاہ کرتے رہتے ہیں۔

دانتوں کو برش یا مسواک سے رات کو کھانے کے بعد اور صبح ناشتہ کے بعد صاف کریں۔ صبح اور شام کے لئے جدا جدا برش ہونے چاہئیں۔ ایک برش کے صبح وشام استعمال سے برش نرم ہو جاتا ہے اور وہ خوراک کے ذرات دانتوں کی درمیان والی جگہوں سے نہیں نکال پاتا۔ صفائی کے لئے برش کا رخ مسوڑوں سے دانتوں کی طرف ہونہ کہ دانتوں پر یعنی اوپر والے جبڑے کے لئے اوپر سے نیچے اور نچلے جبڑے کے لئے نیچے سے اوپر۔ برش کے ریشوں سے صفائی کریں۔ ٹوتھ پیسٹ بدل کر استعمال کریں۔ ہی ٹوتھ پیسٹ پر اکتفانہ کریں۔ ٹوتھ برش میڈیم ہو اور کوئی ٹوتھ پیسٹ ہو ترجیحاً فلورائیڈ کے ساتھ ٹوتھ پیسٹ استعمال کیا جائے۔ زیادہ سخت یا نرم برش اس وقت استعمال کریں۔ جب ڈاکٹر مشورہ دے ورنہ میڈیم برش استعمال کریں۔ کھانا کھانے کے بعد برش کریں اور خلال کا استعمال ضرور کریں یہ رسول اللہ ﷺ کی حدیث ہے۔ اگر ٹوتھ پیسٹ کی استطاعت نہ ہو تو نمک پھٹکڑی برابر مقدار میں ملا کر محلول تیار کرلیں اور برش کے ساتھ استعمال کریں آپ ہلکے صابن کو بھی اس ضمن میں استعمال کر سکتے ہیں۔

کھانے کے اختتام پر پھل یا سبزی کا استعمال کریں اس سے دانتوں کی ورزش ہوگی اور خوراک کے ریزے پھنسے نہیں رہیں گے۔ سویٹ ڈش کھانے سے پہلے کھالیا کریں۔ یہ زیادہ بہتر ہے پہلے زمانے میں لوگ گاؤں میں میٹھے چاول، حلوہ کھانے شروع میں دیا کرتے تھے۔ دانتوں کی صفائی کے لئے ہر قسم کا ٹوتھ پاؤڈر، منجن، کوئلہ، نمک اور تیل کا استعمال نقصان دہ ہے اور اسی طرح سپاری، پان چبانا سگریٹ نوشی، گال، زبان و منہ کی دیگر بافتوں، مسوڑوں اور دانتوں کے لئے مضر ہے۔ مسوڑوں کا ایڈوانس پائیوریا کا مرض صرف بے احتیاطی، کوتاہی اور غفلت کے باعث پھیلتا ہے مگر اب یہ قابل علاج مرض ہے۔ خصوصاً مسوڑوں کی سرجری کے عمل سے مکمل ٹھیک کیا جاسکتا ہے۔

## بچوں کے لئے ہدایات

- بچوں کے دانتوں میں خلا میٹھی اشیاء ٹافی وغیرہ سے بن جاتے ہیں۔
- آج کل بچوں کے دانت ٹیڑے، آگے پیچھے اس لئے ہوتے ہیں کہ مائیں بچوں کو اپنا دودھ نہیں پلاتیں اور بچے بوتل کا دودھ پیتے ہیں۔ دانتوں کے خلیوں میں قوت مدافعت نہیں بنتی اور چوسنی کی وجہ سے آر چز یعنی جبڑے کی ہڈی V شکل کی ہوجاتی ہے جس سے دانت باہر آجاتے ہیں۔ بچوں کو چوسنی، انگوٹھا، انگلی، پنسل چبانے سے محفوظ کریں۔ اس وجہ سے دانت ٹیڑے ہوسکتے ہیں۔
- 13 سال کے لگ بھگ عمر کے بچوں کے ٹیڑھے دانتوں کا علاج آسانی سے ہوسکتا ہے۔
- بچوں کے دانت عمر سے پہلے نکالنے نہیں چاہئیں ایسا کرنے سے ٹیڑھے دانت پیدا ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے۔
- بچوں کو ٹافیاں بسکٹ، چاکلیٹ اور ایسی میٹھی اشیاء خاص طور پر رات کو نہیں دینی چاہئیں۔ کیونکہ میٹھی چیز کے استعمال کے فوراً بعد منہ کی رطوبت تیزابی ہوجاتی ہے اور دانتوں میں خلا ہوجاتا ہے۔
- میٹھے ادویات والے شربت بھی دانتوں میں بوسیدگی پیدا کرتے ہیں اور اپنے آپ اور بچوں کو فاسٹ فوڈ، سافٹ ڈرنکس سے بچائیں۔ قدرتی غذا پھل اور سبزیاں کھلائیں۔



حاصل مطالعہ ومترجم .... ایس ایم فائق

## سٹیویا......چینی کا متبادل

ایشیا اور لاطین امریکہ میں مدتوں سے غذاؤں اور مشروبات کو محفوظ رکھنے والے ایک نباتاتی مرکب میں سے امریکن کیمیکل سوسائٹی کے سائنسدانوں نے عام چینی سے تین سو گنا زیادہ میٹھا کیمیکل اخذ کیا ہے جس کو فی الحال پودے کے نام پر سیٹویا مٹھاس ہی کا نام دیا گیا ہے۔ جارجیا کے غذائی محققین کے مطابق اس قدرتی مرکب میں حرارے نہیں پائے جاتے اور یہ سافٹ ڈرنکس و دیگر غذاؤں میں بطور مٹھاس استعمال ہو رہا تھا۔ مگر اس کے بارے میں یورپ اور امریکہ میں یہ تحفظ پایا جاتا تھا کہ ان غذاؤں یا مشروبات کو جب سورج کی روشنی لگتی تھی تو سیٹویا میں پائے جانے والے دو اہم فائدہ مند غذائی کیمیکل ''ریباڈیوسائڈ اے اور سیٹویو سائڈ'' ضائع ہو جاتے تھے۔ مگر حالیہ تحقیق کے مطابق جب ایسے مشروبات کو شیشے کی بوتلوں میں ڈال کر ایک ہفتہ تک سورج کی روشنی میں رکھا گیا تو متذکرہ دونوں کیمیکلز میں غیر امتیازی کمی واقع ہوئی۔ اس تجربے کی روشنی میں اب سٹیویا مٹھاس غذائی مرکبات میں استعمال ہو رہی ہے۔ غذائی ماہرین کا خیال ہے کہ اس کے استعمال سے اب موٹاپے اور ذیابطس کے خلاف موثر جنگ لڑی جا سکے گی۔



## سائنوسائٹس کا شہد سے علاج

شہد کی جراثیم کش ادویاتی خصوصیات تو صدیوں سے مسلمہ ہیں اور اس غذا پر مغرب میں ہزاروں مطالعاتی مقالے شائع ہو چکے ہیں۔ اسی سلسلے کی ایک کڑی کے طور پر امریکن اکیڈمی برائے سر گردن وحلق میں پیش کی جانے والی اوٹاوہ یونیورسٹی کینیڈا کے غذائی ماہرین کی تازہ ترین تحقیق نے ثابت کیا ہے کہ شہد ہر قسم کے بیکٹیریا مارنے کی صلاحیت سے مالا مال ہے خصوصی طور پر ایلوپیتھی دواؤں کے مقابل مدافعاتی وحیاتیاتی فلم بنا لینے والے بیکٹیریا بھی ہلاک ہو جاتے ہیں کہ جو سائنوسائٹس اور حلق میں نزلہ گرنے والے مریضوں میں مابعد طبی اثرات کے باعث بیماری کو طویل کر دیتے تھے۔

کینیڈین غذائی محققین کے مطابق عام طور پر ایلوپیتھک انٹی بائیوٹک ادویات کا جب سائنوسائٹس میں استعمال کیا جاتا ہے تو تین اہم بیکٹیریا گروپس (سوڈوموناس، میتھی سی سی لین اور سٹیفلوکوکس) ایک مدافعاتی حیاتیاتی فلم بنا کر پرورش پاتے رہتے ہیں اور دواؤں کے خلاف محاذ بنا لیتے ہیں۔ تحقیق کے مطابق اس حیاتیاتی فلم کو شہد نہ صرف توڑ سکتا ہے بلکہ ان جراثیموں کے خلاف شہد کے لڑنے کی رفتار عام انٹی بایوٹک سے کئی گنا زیادہ ہے۔

ہومیو پیتھک میں خراب زخموں پر شہد کے لیپ پر تبصرہ کرتے ہوئے انہی غذائی ماہرین نے ناک کے زخموں پر شہد کے لیپ پر اپنی رائے محتاط انداز میں لیکن مثبت طریقے سے پیش کی ہے۔



## شیر خوار بچوں کو مچھلی کھلا کر ایگزیما سے بچایا جا سکتا ہے

مچھلی کھانے کی افادیت پر مزید ایک تحقیق نے اضافہ کر دیا ہے۔ مغربی سویڈن میں 6 تا 12 ماہ کے ماں کا دودھ پینے والے سترہ ہزار بچوں پر چھ ماہ پر محیط ایک مطالعے نے ثابت کیا ہے کہ اس عرصہ میں 13 فی صد بچے ایگزیما اور دیگر الرجی کا شکار پائے گئے مگر نو ماہ کی عمر تک پہنچنے سے قبل جب ان کی ٹھوس غذا میں مچھلی کا استعمال کرایا گیا تو 25 فی صد سے زائد الرجک بچوں کو افاقہ ہو گیا۔

ایگزیما اور دیگر الرجی کی علامات ایک برس کی عمر تک پہنچنے والے ان بچوں میں دگنی پائی گئی کہ جن کی ماؤں کو بھی یہی بیماری تھی۔ تاہم اس مطالعے نے یہ بھی ثابت کیا ہے کہ ایگزیما کی بیماری پھیلنے کا تعلق ان باتوں سے نہیں ہے کہ بچہ ماں کا دودھ پی رہا ہے یا گائے کا دودھ لے رہا ہے یا اس کے گھر میں پالتو پرندے موجود ہیں۔ بہر حال ماحولیاتی وغذائی عوامل کا تجزیہ کرنے والے سائنسدانوں کے نزدیک اگر گھر پالتو پرندوں سے پاک اور نو ماہ سے قبل بچے کی ٹھوس غذا میں سمندری مچھلی شامل کر دی جائے تو ایگزیما سے نجات حاصل کی جا سکتی ہے۔

### ڈائیٹ کیئر ایک تحریک کا نام ہے

ماہانہ ''ڈائٹ کیئر'' محض ایک میگزین یا نیوز بلیٹن نہیں ہے بلکہ ایک تحریک کا نام ہے۔ عوام کے اس بنیادی حق کے تحفظ کی تحریک ہے کہ جواں کو خالص خوراک کی شکل میں فراہم کرنا۔ پبلک و پرائیویٹ سیکٹر کے فرائض میں شامل ہے یہ خوراک 'غذا اور غذائیت کے بامعنی شعور سے عوام وخواص کے ذہن کو بھر دینے کی تحریک ہے۔ یہ صارفین کے اس استحصال کے خلاف آواز بلند کرنے کی تحریک ہے کہ جس کے ذریعے غذاؤں میں ملاوٹ کی جاتی ہے یا ان کو غیر ضروری پراسس کر کے پُرکشش بنانے کی خاطر غذائیت سے عاری کر دیا جاتا ہے۔ یہ عوام وخواص کے اس ذہنی امتحان میں بھی ایک مددگار تحریک ہے جو دنیا بھر کی فوڈ چین Food Chain اپنے کاروبار کی بڑھوتری کی خاطر حقائق کو چھپا کر قوموں کے سامنے دلکش انداز میں پیش کرتی ہیں۔

ماہانہ ''ڈائٹ کیئر'' مستقبل کی اُن آفات کے بارے میں فکر وعمل کی شعوری تحریک بھی ہے کہ جو نہ صرف عالمی وقومی سطح پر غذائی بحران اور پانی کی کمی سے رونما ہونے والا ہے بلکہ جس کو ہماری لاعلمی اور بے حسی تیزی سے ہمارے قریب لا رہی ہے۔ اس تحریک میں عوام کی بحرانی کیفیت سے نپٹنے کے بارے میں عملی اقدامات کی تربیت بھی شامل ہے کہ جہاں ایک فرد موثر ہو سکتا ہے وہاں پوری قوم کیوں موثر نہیں ہو سکتی۔

ماہانہ ''ڈائٹ کیئر'' حکومت اور کارپوریٹ سیکٹر کی فوڈ اور واٹر پالیسی میں بھی ایک مددگار تحریک ہے کہ جو بڑھتی آبادی کی ضروریات سے کماحقہ مقابلہ کرنے کی صلاحیت میں اضافہ کرتی ہے۔ یہ میگزین فوڈ سیکٹر کے ماہرین پالیسی ساز کا نومسٹ اور سوشیالوجسٹ کی برین سٹارمنگ کا بھی آئینہ دار ہے کہ ہم انفرادی سطح پر نہ صرف مستقبل قریب کی دوا یعنی غذا کو کیسے موثر انداز میں استعمال کر سکتے ہیں۔ بلکہ اجتماعی طور پر وہ کون سے قابل عمل ضروری اقدامات ہیں جن کو جلد یا بدیر بروئے کار لایا جا سکتا ہے۔ پاکستان مالی وتحقیقی لحاظ سے غریب ملک ہے مگر انٹرنیٹ نے جس دنیا کو گلوبل ویلیج بنایا ہے اس کی مدد سے ہم کیوں نہ عالمی شہرت کے حامل غذائی تحقیقی اداروں کی معلومات عام کر دیں تا کہ وہ جملہ امراض مریض کی دہلیز کو چھو نہ پائیں۔ اس طرح ہم اپنا میڈیکل بل کم کر سکتے ہیں۔

ماہانہ
# ڈائٹ کیئر
لاہور
1997 سے بین الاقوامی غذائی معلومات شائع کرنے والا پاکستان کا واحد ادارہ

First Dietcare & Research Center
FDRC
You are what you eat

Vol: 01 Issue: 07



## فوڈ سپلیمنٹ خلاف صحت جا سکتے ہیں

حاصل مطالعہ و مترجم: ایس ایم فائق

عرصہ دراز سے کمرشل فوڈ سپلیمنٹس کے بھرپور استعمال پر زور دیا جاتا رہا ہے۔ کیونکہ جب سے ملٹی نیشنل کمپنیوں نے اس کاروبار میں ہاتھ ڈالا ہے تب سے ہی اُٹھتے بیٹھتے ان کی افادیت کا ڈھنڈورا پیٹا جاتا رہا ہے متمول طبقہ مغربی ڈھنڈورے کا براہ راست اثر قبول کرتا ہے لہٰذا پاکستان جیسے غریب ملک میں بھی فیشن ایبل علاقوں میں فوڈ سپلیمنٹس کے سٹورز سے زیادہ تر خواتین ایک وقت میں ہزاروں روپوں کے سپلیمنٹس خریدتی نظر آتی ہیں۔ دنیا بھر کے سنجیدہ غذائی محققین نے کئی بار ان خدشات کا اظہار کیا ہے کہ یہ غذائی سپلیمنٹس اولاً پوری طرح جزو بدن بننے کی صلاحیت سے عاری ہوتے ہیں دوم خلیئے کی سطح پر ان کی کارکردگی بھی محل نظر ہوتی ہے۔

خصوصی طور پر کینسر کے مریضوں میں وٹامن سی کے کردار کے بارے میں زیادہ شکوک کا اظہار ہوا ہے۔ پس ان مفروضات کو نظر میں رکھتے ہوئے حال ہی میں نیویارک کے کینسر سنٹر کی ایک ٹیم نے کینسر پیدا کرنے والے خلیات میں فوڈ سپلیمنٹس سے حاصل شدہ وٹامن سی کی کافی مقدار کو جب استعمال کیا تو معلوم ہوا کہ وہ ت زیادہ جوان اور کارآمد بن گئے اور زیادہ تیزی سے کینسر پھیلانے کا باعث بننے لگے بلکہ ایسے کینسر زدہ خلیات جو کہ کیموتھراپی کے باعث نیز کینسر روکنے والی دیگر ادویات کے اثرات کے باعث خودکشی کے قریب تھے ان کے بھی مائٹوکونڈریا یعنی توانائی پہنچانے والی ننھی منھی بیٹریوں نے دوبارہ چارج ہونا شروع کر دیا اور کینسر زدہ خلیوں کو تازہ دم کر کے رکھ دیا۔

یہ تجربات خصوصاً خون کے سرطان کی دو اقسام یعنی لیوکیمیا اور لمفوما کے کینسر زدہ خلیات میں وٹامن سی کو ڈی ایچ اے یعنی ڈی ہائیڈرو اسکاربک ایسڈ کی شکل میں داخل کر کے دیکھا گیا ہے کہ ان خلیات کی کیموتھراپی کے ہاتھوں مرتے ہوئے ننھے پاور ہاؤس یعنی مائٹوکونڈریا دوبارہ جاگ اٹھے اور ایک نئی جدوجہد اور دواؤں کے خلاف مدافعت میں مصروف ہو گئے۔ ڈی ایچ اے دراصل وٹامن سی کی وہ شکل ہے کہ جو خلیئے میں آسانی سے داخل ہو کر دوبارہ وٹامن سی میں بدل جاتی ہے۔ یہی کام فوڈ سپلیمنٹس میں استعمال ہونے والے وٹامن سی کے کیمیائی اجزاء کا بھی ہے۔ چوہوں پر کئے گئے ان تجربات میں سائنسدان یہ دیکھ کر حیران ہو گئے کہ وٹامن سی کی موجودگی کے باعث مریض کے اندر رسولی بننے کی رفتار عام حالات کی نسبت زیادہ تیز تھی۔ گو کہ یہ تجربات ابھی انسانوں پر نہیں دھرائے جا سکے مگر سائنسدانوں کا خیال ہے کہ جب انسان وٹامن سی کو فوڈ سپلیمنٹ کی شکل میں لیتے ہیں تو خلیات کے درمیان بھی ڈی ایچ اے اسی طرح جمع ہو جاتی ہے۔ جیسے چوہوں کے خلیات کے مابین جمع پائی گئی ہے۔

سائنسدانوں کی متذکرہ ٹیم نے اس کی یوں وضاحت کی ہے کہ ٹیومر کی حالت میں کینسر کے خلیات زیادہ تیزی سے وٹامن سی کو ڈی ایچ اے میں تبدیل کرتے ہیں۔ یہی ڈی ایچ اے تیزی سے خلیات کے اندر جا کر دوبارہ جب وٹامن سی میں بدلتا ہے تو خلیات کی مرتی ہوئی بیٹریاں دوبارہ زندگی پکڑ لیتی ہیں پس کینسر زدہ خلیات مر نہیں پاتے۔

عام طور پر صحت کی حالت میں یہی وٹامن سی جب خلیات کے مائٹوکونڈریا کو مضبوط کرتی ہے تو صحت مند خلیات زیادہ طاقتور بن کر مجموعی طور پر کلی صحت کے ضامن بن جاتے ہیں۔ یہی بات دراصل ٹیومر کی حالت میں الٹ ہو جانی چاہیئے تا کہ سرطان زدہ خلیات کی موت جلد واقع ہو جائے اور ٹیومر سمٹتا چلا جائے تا کہ کینسر سے جلد نجات مل جائے۔

موجودہ تحقیق کے نتائج کو سامنے رکھتے ہوئے سائنسدانوں کی اس ٹیم نے یہ تجویز دی ہے کہ کینسر کے مریضوں کو چاہیئے کہ خود بخود یا ڈاکٹر کی ہدایت پر فوڈ سپلیمنٹس کا رخ بالکل نہ کریں بلکہ ایسی غذائیں لیں جو وٹامن سی سے بھرپور ہوں تا کہ خلیات کی سطح پر وٹامن سی کے بے جا اجتماع کو روکا جا سکے اور صرف اتنی ہی وٹامن سی خلیات کو میسر رہے کہ جو صحت مند خلیوں کو تو مزید صحت مند کر سکے مگر ٹیومر کے ماحول میں سازگار نہ رہ سکے۔ →→→

## اداریہ

## زبان خلق نقارہ خدا..........

ماہانہ ڈائیٹ کیئر کی مقبولیت اور اہمیت کی بنیادی وجہ اس کی ضرورت ہے کیونکہ عوام الناس غذا کے حوالے سے تین طرح کے مسائل میں دھنس چکے ہیں جن کا حل ڈائیٹ کیئر ایک ہی نشست میں پیش کرتا ہے۔ وہ مسائل ہیں غذا کا بحران' غذا میں ملاوٹ اور انفرادی ضرورت کے پیش نظر غیر متوازن غذا کا استعمال۔

مثال کے طور پر ہم لاہور کے ایک کثیر الاشاعت اخبار کی ایک ہی دن کی چند خبروں کی طرف آپ کی توجہ مبذول کرانا چاہتے ہیں جن کا تعلق مندرجہ بالا تینوں مسائل سے ہے۔

(1) غذائی بحران پر قابو پایا جا سکتا ہے۔ (سپیشل رپورٹ) (2) زرعی ترقی اولین ترجیح ہونی چاہیئے۔ (خصوصی مضمون) (3) عوام کو معیاری اشیاء کی فراہمی کے لئے فوڈ اتھارٹی کے قیام کا فیصلہ۔ اس میں نجی اور پبلک سیکٹر کے نمائندے شامل ہوں گے۔ (ایس اے حمید' ایڈمنسٹریٹر پنجاب فوڈ اسٹیمپ سکیم) (4) اداکارہ شبنم چوہدری موٹاپے کے باعث فلموں سے آؤٹ ہو گئی ہیں جس کے باعث وہ سخت ڈپریشن کا شکار ہیں۔ (شوبز خبریں) یہ چاروں کلپ روزنامہ آواز کی 14 ستمبر 2008 کی اشاعت سے لئے گئے ہیں۔

معزز قارئین اس طرح کی خبریں حسن اتفاق سے ایک جگہ اکٹھی نہیں ہوئیں بلکہ ملک کے تمام اخبارات ایسی خبروں سے روزانہ بھرپور ہوتے ہیں۔ اس تشویشناک صورتحال سے بخوبی غذائی مسائل کی گھمبیرتا کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ یہاں ہم اس بات پر تنقید نہیں کریں گے کہ زرعی زمین رہائشی سکیموں کے باعث سمٹ رہی ہے۔ بچی کھچی پر فی ایکڑ پیداوار کم ہے اور جو غذا پیدا ہو رہی ہے اس کا بیشتر حصہ یا تو سمگل ہو رہا ہے یا برآمد ہو رہا ہے۔ ابھی ہم بائیو فیول (مکئی سے ڈیزل بنانا) کی خرافات اور عالمی عیاشیوں کی بحث میں بھی نہیں الجھنا چاہتے۔ ہم ان خوفناک بیماریوں کا تذکرہ بھی نہیں کرینگے کہ جو غذاؤں میں ملاوٹ اور گندے پانی کے استعمال سے خون آشام چمگادڑوں کی طرح ہمارے گرد رقصاں ہیں اور نہ مصنوعی فوڈ کلرز' مصنوعی دودھ' مصنوعی چینی اور مصنوعی جوسز کے عذاب کی آہ بکا کریں گے۔ ہم تو اس وقت صرف اتنا کہیں گے کہ اپنے دسترخوان پر گہری نظر رکھیں' فاسٹ فوڈز سے کنارہ کشی کا سوچیں' اپنی ضرورت سے بھی کم کھائیں۔ اور ایسا سب کچھ کرنے کے لئے ماہانہ "ڈائیٹ کیئر" کا مطالعہ جاری رکھیں۔ کیونکہ ماہانہ "ڈائیٹ کیئر" کے اجراء کے پیچھے جو مقاصد ہیں وہ انہی مسائل کے حل سے متعلق ہیں۔ بالالفاظ دیگر ماہانہ "ڈائیٹ کیئر" زبان خلق ہے۔

Editor:
Dr. Sultan Mahmood, PhD
Advisors:
Prof. Mahmood Ali Malik, FRCP
Prof. Abdul Majeed Cheema, PhD
Prof. Saghir Ahmad Jafri, PhD
Regd # LRL 432

First Dietcare & Research Center
FDRC
You are what you eat

Monthly News Bulletin
Lahore
Dietcare
Sharing global information on Diet, Food & Nutrition
First ever publication in Pakistan

# Soup is good for your body and soul

There's nothing better than a steaming-hot bowl of wholesome, homemade soup. It's good for your heart, body, and soul. From the grains and beans full of healthy fiber and protein-packed meats to the vegetables and herbs bursting with phyto-nutrients, antioxidants, and vitamins, no other meal hits every nutritious food group so perfectly.

Canned soups and store-bought dried mixes are poor substitutes. While there's no shortage of soups in the grocery store, I've never been able to find one that delivers on the wholesome value or flavor of the real, homemade variety. Worse yet, many of them are loaded with ingredients you don't wantcolorants, preservatives, and added sodium to name a few.

All you do is take the mix of your choice, add broth, mix in a few fresh ingredients, and simmer on the stove. The result is a steaming-hot bowl of a unique, hearty soup that used to take an entire day to make. Plus, these Soups don't sacrifice quality for conveniencethey don't contain salt, MSG, or other preservatives or anything artificial. Every comforting bite is brimming with pure goodness. Just about every ingredient in the soup has health benefits. I like the mushrooms for your immune system, and the peas are high in protein and provide potassium and B vitamins.

Another mix gives you beans, which are low-glycemic and full of valuable protein, iron, zinc, fiber, and essential amino acids. Then you have the almonds in the soups that provide the right combination of protein, healthful fats, and slow-burning carbohydrates. You can pick a different mix for each night the week (and then some) and always find a combination of spices, vegetables, and grains with tremendous health-boosting benefits.

It's getting harder and harder to find the time to prepare wholesome, nutritious meals that taste wonderful these days. These mixes make it easy to get a homemade meal that's satisfying on every level. To really appreciate the value of these soups, you need to try them for yourself. It's very rare to find meals that combine nutrition, homemade flavor, and easy preparation. And this is the best time of yearcooler temperatures make these comforting soups taste even better.

❁❁ ❁❁ ❁❁



*Editorial*

## Water Right



We are writing to ask you to urgently support the following statement on the **right to water**, in advance of the water crises our country, and all human beings likely to face very soon.

"We affirm that water belongs to the earth and all species All time, It is an inalienable human right and a public trust to be protected and nurtured by all people, communities and nations. We proclaim that the management and protection of the world's water resources must absolutely be based on the principles of justice, solidarity, reciprocity, equity, diversity, and sustainability, because water is a fundamental right for humans and all living things.

We endorse this position and insist governments work with social movements to ensure democratic participation in Reaching these ends. We renew our call for an international water convention which guarantees people's right to water, protects our environment, prevents interference and abuses by corporations, trade and bilateral agreements and international financial institutions, and supports governments to meet this responsibility".

If you want to be part of this exciting initiative please respond quickly to the undersigned at **dietcare@gmail.com** - please include your name and organization, if any.

## Soup is Good

### Comments of DietCare Board

Soup is mostly misunderstood in terms of its composition, Constituents and style of cooking. Additional misnower is the regional difference in definitions and concepts. Soup in china is served for more intake of herbs, suitable in digestion. In Europe its concept is as appetizer. In Indo pak region soup is considered a synonym for stock (YAKHNI) as well. Soup prepared in our Kitchens has no lesser food value than a full course of meal in quantity and quality which should not be. In title story Dr. Sinatara (USA) mergs all the concept of soup together.

## Dietary Tips (by Nutritional Experts)

1-Eat less stay healthy
2-You are what you eat
3-Way to heart is through stomach
4-Any fruit & veggie a day keep the doctor away
5-Glass of skim milk a day keep the osteoporosis away

# Diabetes Awareness

## Know the 9 Risk Factors

www.diabetes.org

The best defense against diabetes is knowledge. See if you are at risk... or if you're already suffering pre-diabetes.

Insulin is necessary for the body to use sugar. Think of insulin as the key that unlocks the door and lets sugar in to be used as energy. If your body is unable to use sugar, it builds up in the blood and can lead to various complications.

Know Your Risk Factors!

Below are risk factors associated with developing Type 2 Diabetes. It is wise to discuss these with your doctor to determine if further testing is required.

Overweight or obesity, An apple shaped figure (carrying more fat around the middle), Age! As you grow older, your risk for developing diabetes increases. However, it is important to note that type 2 diabetes is on the rise in children - an alarming trend. Sedentary lifestyle. Family history. History of gestational diabetes. Ethnicity: Diabetes is more common is African Americans, Latinos, Asian Americans, Pacific Islanders and Native Americans. High blood pressure and cardiovascular disease.

These two conditions are prevalent in people with diabetes.

Pre-Diabetes: This is a condition when blood glucose (sugar) levels are higher than normal but not high enough to be diagnosed as type 2 diabetes.

**Prevention Strategies**

Take a closer look at your diet - modifying your diet and including a balance of healthy foods can help prevent chronic disease such as diabetes. Managing your diet is even more important if you already have diabetes.

Talk to your doctor about your risk factors and get your blood sugar tested!

Before you head to the doctor, remember to take your Doctor Printout located on the homepage. Sharing your program information is important!

Lose weight (but only if you overweight). Even a modest 5-10% weight loss can lead to improvements in blood sugar and help prevent type 2 diabetes. Share your results in the Celebration Center!

Make healthy food choices. Use your meal plans, daily recipes and meal ideas as a guide to healthy food choices.

Be Active! Exercise helps lower blood sugar, cholesterol, blood pressure and burns calories! And, you don't have to go to a gym to reap the benefits of exercise. Walking is an excellent activity - clip on your pedometer and start walking!






Chief Editor & Publisher
Dr. Sultan Mahmood
PhD Nutrition, Poland
Post Doctorate (Denmark / USA)
Ex-Consultant:
FAO, UNDP, ADB, WB, GTZ, GOP
Published from:
FIRST DIETCARE & RESEARCH CENTER
324-B, New Chouburji Park,
Lahore 54500 Pakistan.
Ph:+92 42 615 9562 Cell:+92 300 430 2528
dietcare@gmail.com
Designed by: Musharraf Zaidi 03334240740
Printed by: Super Sehri Printers





Subscription
- Annually: PKR 1000 or $ 75
- Five Yearly: PKR 3000 or $ 200
- Life: PKR 6000 or $ 500
- Libraries/NGO: PKR 500 Per annum
- Professional societies/ industry: PKR 2000 Per annum

# ہم اور دنیا

عوام الناس کی دلچسپی کی خاطر دنیا کے موقر جرائد سے غذائی معلومات کا چناؤ ہر ماہ ان صفحات میں پیش کیا جاتا ہے۔ہمیں قارئین کی آراء سے انداز ہوا ہے کہ کچھ معلومات میں نہ صرف علاقائی تفاوت ہوتا ہے بلکہ بسا اوقات مغربی تحقیقات میں استعمال شدہ غذاؤں کی تعریف بھی ہمارے ہاں مختلف انداز میں لی جاتی ہے۔ پس ڈائٹ کیئر میں پیش کی جانے والی غذائی معلومات کو مزید کارآمد اور قابل بھروسہ بنانے کی خاطر ایک نیا سلسلہ ’’ہم اور دنیا‘‘ شروع کیا گیا ہے۔جس میں عالمی غذائی تحقیقات کو پاکستانی حالات کے مطابق ڈھالنے نیز ان معلومات کے پس منظر پر روشنی ڈالی جاتی ہے۔آپ کی آراء کا انتظار رہے گا۔.....(ایڈیٹر)

## بغل گیری: خواتین کے لئے بہتر کیوں؟

امریکہ میں کی جانے والی ایک تحقیق کے مطابق بغل گیر ہونے کی عادت سے مردوں کے مقابلے میں خواتین کی دل کی صحت زیادہ بہتر رہتی ہے۔ امریکہ کی یونیورسٹی آف ناتھ کیرولینا میں کی جانے والی اس تحقیق میں 38 جوڑوں پر بغل گیری کی عادت کے اثرات کا جائزہ لیا گیا۔تحقیق کے مطابق



بغل گیر ہونے سے جسم میں ایک ایسے ہارمون میں اضافہ ہوتا ہے جو بلڈ پریشر کو کم کرتا ہے جس کی بدولت دل کی بیماریوں کے امکانات میں کمی ہوتی ہے۔(بی بی سی اردو)

### تبصرہ

مذہب اسلام میں ڈیڑھ ہزار برس سے مردوں کے آپس میں معانقہ کو اچھا سمجھا جاتا ہے اور اس کا اظہار نہ صرف مختلف تقاریب بلکہ عید وغیرہ کے مواقع پر بھی دیکھا جاسکتا ہے۔اس لئے موجودہ تحقیق میں معانقہ کو اچھا ثابت کرنے پر کوئی حیرت نہیں ہے۔ البتہ سائنسی و اخلاقی اعتبار سے اس پر کچھ اعتراضات اٹھائے جاسکتے ہیں۔ مثلاً ہارمون کا نام نہیں دیا گیا کہ جس سے بلڈ پریشر میں کمی کرنے میں مدد ملتی ہے۔ دیگرے اس تحقیق میں جنسی آسودگی کے پہلو کو شاید مدنظر رکھا گیا ہے کہ جس پر تمام مذاہب اور سائنس پہلے ہی سے متفق ہیں کہ اس سے ذہنی و قلبی صحت بہتر رہتی ہے۔اگر مذکورہ تحقیق میں بلڈ پریشر سے متعلقہ ہارمونز مثلاً کیٹے کولامین یا اینجیوٹینسن وغیرہ کے اخراج یا رکاوٹ کو معانقے کی فزیالوجی سے جوڑ دیا جاتا تو عام قاری اس تحقیق سے جنسی مطالب نکالنے کی بجائے یقیناً علم سے بہرہ ور ہوجاتا۔

## فربہ مریضوں کا علاج، نئی ہدایات

برطانیہ عظمیٰ اور آئرلینڈ میں بیہوشی کی تنظیم نے انتہائی فربہ افراد کے علاج میں احتیاط کے لئے نئی ہدایات جاری کرتے ہوئے کہا ہے کہ زیادہ موٹے افراد کی بڑھتی ہوئی تعداد کے باوجود کئی ہسپتالوں میں موٹاپے کے مریضوں سے نمٹنے کے لئے مناسب اقدامات نہیں ہیں مثلاً زیادہ وزنی مریضوں کے لئے مضبوط بستر کی کمی خصوصی آلات کی ضرورت اور ہسپتال کے عملہ کی خصوصی تربیت وغیرہ۔(بی بی سی اردو)

### تبصرہ

اگر پاکستان کی پوری آبادی کا تناسب لیا جائے تو بھی ہم شاید اس طرح کے مسائل سے دوچار نہیں ہوئے لیکن متمول طبقے میں بڑھتے ہوئے موٹاپے اور فاسٹ فوڈز کے طوفان کی آمد ہمیں بہت جلد اس طرح کے مسائل کی لپیٹ میں لے آئے گی۔ ہمارے ملک میں پلاننگ چونکہ امیروں کو مدنظر رکھ کر کی جاتی ہے اس لئے ہماری بھی تمام متمول میڈیکل کمپلیکس کے مالکان سے التماس ہے کہ کم از کم ایک تھیٹر ضرور اس طرح کے دیوؤں کے لئے مخصوص کردیں کہ جو پہلے تو چار آدمیوں کا کھانا کھا جاتے ہیں اور پھر ہسپتالوں میں جاکر دس آدمیوں کے علاج معالجے کی سہولت چھین لیتے ہیں۔

## غذائی تحقیق
(Chem Abs 135)

حاصل مطالعہ: ڈاکٹر خالد محمود جنجوعہ

⌘ دل کے امراض سے بچاؤ کے لیے کم سے کم سیر شدہ چکنائی، زیادہ سے زیادہ اینٹی تکسیدی مرکبات کا استعمال اور سگریٹ نوشی سے پرہیز کرنا چاہیے۔

⌘ جنگوبائی لوبا، ولف بیری اور بن سانجلی پر مبنی سرکہ صحت کے لیے بے حد مفید ہے۔

⌘ السی کے بیجوں میں اینٹی کینسر اور اینٹی اتھروجینک اثرات موجود ہیں۔

⌘ زیادہ عرصہ تک کیلشیم اور میگنیشیم کی کمی انسانی جسم میں Amyokophic Lateral Sclerosis اور رعشہ Parkinsonism Dementia کا باعث بنتی ہے۔



# جڑی بوٹیوں کی طرف واپسی کا سفر

ڈاکٹر سلطان محمود

زمانہ قدیم سے انسان بیماریوں کے خلاف نبرد آزما ہے۔ پرانے وقتوں میں لوگ جنگلوں وریگستانوں میں سے مختلف شفا بخش جڑی بوٹیاں تلاش کر کے اپنی بیماریوں کا علاج کرتے تھے پس تب سے لے کر اس وقت تک ان جڑی بوٹیوں کی طبی افادیت سینہ بہ سینہ چلتی رہی جب تک کہ جدید سائنس نے ان روایات کو لیبارٹریوں میں پرکھنا نہیں شروع کردیا۔ آج کی جدید طب میں استعمال ہونے والی تقریباً تمام ادویات کی بنیاد انہی جڑی بوٹیوں کے علاوہ دیگر درختوں، پودوں، سبزیوں اور پھلوں وغیرہ میں موجود محرک اجزاء ہیں کہ جن کی کاپی لیبارٹری میں تیار کی جاتی ہے۔

اب دنیا کی ترقی یافتہ اقوام زیادہ شعور کے سبب وہی کام کرنے جا رہی ہیں جو غریب وکم شعور والی اقوام مجبوری کے ہاتھوں کرتی ہیں یعنی اپنی بیماریوں کے علاج میں دیسی جڑی بوٹیوں کی طرف مراجعت۔

دنیا بھر میں جڑی بوٹیوں سے شفا بخشی میں انڈین طریقہ علاج کو فوقیت حاصل رہی ہے کیونکہ بھارت، پاکستان، بنگلہ دیش و سری لنکا وغیرہ کی آبادی کل دنیا کا تقریباً ایک چوتھائی بنتی ہے۔ پھر دنیا کا ایک اور بڑا ملک برازیل ہے کہ جس کے ساتھ فیصد رقبے پر ایمیزان کے جنگلات ہیں جو جنگلی حیات کے ساتھ ساتھ روایتی طریقہ علاج میں استعمال ہونے والی جڑی بوٹیوں کی دولت سے مالا مال ہیں۔ مگر ہربل طریقہ علاج کی دوبارہ مقبولیت کے سبب ملٹی نیشنل کمپنیوں کا رخ بھی ایمیزان کی طرف ہوگیا ہے اور بڑی بے رحمی سے وہاں سے جنگلات کا صفایا ہو رہا ہے۔

ان جنگلات کی ایک وجہ شہرت یہ بھی ہے کہ یہاں پورے درخت اور پودے طبی افادیت کے حامل ہیں۔ کسی کا پھول اور کسی کے چھال، پتے اور پھل وغیرہ مختلف امراض میں مفید ہیں۔ ضرورت تو بس اتنی کہ ایسے کارآمد درختوں کی فہرست مرتب کر کے صحت کے حوالے سے ریسرچ کی جاتی مگر یہ عالمی مقابلہ کی نذر ہو رہے ہیں۔

انگریزی ادویات کی طرح یہ امکان ہوسکتا ہے کہ علاج کے لئے تجویز کردہ بعض جڑی بوٹیوں کے بھی مابعد اثرات سامنے آسکتے ہیں لیکن دونوں میں فرق یہ ہے کہ انگریزی ادوایات جڑی بوٹیوں کی صرف جزو موثرہ کی کاپی ہوتی ہیں اور ان کو دیگر کارآمد غذائی اجزاء کی مدد حاصل نہیں ہوتی جس کے سبب کم وبیش نوے فیصد سے زاید استعمال میں بعد از استعمال برے اثرات ہونے کا امکان ہوتا ہے جبکہ براہ راست جڑی بوٹیوں کے علاج میں ایسا کچھ نہیں ہے محض اندازے کی غلطی ہی نقصان کا سبب بنتی ہے۔ مثلاً معالج یا تو غلط جڑی بوٹی تجویز کردے یا اس کی خوراک زاید دے دے۔ اور ایسا بھی صرف اس لئے ممکن ہے کہ دنیا بھر میں جڑی بوٹیوں پر براہ راست وہ تحقیقات نہ ہوسکی ہیں جو انگریزی ادویات کے حصے میں آئی ہیں۔ وگرنہ جڑی بوٹیوں میں چونکہ جزو موثرہ والا پورا پتا، تنا، چھال جڑ، پھل یا پھول ہی استعمال کرایا جاتا ہے اس لئے جزو موثرہ کو پوری طرح معاون طبی اجزاء کی مدد حاصل رہتی ہے جو بعد از علاج برے اثرات سے عموماً مریض کو محفوظ رکھتے ہیں۔ پس جڑی بوٹیوں کی یہی وہ متاثر کن افادیت ہے کہ جس نے ترقی یافتہ اقوام کے شعور کو دعوت دے کر دوبارہ علاج معالجہ میں شمولیت اختیار کرلی ہے۔ لہٰذا مغربی دنیا کا یہ شعور اب تیسری دنیا کی اس نعمت کو بھی سمیٹ لینے کے چکر میں نظر آتا ہے۔

عید مبارک

# بالوں کی صحت اور غذا

حاصل مطالعہ: ابو عون محمد

جسمانی صحت بالوں پر براہ راست اثر انداز ہوتی ہے لہٰذا آپ بالوں کے کسی مسئلے سے دوچار ہیں تو سب سے پہلے اپنی جسمانی صحت کا جائزہ لیں اور اس بات کو ذہن میں رکھیں کہ عام جسمانی صحت کا بالوں کی تندرستی سے بڑا گہرا تعلق ہے جس کا چھوٹا سا ثبوت یہ ہے کہ جب انسان کسی موذی مرض میں مبتلا ہو جاتا ہے تو سب سے پہلے اس کے بال جھڑنا شروع ہو جاتے ہیں۔ بالوں کی تندرستی پر بہت سی چیزیں اثر انداز ہو سکتی ہیں جس میں ذہنی دباؤ' غیر معیاری غذا' ورزش کا فقدان' حمل کی مشکلات' نشے کی عادت یا جنسی مسائل میں سے کسی کا بھی اہم کردار ہو سکتا ہے۔ اگر آپ کے بال کسی قسم کے جسمانی عارضے کی وجہ سے گر رہے ہیں یا کوئی اور مسئلہ درپیش ہے تو فوری اپنے معالج سے مشورہ کریں اور جسمانی اعتبار سے درپیش اس مسئلے کو حل کرنے کی سعی کریں۔ ایک طبی ماہر کا کہنا ہے کہ بالوں اور گنجے پن کا تعلق غذائی عادات سے ہوتا ہے اور بیشتر مسائل کا باعث نامناسب غذا ہوتی ہے۔ اگر آپ تندرست بالوں کے خواہشمند ہیں تو صحت بخش غذاؤں کے استعمال کی عادت ڈالیں یعنی درست اور متوازن غذا۔

یہ بات آزمائی ہوئی ہے کہ وزن کم کرنے والی غذائیں عام طور پر بالوں کی صحت کے لئے مفید ہوتی ہیں اور پھلوں کے علاوہ سلاد کا استعمال فائدہ مند ہوتا ہے لیکن اسے کھانے میں بھی توازن رکھنا بہت ضروری ہے۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ بالوں کی صحت کے حوالے سے متوازن غذا کیا ہو سکتی ہے؟ آپ سب سے پہلے متوازن غذا میں موجود اجزاء کا تعین کریں اور پھر جو غذائیں عام طور پر آپ استعمال کرتے ہیں ان میں یہ اجزاء تلاش کریں کہ یہ آپ کے جسم کو کتنی مقدار میں مل رہے ہیں۔ اگر آپ کو محسوس ہوتا ہے کہ کسی جگہ کوئی کمی رہ گئی ہے تو اس کو پورا کرنے کی کوشش کریں۔

## وٹامنز کی اہمیت کو جانیں

متوازن غذا میں حیاتین کی موجودگی لازمی ہے کیونکہ بالوں کی صحت کے لئے حیاتین ایک فائدہ مند جز ہے جس کے مفید اثرات دیگر جسمانی اعضاء اور افعال پر بھی مرتب ہوتے ہیں۔ جب ہم حیاتین یعنی وٹامن کی بات کرتے ہیں تو اسکی ابتدا وٹامن اے سے ہوتی ہے جو تمام ہی تازہ سبزیوں میں پایا جاتا ہے جبکہ مچھلی اور اس کے تیل میں بھی اس کی بڑی مقدار موجود ہوتی ہے مگر یاد رہے کہ مچھلی کا تیل گولیوں کی شکل میں قطعی استعمال نہ کریں کیونکہ وٹامن اے کی زیادہ مقدار نہ صرف بال گرنے بلکہ جلد کے امراض کا باعث بھی بن سکتی ہے۔ وٹامن بی کا حصول دلیہ' سویابین' پھلیوں اور جگر سے ممکن ہے تاہم جو افراد بہت زیادہ کافی یا چائے پیتے ہیں وہ اس وٹامن کی بڑی مقدار تباہ کر بیٹھتے ہیں اور مے نوشی میں مبتلا افراد کے ساتھ بھی یہی معاملہ ہے۔ وٹامن سی تمام تازہ رسیلے اور ترش پھلوں کے علاوہ کچی سبزیوں سے مل جاتا ہے۔ خصوصاً کینو' مُسمی اور مالٹا اس کے حصول کے ذریعے ہیں۔ وٹامن ڈی کے حصول کا بہترین ذریعہ تو دھوپ ہے اور انسانی جلد نہ صرف وٹامن ڈی بناتی بلکہ جذب بھی کرتی ہے یہی وجہ ہے کہ اس کو گولیوں کی شکل میں کھانے سے منع کیا جاتا ہے خصوصاً ان ممالک میں جہاں دھوپ نکلی رہتی ہے۔ دودھ انڈے' ٹونا مچھلی اور مچھلی کا تیل بھی اس کی فراہمی کا اہم ذریعہ ہیں۔ وٹامن ای پتوں والی سبزیوں اور ان سے حاصل کردہ تیلوں مختلف نوعیت کے بیجوں اور ان کے تیلوں' تھوڑی مقدار میں براؤن رائس' مغز' کلیجی' مونگ پھلی' بغیر چھنے آٹے' سرخ گوشت اور دودھ سے حاصل کیا جا سکتا ہے۔ وٹامن کے مچھلی کے تیل اور اکثر سبزیوں میں موجود ہوتا ہے لیکن یہ سبزیاں فریز کر لی جائیں تو ان میں سے وٹامن کے کا جز تباہ ہو سکتا ہے۔ اسے بھی البتہ گولیوں کی شکل میں استعمال کر کے جسم کو درکار وٹامن کی ضرورت پوری کی جا سکتی ہے۔

## معدنیات کو بھی نظر انداز نہ کریں

وٹامنز کے علاوہ بالوں کی صحت کے لئے معدنیات بھی لازمی حیثیت رکھتے ہیں۔ فولاد اکثر غذاؤں میں کسی نہ کسی حد تک پایا جاتا ہے۔ کیونکہ فولاد کی کمی سے دراصل خون کی کمی پیدا ہو جاتی ہے جس کے سبب بال گرنا شروع ہو جاتے ہیں۔ فولاد کا حصول گولیوں کی شکل میں بھی ممکن ہے اور سیرپ کے طور پر بھی جبکہ فولاد سے بنے برتنوں میں کھانا پکانے سے بھی یہ جز غذا میں شامل ہو جاتا ہے۔ آلو' پالک' انار اور سیب اس کی فراہمی کا اہم ذریعہ ہیں۔ ||||

**ناشتے سے پرہیز نہ کیجئے!**

اگر بچے اس نئی تحقیق سے واقف ہو جائیں کہ ناشتہ نہ کرنے سے کتنے نقصان ہوتے ہیں تو ہمیں یقین ہے کہ علی الصبح ناشتہ نہ کرنے کی ضد چھوڑ دیں گے۔ امریکی سائنسدانوں کی ایک حالیہ رپورٹ کے مطابق ناشتہ نہ کرنے والے بچوں میں دانتوں اور مسوڑھوں کی بیماریاں لاحق ہونے کے امکانات 250 فیصد زیادہ ہوتے ہیں۔ ایسے بچے جو ناشتے میں میٹھا یا جنک فوڈ کھاتے ہیں جس کو کھانے کی اجازت ماہرین صحت نہیں دیتے وہ بھی دانتوں کی بیماریوں سے بڑی حد تک محفوظ رہتے ہیں یعنی ان کے دانتوں کو کیڑا ان کے مقابلے میں کم لگتا ہے جو بالکل ہی ناشتہ نہیں کرتے۔ تو اے بچو! کارن فلیکس کھا کے سکول جاؤ یا پھر دودھ کا ایک گلاس لے لو' کچھ اور نہیں تو ایک کھجور یا ایک سلائس پر مکھن' پنیر یا جام جیلی کچھ بھی جو دل چاہے لگا لو۔ بھوکے پیٹ رہ کر خود پر ظلم مت کرو۔ کیونکہ خالی پیٹ معدہ میں تیزابیت بڑھتی ہے۔ ناشتہ نہ کرنے والے بچوں کو سکول میں پہلے ہی پیریڈ میں بھوک لگ جاتی ہے مگر ڈسپلن کے ہاتھوں مجبوری کے باعث ان کو وقفے کا انتظار کرنا پڑتا ہے۔ ایسے بچے دن کے ابتدائی حصے میں اپنی ذہنی استعداد کا معیار قائم نہیں رکھ پاتے۔

## انگور ہمیشہ کھٹے نہیں ہوتے

حساس طبیعت اور گلے کی بیماری کی وجہ سے ترش پھلوں کو چھوکر ایک جانب رکھ دیا جاتا ہے مگر ڈاکٹر کہتے ہیں ان ترش پھلوں میں وٹامن سی کی خاصی مقدار کے علاوہ ریشہ' بیٹا کروسین اور پوٹاشیم موجود ہوتی ہے۔ یہ پھل نہ صرف کم مقدار میں چکنائی رکھتے ہیں بلکہ ان میں گلائی سیمک انڈیکس بھی کم ہوتا ہے۔اس وجہ سے ترش پھل ذیابیطس کے مریضوں کے علاوہ وزن کی زیادتی کا شکار افراد کے لئے بھی انتہائی مفید ہوتے ہیں۔ ترش پھل کینسر کے خلاف بھی مدافعت رکھتے ہیں۔ یہ ترش پھل اب چھوکر ایک طرف نہ رکھ دیجئے یہ آپ کی دسترس میں ہوں تو ضرور کھائیے۔ کیونکہ ان کے مسلسل استعمال سے آپ آرتھرائٹس اور الزائمر جیسی بیماریوں سے بچ سکتے ہیں۔

# بند گوبھی.... سرطان سے بچاتی ہے

حاصل مطالعہ ومترجم .... ایس ایم فائق

بروکولی اور بند گوبھی جیسی عام سی سبزیاں مثانے کے ایک حصے کو سرطان سے حفاظت فراہم کرسکتی ہیں جہاں پیشاب جمع ہوتا ہے۔ سائنسدانوں کا کہنا ہے کہ اگر ایک ماہ کے عرصے میں صرف تین مرتبہ ان سبزیوں کا استعمال کیا جائے تو بلیڈر کے سرطان کے خطرات میں 40 فیصد کمی کی جاسکتی ہے۔ دیگر مشاہدات سے علم ہوا ہے کہ گہرے رنگ کی بیری بھی سرطان کے خطرات میں کمی کرسکتی ہے جبکہ کچھ ایسے ثبوت ملے ہیں کہ پھل اور سبزیاں خصوصاً جن کے رنگ گہرے ہوتے ہیں سرطان کے خطرات کو ٹال دیتے ہیں۔

نیویارک میں مشاہدہ کرنے والی ایک ٹیم کے مطابق مثانے کے سرطان میں مبتلا 275 افراد کا سروے کرنے کے علاوہ 825 ایسے افراد کو بھی نگاہ میں رکھا گیا جو کہ سرطان کے مریض نہیں تھے اور پھر پنکھڑیوں اور پھولوں کی طرز پر پیدا ہونے والی سبزیوں کا خصوصی طور پر مشاہدہ کیا گیا جیسے کہ بند گوبھی اور بروکولی جن میں ایک ایسا مادہ پایا جاتا ہے کہ جو کہ سرطان کے خطرات کو کم کرنے میں شہرت رکھتا ہے۔ تجربات کے بعد پتا چلا ہے کہ سگریٹ نہ پینے والوں پر ان سبزیوں کے استعمال کے بعد خاصے مفید اثرات مرتب ہوئے ہیں جبکہ سگریٹ پینے والوں پر بھی 73 فیصد تک فرق پڑا ہے۔ دونوں طرح کے افراد کو اجتماعی طور پر جانچنے کے بعد علم ہوا ہے کہ جو لوگ سگریٹ پیتے ہیں یا نہیں پیتے مگر مہینے میں کم ازکم تین مرتبہ ان سبزیوں کا استعمال کرنے کے عادی ہیں وہ سرطان کے خطرات سے 40 فیصد محفوظ رہیں گے۔

تحقیق کرنے والوں نے یہ تجربات کچی سبزیوں کے حوالے سے کئے لیکن فی الوقت یہ اندازہ نہیں کیا جاسکا کہ آیا پکی ہوئی حالت میں بھی یہ اتنی ہی مفید ثابت ہوسکتی ہیں یا نہیں کیونکہ مشاہدے سے یہ بات سامنے آچکی ہے کہ پکانے کی صورت میں ان سبزیوں سے وہ مخصوص مادہ 60 سے 90 فیصدی تک کم ہوجاتا ہے۔

بند گوبھی کی ایک قسم بروکولی (شاخ گوبھی) کہلاتی ہے جس میں سرطان کو ختم کرنے کے اثرات واضح ہوچکے ہیں۔ جان ہاپکنز یونیورسٹی میں ہونے والی ایک تحقیق سے واضح ہوا ہے کہ گوبھی کے وہ بیج جن میں کلے چھوٹے ہوں بڑی گوبھی کے مقابلے میں زیادہ موثر ثابت ہوتے ہیں۔ دو سے تین دن پرانے کلہ پھوٹے ان بیجوں میں آئیسوتھی اور سائینیٹ نامی مانع سرطان جزو بہت زیادہ پایا جاتا ہے ایک اور مشاہدے میں سیاہ رس بھری کے حوالے سے بھی اسی نوعیت کے نتائج سامنے آچکے ہیں جو لوگوں کو آگاہ کررہے ہیں کہ وہ گوشت کا استعمال ضرور کریں مگر سبزیوں کی افادیت کو بھی پیش نظر رکھیں خاص طور پر سرطان کے مریضوں میں کچی گوبھی اور بروکولی کو سلاد کے طور پر کھا کر بھی مرض کی شدت میں کمی کی جاسکتی ہے۔

## جنسی قوت اور غذائیں

حیاتِ انسانی وحیوانی کی بقاء جیسے مقصدِ اعلیٰ کی بجاآوری کے لیے قدرت نے ان میں جنسی خواہش، کشش، لذت اور ملاپ رکھ دیا ہے۔ کچا اور بدکردار ذہن اس نفسانی خواہش کو منفی روپ بھی دے سکتا ہے لیکن بھرپور جنسی ملاپ نہ صرف عمومی جسمانی صحت کا ضامن ہے بلکہ بے شمار نفسیاتی مسائل کا حل اور متوازن زندگی کا پیش خیمہ بھی ہے۔ مرد عورت کے تعلق کو مضبوط بنانے والا یہ جبلی جذبہ شاندار صحت اور غیر معمولی جسمانی قوت خصوصاً جنسی قوت کے بغیر خاصہ مشکل ہے۔ محققین کے نزدیک گو کہ جنسی اختلاط تمام جسمانی وذہنی لذتوں میں سے پہلے نمبر پر ہے مگر یہ اس وقت گہنا جاتا ہے اور کئی ایک نفسیاتی ومعاشرتی عوارض کا باعث بن جاتا ہے جب اس کی تکمیل میں دونوں پارٹنرز میں سے کوئی ایک کج روی کا شکار ہوجائے۔ انسانوں میں اس عمل میں پہل کرنے والا مرد ہوتا ہے بلکہ تمام عمل کا محور نر کی جنسی قوت ہے۔ یہی وہ حقیقت ہے کہ جس کا ادراک تجارت پیشہ افراد نے سب سے پہلے کیا اور اس حسین جذبہ کو پیشہ وارانہ میدان سے نکال کر تجارت اور دوکانداری میں بدل کر رکھ دیا ہے۔ آج لاکھوں معالجین نے اسی تجارت کو پیشہ سمجھ کر چند ایک بنیادی حقائق کو عوام الناس سے پوشیدہ کردیا ہے۔ یہ مسلمہ امر اب سائنس کی کسوٹی پر اتر کر اب کندن کی طرح عیاں ہے کہ ابتدائے پیدائش سے لیکر آخری سانسوں تک ہمارا جسم جو کردار ادا کرتا ہے۔ اس میں اس کے وراثتی اثرات ( کہ جن پر اس کا کنٹرول نہیں ) کے علاوہ اول اور بنیادی درجہ اس کی غذا کا ہے۔ انسان وہی کچھ بن جاتا ہے جو کچھ وہ کھاتا ہے (You are what you eat)۔

## ڈائیٹ کیئر ایک تحریک کا نام ہے

ماہانہ ''ڈائٹ کیئر'' محض ایک میگزین یا نیوز بلیٹن نہیں ہے بلکہ ایک تحریک کا نام ہے۔عوام کے اس بنیادی حق کے تحفظ کی تحریک ہے کہ جواُن کو خالص خوراک کی شکل میں فراہم کرنا۔ پبلک و پرائیویٹ سیکٹر کے فرائض میں شامل ہے یہ خوراک' غذا اور غذائیت کے بامعنی شعور سے عوام وخواص کے ذہن کو بھر دینے کی تحریک ہے۔ یہ صارفین کے اس استحصال کے خلاف آواز بلند کرنے کی تحریک ہے کہ جس کے ذریعے غذاؤں میں ملاوٹ کی جاتی ہے یا ان کو غیر ضروری پراسس کر کے پُرکشش بنانے کی خاطر غذائیت سے عاری کر دیا جاتا ہے۔ یہ عوام وخواص کے اس ذہنی امتحان میں بھی ایک مددگار تحریک ہے جو دنیا بھر کی فوڈ چین Food Chain اپنے کاروبار کی بڑھوتری کی خاطر حقائق کو چھپا کر قوموں کے سامنے دلکش انداز میں پیش کرتی ہیں۔

ماہانہ ''ڈائٹ کیئر'' مستقبل کی اُن آفات کے بارے میں فکر وعمل کی شعوری تحریک بھی ہے کہ جو نہ صرف عالمی وقومی سطح پر غذائی بحران اور پانی کی کمی سے رونما ہونے والا ہے بلکہ جس کو ہماری لاعلمی اور بے حسی تیزی سے ہمارے قریب لا رہی ہے۔اس تحریک میں عوام کی بحرانی کیفیت سے نپٹنے کے بارے میں عملی اقدامات کی تربیت بھی شامل ہے کہ جہاں ایک فرد موثر ہوسکتا ہے وہاں پوری قوم کیوں موثر نہیں ہوسکتی۔

ماہانہ ''ڈائٹ کیئر'' حکومت اور کارپوریٹ سیکٹر کی فوڈ اور واٹر پالیسی میں بھی ایک مددگار تحریک ہے کہ جو بڑھتی آبادی کی ضروریات سے کماحقہ مقابلہ کرنے کی صلاحیت میں اضافہ کرتی ہے۔ یہ میگزین فوڈ سیکٹر کے ماہرین پالیسی سازا کانومسٹ اور سوشیالوجسٹ کی برین سٹارمنگ کا بھی آئینہ دار ہے کہ ہم انفرادی سطح پر نہ صرف مستقبل قریب کی دوا یعنی غذا کو کیسے موثر انداز میں استعمال کر سکتے ہیں۔ بلکہ اجتماعی طور پر وہ کون سے قابل عمل ضروری اقدامات ہیں جن کو جلد یا بدیر بروئے کار لایا جاسکتا ہے۔ پاکستان مالی وتحقیقی لحاظ سے غریب ملک ہے مگر انٹرنیٹ نے جس دنیا کو گلوبل ویلیج بنایا ہے اس کی مدد سے ہم کیوں نہ عالمی شہرت کے حامل غذائی تحقیقی اداروں کی معلومات عام کر دیں تا کہ مختلف امراض' مریض کی دہلیز کو چھو نہ پائیں۔ اس طرح ہم اپنا میڈیکل بل کم کر سکتے ہیں۔

# گوشت کھانے میں احتیاط کریں

بشکریہ ''قومی صحت'' لاہور

عید قربان کی آمد آمد ہے۔اس موقع پر گوشت خوری میں بے حد اضافہ ہو جاتا ہے بلکہ ایسے لوگوں کو بھی گوشت کھانے کو مل جاتا ہے جو سال بھر اس نعمت سے محروم رہتے ہیں۔قطع نظر اس بات سے کہ زیادہ گوشت بہترین معیار کی پروٹین کے علاوہ معدنیات اور وٹامن بھی مہیا کرنے والا ذریعہ خوراک ہے۔ یہ انسان کو ایسے غذائی اجزاء مہیا کرتا ہے جو دیگر غذاؤں کی کمی بیشی کو متوازن کرتا ہے۔ خالص گوشت کا ایک سو گرام ٹکڑا دوسو کیلوری توانائی اور 26 گرام پروٹین مہیا کرتا ہے جو ایک نوجوان کی روزانہ ضرورت کا نصف ہے۔اس کی پروٹین میں موجود ضروری امائنو ایسڈز ان امائنو ایسڈز کی کمی کو پورا کرتے ہیں جو ہمیں سبزیوں اور دالوں سے حاصل نہیں ہو پاتے۔علاوہ ازیں گوشت' پروٹین اور چکنائی کے علاوہ لوہا' زنک' وٹامن بی اور فولیٹ بھرپور مہیا کرتا ہے۔

### گوشت کی کوالٹی پر اثر انداز ہونے والے عوامل

گوشت کس طرح کا ہوتا ہے اور یہ ہماری صحت پر کیا اثر ڈالتا ہے۔اس نکتہ نگاہ سے گوشت کے معیار پر اثر انداز ہونے والے عوامل یہ ہیں۔1- گوشت والے جانور کی معیاری نسل اور عمر 2-ذبیحہ کے ترجیحی حصے مثلاً چانپ' دستی وغیرہ 3-ذبیحہ کے طریقے یعنی معیاری مذبحہ خانہ کی معیاری تکنیک ۔4- پیکنگ اور فریزنگ ۔5-ذبیحہ سے قبل جانور کس خوراک پر پالا گیا 6-اور سب سے اہم کہ گوشت کو کس طریقے سے پکایا گیا۔

### وہ امراض جن میں گوشت سے پرہیز لازم ہے

وفاقی وزارت صحت پاکستان نے 33 ایسی بیماریوں کی فہرست جاری کر رکھی ہے کہ اگر ان کا جانور شکار ہو تو متعلقہ محکمہ کو رپورٹ کریں۔ ایسے جانوروں کو گوشت کی خاطر ذبح کرنے پر بھی پابندی ہے۔ نیز بیشتر ممالک ایسا گوشت کسی ایسے ملک سے درآمد ہی نہیں کرتے جہاں یہ بیماریاں موجود ہوں۔

ہمارے ہاں ابھی انسانوں کی بیماریوں کی کماحقہ رپورٹنگ کا نظام درست نہیں ہے۔ اس لئے جانور کی طرف عوام کو متوجہ کرنا ابھی کاردارد ہے۔ جن بیماریوں کا ذکر کیا جارہا ہے۔ان کو عالمی سطح پر لسٹ اے' بی اور سی میں تقسیم کیا گیا ہے اور ایسے جانوروں کے گوشت کی نقل



وحمل پر عالمی سطح پر پابندی ہے۔ جیسے کہ میڈ کاؤ وغیرہ۔ پاکستان میں چند بیماریوں کی موجودگی کی تصدیق کے سبب بہت سارے ممالک یہاں سے گوشت درآمد نہیں کرتے۔ ان میں سے چند بیماریاں یہ ہیں۔ انتھراکس' بلیک کوارٹر' کینسر' ٹی بی اور پیراٹی بی اسقاط حمل' کلیجی کے کیڑے وغیرہ۔ ان بیماریوں کی شدت کا اندازہ اس بات سے لگائیں کہ مذکورہ پہلی دو بیماریوں والے جانوروں کو مرنے کے بعد یا تو جلا دیا جاتا ہے یا پھر گہرے گڑھے میں دفن کیا جاتا ہے اور پھر بھی اس کے جراثیم کی زندہ رہنے کی عمر سو برس سے زائد ہے۔

### گوشت کے متبادلات

بہت ساری جراثیمی بیماریوں یا پھر میٹا بولک بیماریوں سے بچنے کے کئی طریقے ہیں۔ مثلاً اجتماعی طور پر حفظان صحت کے اصولوں کی پابندی کی جائے۔ انتہائی مناسب بلکہ کم مقدار میں گوشت کھایا جائے یا پھر گوشت کے متبادلات لئے جائیں۔ مکمل سبزی خور بن جانا تو شاید درست نہ ہو۔ اس لئے متبادلات کے طور دالیں لی جاسکتی ہیں کہ جن میں پروٹین گوشت کے برابر پائی جاتی ہے۔ سبزیات وپھل وغیرہ سے بھی ہمیں پروٹین مل سکتی ہے بلکہ گوشت کے برابر وٹامنز اور معدنیات بھی حاصل ہوسکتی ہیں۔ بادام و دیگر مغزیات نہ صرف پروٹین سے مالا مال ہیں بلکہ گوشت سے حاصل شدہ چکنائی سے بے حد بہتر چکنائی کے حصول کا ذریعہ ہیں۔ انڈہ' گوشت کا نعم البدل ہے خصوصی طور پر کولیسٹرول کے حوالے سے۔ اسی طرح پنیر جو کم چکنائی سے بنایا گیا ہو۔ گوشت کا بدل ہے کیونکہ ذائقے اور غذائیت میں اس کے ہم پلہ ہے۔ تمام پھلیاں بھی بہتر ہیں خصوصاً سویابین کہ جس سے گوشت اور دودھ بھی اب بنالیا گیا ہے اور مارکیٹ میں دستیاب بھی ہے۔

***

## ایڈیٹر کے نام

ڈاکٹر تسنیم اختر ڈائریکٹر بریڈ امپرومنٹ لائیو سٹاک ڈیپارٹمنٹ لاہور پوچھتی ہیں کہ اختلاج قلب (Heart Palpitation) کے سبب ڈاکٹروں نے مجھے دل کی دوائیوں پر رکھ چھوڑا ہے تو اس سلسلہ میں غذا کیا کردار ادا کر سکتی ہے..؟ ہمارے خیال میں اس کی وجہ کیلشیم کی کمی ہے۔ چونکہ موضوع تفصیل طلب ہے اسلئے موصوفہ سے گذارش ہے کہ جلد ہی اس پر آرٹیکل ''ڈائیٹ کیئر'' میں پیش کر دیا جائے گا۔

لاہور سے معروف ڈینٹل فزیشن ڈاکٹر ایم اے صوفی ماہنامہ ڈائیٹ کیئر کی اشاعت پر مبارکباد پیش کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ آپ نے جس عزم اور ہمت کے ساتھ قوم کو اچھی خوراک کی طرف راغب کرنے کی خاطر معلومات سے بھرپور نیوز لیٹر جاری کیا ہے اس کے لئے ہم آپ کے ارادوں کی تکمیل کے لئے دل سے دعا کرتے ہیں۔ انہوں نے غذا کے بارے میں چند قابل قدر حوالہ جات تحریر کئے ہیں نیز ماہر دندان ہونے کے ناطے فاسٹ فوڈز اور میٹھی غذاؤں کے دانتوں پر اثرات سے بھی ادارہ کو آگاہ کیا ہے۔ ہم ان کی نوازشات کے مشکور ہیں۔

•••

# غذائی خبرنامہ

ماہانہ ڈائیٹ کیئر پاکستان کا واحد ٹیکنیکل و سائنسی فوڈ میگزین ہے جو عالمی غذائی معلومات ہر ماہ باقاعدگی سے معالجین و عوام تک پہنچاتا ہے۔ اب قارئین کے اصرار پر غذائی خبرنامے کا آغاز کیا جا رہا ہے جس میں اس شعبے سرگرمیوں کو رپورٹ کیا جائے گا۔

- لٹن روڈ لاہور میں ملٹی نیشنل کمپنیوں کے جعلی لیبل کے ساتھ مشروبات تیار کرنے والی فیکٹری پکڑی گئی اور سینکڑوں جعلی کولڈ ڈرنکس برآمد ہوئے ہیں۔★
- اکبری منڈی لاہور میں بھی فوڈ سکواڈ نے چھاپہ مار کر مضر صحت اور ملاوٹ شدہ چائے کی پتی کا سراغ لگایا ہے۔★
- پانی ملے مضر صحت اور مردہ جانوروں کے گوشت کی فروخت روکنے کے لئے صرف لاہور میں گزشتہ چھ ماہ میں سوا تین سو قصابوں کے خلاف مقدمات بنے ہیں۔★
- کوار گندل سے مشروب و جلدی ٹانک بنانے والی پاکستان کی اولین کمپنی ایلو پاک نے ایڈیٹر ماہانہ ڈائٹ کیئر لاہور کو اپنا غذائی مشیر مقرر کر دیا ہے۔★
- راولپنڈی اور میاں چنوں میں فیملی فزیشنز اور اطباء کے اجتماع سے مقامی ہوٹل میں خطاب کرتے ہوئے ڈاکٹر سلطان محمود نے ایلو ویرا کی ادویاتی خصوصیات بارے آگاہی مہم شروع کر دی ہے۔★

# ہم اور دنیا

عوام الناس کی دلچسپی کی خاطر دنیا کے موقر جرائد سے غذائی معلومات کا چناؤ ہر ماہ ان صفحات میں پیش کیا جاتا ہے۔ ہمیں قارئین کی آراء سے اندازہ ہوا ہے کہ کچھ معلومات میں نہ صرف علاقائی تفاوت ہوتا ہے بلکہ بسا اوقات مغربی تحقیقات میں استعمال شدہ غذاؤں کی تعریف بھی ہمارے ہاں مختلف انداز میں لی جاتی ہے۔ پس ڈائٹ کیئر میں پیش کی جانے والی غذائی معلومات کو مزید کارآمد اور قابل بھروسہ بنانے کی خاطر ایک نیا سلسلہ "ہم اور دنیا" شروع کیا گیا ہے۔ جس میں عالمی غذائی تحقیقات کو پاکستانی حالات کے مطابق ڈھالنے نیز ان معلومات کے پس منظر پر روشنی ڈالی جاتی ہے۔ آپ کی آراء کا انتظار ہے گا...... (ایڈیٹر)

## بُری کولیسٹرول کے ساتھ ہوموسسٹین کو بھی کم رکھئے: ماہرین امراض قلب

ماہرین امراض دل اب آہستہ آہستہ اس نتیجے پر پہنچ رہے ہیں کہ اگر آپ اپنی شریانوں کو تندرست رکھنا چاہتے ہیں تو بُری کولیسٹرول یعنی ایل ڈی ایل کے ساتھ ہوموسسٹین کا درجہ بھی کم رکھیں۔



تبصرہ

جب ہم غذاؤں میں لحمیات یا



پروٹین لیتے ہیں خصوصاً گوشت، دودھ اور انڈے سے تو ان میں موجود امائنو ایسڈ میتھائونین اپنے میٹابولزم سے گزرنے کے بعد ہوموسسٹین میں تبدیل ہو جاتا ہے۔ اگر آپ کا ڈاکٹر خون میں آپکی ایل ڈی ایل (یعنی بری کولیسٹرول) تو چیک کروالیتا ہے مگر ہوموسسٹین چیک کرانے کا نہیں کہتا تو اس سے درخواست کریں کہ وہ ایسا کرے۔ کیونکہ اگر یہ نارمل سے زائد ہے تو ڈاکٹر آپکو اسے کم کرنے کے طریقے بتائے گا۔ اور آپ کے دل کی صحت بارے درست فیصلے کرے گا۔ بلکہ وہ آپ کو ماہر غذا کی طرف بھیجے گا جو دوا کے بغیر صرف غذا کے ذریعے آپکو ہوموسسٹین کم رکھنے کے طریقے بتائے گا۔ بحیثیت غذائی رہنما ہم آپ کو بتاتے چلیں کہ تین وٹامن یعنی فولک ایسڈ، بی 6 اور بی 12 کی آپ کی غذا میں موجودگی ہوموسسٹین کے درجے کو نارمل رکھ سکتی ہیں۔ یہ تینوں وٹامن سبز پتوں والی سبزیوں مثلاً پالک، میتھی، دھنیا، سلاد، بند گوبھی، گاجر، ٹماٹر کے علاوہ کئی پھلوں مثلاً سیب، چیکو، چیری، خوبانی وغیرہ میں پائے جاتے ہیں۔ پس اگر ہم غذا میں سرخ گوشت کم کر کے پھل اور سبزیوں کا اضافہ کرلیں تو ایل ڈی ایل اور ہوموسسٹین دونوں کو قابو میں رکھ سکتے ہیں۔

## مستقبل کی سپر فوڈ کسنبھے (FlaxSeed) پر مبنی ہوگی: امریکی ماہرین

امریکی محققین فراسٹ اینڈ سلی وان نے حال ہی میں مستقبل کی سپر فوڈ کسنبھے کو قرار دیا ہے اور لکھا ہے کہ تیل میں اومیگا 3 فیٹی ایسڈ دل کے امراض اور ذیابیطس کا شافی علاج ہے۔ اس وقت 30 فیصد امریکن غذائی مارکیٹ پر کسنبھے سے بنی غذاؤں کا راج ہے۔



تبصرہ

ہمارے ہاں شہروں میں بسنے والے گھرانوں کی پچھلی نسل تک گھروں میں السی کا استعمال عام تھا خصوصاً سردیوں میں پیڑے کی طرز پر میٹھوں اور السی پر مشتمل میٹھی ڈش بنائی جاتی تھی۔ جس میں دونوں کی کڑواہٹ قائم رہتی تھی۔ نیز اچار میں بھی السی اور رائی کا استعمال کیا جاتا تھا مگر موجودہ نسل اس غذا سے دور ہوگئی ہے۔ دیہات میں کسی حد تک السی کا استعمال اب بھی ہوتا ہے۔ ایک عام غلط فہمی کا یہاں پر نتارا کرنا ضروری ہے اور وہ یہ کہ پاکستان کے بیشتر سائنسدان Flaxseed کو السی لکھتے ہیں جبکہ اس کو اردو میں کسنبھہ کہا جاتا ہے اور السی دراصل Linseed ہے۔ دونوں کا تعلق ایک ہی فیملی سے ہے اس لئے یہ غلطی عموماً قائم و دائم ہے۔ انشاء اللہ آئندہ کسی مضمون میں دونوں پر عالمی تحقیقات نذر قارئین کی جائیں گی۔

# ایڈیٹر کے نام

ڈاکٹر فرناز ملک چیف ڈرگ ڈویژن نیشنل انسٹی ٹیوٹ آف ہیلتھ اسلام آباد نے ڈائٹ کیئر کے ایک سابقہ مضمون کا حوالہ دیتے ہوئے فوڈ سپلیمنٹ سے محتاط رہنے کی تلقین کے ساتھ فوڈ سپلیمنٹس کے اشتہار پر اپنے تحفظات کا اظہار فرمایا ہے۔ آپ سے التماس ہے کہ اس مضمون میں صرف بلڈ کینسر میں وٹامن سی کے اضافی استعمال سے مضر اثرات پر ایک تحقیق چھاپی گئی تھی۔ لیکن شاید مضمون کے عنوان سے بظاہر کسی غلط فہمی نے جنم لیا ہے۔ بہر حال ادارہ آپ کی بھرپور توجہ پر شکر گزار ہے۔

کیپٹن ڈاکٹر نصیر احمد پیر محل ٹوبہ ٹیک سنگھ سے کوار گندل والے مضمون کو سراہتے ہوئے فرماتے ہیں کہ ہم بچپن سے اس کی افادیت سے واقف تھے۔ اب محسوس ہوتا ہے کہ ہم نے ایک اہم پودے کو نظر انداز کر دیا۔ وہ یہ بھی التماس کر رہے تھے کہ ذیابیطس کے مریضوں کے لئے میگزین کا ایک صفحہ مختص کر دیں۔ آپکی تجویز بورڈ کے اراکین کو بھجوا دی گئی ہے۔ مشورے کا شکریہ

حکیم رشید احمد صاحب انمول دواخانہ قصور نے ہمارے "غذائی ملاوٹ" والے مضمون کو پسند فرمایا ہے۔ نیز مشورہ دیا ہے کہ قارئین کی تنقیدی آراء سے غم زدہ نہ ہوں۔ عرض ہے کہ اگر ناقدین ہمارا دل نہ جلائیں تو شاید ہمارے اندر مزید بہتری کی تحریک بھی پیدا نہ ہو۔

## وٹامن سی

وٹامن سی شفاف قلمی صورت میں ہوتی ہے اور آسانی سے پانی میں جذب ہوجاتی ہے۔ وٹامن حرارت اور عمل تکسید کے علاوہ خشک کرنے اور ذخیرہ کرنے پر بھی آسانی سے ضائع ہوجاتی ہے۔ معمولی قسم کی کھار بھی اس وٹامن کو ضائع کر دیتی ہے۔ ترش پھل اور سبزیوں سے حاصل ہونے والی وٹامن سی حرارت ملنے پر میٹھے پھلوں کے برعکس بہت زیادہ مقدار میں ضائع ہوجاتی ہے۔ وٹامن سی کچھ سبزیوں کو پکانے کے دوران ابتدائی چند منٹوں میں ہی ختم ہوجاتے ہیں۔ ایسکاربک ایسڈ (وٹامن سی) چھوٹی آنتوں کے بالائی حصہ میں جذب ہوکر خون میں شامل ہوتی ہے۔ ایڈرینل اور پیچوٹری کی بافتوں، دماغ، لبلبہ، گردوں، جگر اور تلی میں اس کا اجتماع بھرپور ہوتا ہے۔ خون کے خلیوں میں یہ زیادہ مقدار میں پائی جاتی ہے۔ وٹامن سی گردوں کے ذریعے پیشاب میں خارج ہوتی ہے۔ جب بدن میں اس کی موجودگی نہ ہو تو اخراج بھی نہیں رہتا۔ یہ جسم کے دفاعی نظام کی بے تاج بادشاہ ہے۔

# آیوڈین ملا نمک

مترجم ایس ایم فائق

قدرت کے پیدا کردہ عناصرِ کائنات میں سے انسان کے دریافت کردہ محض 109 بنیادی کیمیائی عناصر ہیں جن میں سے سفید رنگ کا بے ذائقہ پانی میں حل ہونے کی صلاحیت رکھنے والا نیز جراثیم کش خصوصیات کا حامل نمک آیوڈین بھی ہے۔ یہ ہمارے جسم میں ایک اہم ترین ہارمون تھائریکسین بناتا ہے جو انسان کی اندرونی و بیرونی بڑھوتری میں اپنا بھرپور کردار ادا کرتا ہے۔



اس کی انتہائی قلیل مقدار یعنی 150 مائیکروگرام (ایک گرام کا ہزارواں حصہ) ایک انسان کی روزانہ ضرورت پوری کرتی ہے جبکہ محض چائے والے چمچ سے بھرا آیوڈین زندگی بھر کے لئے کافی ہے۔ مزے کی بات یہ ہے کہ یہ ایک نہایت سستا نمک ہے۔ اس کا ایک شخص کے لئے سالانہ خرچ صرف نو پیسے ہے یعنی ساٹھ سال کی عمر تک کے لئے محض ساڑھے پانچ روپے۔ آیوڈین کی کمی کی علامات سکندر اعظم نے سوا تین سو سال قبل مسیح میں نوٹ کیں جب وہ موجودہ پاکستان کے شمالی علاقوں سے گزر رہا تھا۔ بعد میں مارکو پولو نے بھی اسی علاقے میں لوگوں کے پھولے ہوئے گلے اپنی یادداشت میں نوٹ کئے۔ 1906ء میں ایک گورے میک کارلیسن نے



چترال اور گلگت میں غذائی سروے میں آئیوڈین کی کمی باقاعدہ ریکارڈ پر لائی۔ یورپ 1920ء سے غذاؤں میں اس نمک کا اضافہ کرتا چلا آرہا ہے مگر پاکستان میں 1989ء میں آئیوڈین کے خصوصی استعمال کا قانون منظور ہوا۔ آج بھی ترقی پذیر ممالک کی محض 69 فیصد آبادی اس نمک کا باقاعدہ استعمال کر رہی ہے جس کے باعث سوا آٹھ کروڑ نوزائدہ بچے خوش قسمتی سے آئیوڈین کی کمی سے پیدا شدہ سیکھنے کی عدم صلاحیت سے محفوظ رہے ہیں۔

آئیوڈین کی کمی عام طور پر گلہڑ سے منسوب سمجھی جاتی ہے۔ مگر اس کے دیگر بھی بیشمار نقصانات ہیں۔ جس میں سے سب سے عام دماغی نشوونما کا رک جانا یا سست پڑ جانا ہے۔ اس دماغی خلل کی وجہ سے بچے سکول میں سیکھنے کی صلاحیت سے محروم رہ جاتے ہیں۔ اپنی دیگر دماغی صلاحیتیں اجاگر نہیں کر پاتے پس زندگی کی دوڑ میں اپنی عدم کارکردگی کے باعث خاصے پیچھے رہ جاتے ہیں۔

جسم میں آئیوڈین کی کمی کو غذائی محاذ پر روکا جاسکتا ہے۔ اگر عام نمک میں آئیوڈین ملا دی جائے یا آئیوڈین ملے نمک کے کیپسول بنا کر کھلائے جائیں تو اسکی کمی سے پیدا شدہ دماغی بیماری سے بچا جاسکتا ہے۔ اس کے علاوہ گہرے سمندر میں پائی جانے والی مچھلیاں بھی آئیوڈین سے بھرپور ہوتی ہیں۔ جڑی بوٹیوں کے ضمن میں ایلوویرا میں یہ بھرپور صلاحیت موجود ہے کہ وہ آئیوڈین کی شدید کمی کی صورت میں دماغی خلل سے بچا سکتی ہے۔

1978ء میں اقوام متحدہ کے ادارے یونی سیف کے ایگزیکٹو ڈائریکٹر ھنری لیبو سے نے کہا تھا کہ آئیوڈین کی کمی سے بچ جانا اس قدر آسان ہے کہ اس وجہ سے ذہنی صلاحیت سے محروم ایک بھی بچہ پیدا ہو جانا جرم ہوگا۔

## صحت بخش غذائیں

دل اور دماغ کو صحت مند رکھنے کے لئے وہ غذائیں استعمال کرنی چاہئیں جن میں غذائیت زیادہ ہو اور کولیسٹرول سے پاک ہوں۔ غذا میں اگر جمنے والی چکنائی (Saturated Fat) یا مصنوعی چکنائی (Trans Fats) شامل ہوں تو اس سے شریانیں سوزش کا شکار ہوسکتی ہیں۔ ناگزیر صورتوں میں ان کی بہت معمولی مقدار استعمال کی جاسکتی ہے۔ سبز پتوں والی سبزیاں اور شکر قندی اس حوالے سے صحت کو بہتر بناتی ہیں۔ دماغ کو بہتر کارکردگی کیلئے ایسی غذاؤں کی ضرورت ہوتی ہے جن میں اینٹی آکسیڈنٹس موجود ہوں۔ یہ وہ صحت بخش غذائی اجزاء ہیں جو نقصان دہ فری ریڈیکلز کو ناکارہ بناتے ہیں۔ فری ریڈیکلز سالمے اس وقت بنتے ہیں جب ہمارا جسم غذا کو توانائی میں تبدیل کرتا ہے اور زہریلے اجزاء کو توڑتا ہے۔ اگر فری ریڈیکلز کو آزادانہ چھوڑ دیا جائے تو یہ دماغی خلیات کو نقصان پہنچاسکتے ہیں۔ غذاؤں میں موجود اینٹی آکسیڈنٹس سے خون کی نالیاں بھی لچکدار رہتی ہیں اور خون کا بہاؤ مناسب انداز میں جاری رہتا ہے۔ یہ بات بھی قابل غور ہے کہ ہمارا دل پورے جسم کیلئے جو خون پمپ کرتا ہے اس کا 20 فیصد دماغ کو جاتا ہے۔ اگر دماغ تک خون پہنچانے میں کوئی بھی چیز رکاوٹ ڈالے تو اس سے مسائل پیدا ہوسکتے ہیں۔

# غذا اور دوا کا باہمی ردِ عمل (حصہ آخر)

مترجم ایس ایم فائق ... بشکریہ دی نیٹ ورک اسلام آباد

اس مضمون کے پہلے حصے میں جسم میں دوا کی کارکردگی کے انداز نیز غذا کے دوا پر اثرات کا جائزہ پیش کیا گیا تھا۔ اب آیئے غذا کے دوا پر مزید اثرات کا جائزہ لیتے ہیں۔

### غذائی اجزاء

چند غذائی اجزا مثلاً چکنائی و معدنیات دواؤں کے انجذاب پر اثر کرتے ہیں۔ سب سے پہلے کیلشیم کی مثال لیتے ہیں یہ چونکہ ٹیٹراسائیکلین کو چپکا دینے کی صلاحیت رکھتا ہے اس لیے اس انٹی بائیوٹک کے انجذاب میں رکاوٹ ڈال دیتا ہے۔ لہٰذا جب بھی ٹیٹراسائیکلین لیں تو ساتھ دودھ یا اس سے بنی ہوئی غذائیں نہیں لینا چاہیے اور نہ ہی کیلشیم کا سپلیمنٹ استعمال کرنا چاہیے۔ دودھ پینے سے معدے کی پی ایچ زیادہ ہوجاتی ہے جس سے کئی ایک دواؤں کا انجذاب موخر ہوجاتا ہے۔

### غذائی حیثیت

کسی شخص میں اس کی غذائی حیثیت بھی دواؤں کے ساتھ چھیڑ خانی کرتی ہے۔ مثلاً اگر انٹی بائیوٹک کلورم فینی کال ایسے بچوں کو دی جائے جو پروٹین اور انرجی کی غذائی کمی کا شکار ہوں تو ان میں دوا کا انجذاب سست پڑ جاتا ہے۔ جبکہ اگر اچھی بھلی غذا لینے والے بچے ہوں تو اس دوا کا جسم سے اخراج سست پڑ جاتا ہے۔ دونوں ہی طرح کے غذائی درجات میں دوا جسم کو زیادہ مل جاتی ہے۔

### چکوترے کا استعمال

کچھ ادویات کے ساتھ اگر چکوترے کا جوس پیا جائے تو وہ خوب اچھے انداز میں خون میں جذب ہوجاتی ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ چکوترہ چھوٹی آنت میں جا کر دوا کی مانع تکسیدی حیثیت کو تبدیل کردیتا ہے۔ چکوترے میں موجود ایک خاص فلیوونائیڈ، نارنجین اور حال میں دریافت شدہ "کیورسٹین" انسانی جسم میں دواؤں کی تکسید روک دیتے ہیں۔ جس سے دوائی افادیت میں اضافہ ہوجاتا ہے۔

| دوائیں | اثرانداز ہونے والی غذائیں | غذا کا اثر | کیا کرنا چاہیے |
|---|---|---|---|
| Acetaminophen (Analgesic) | شراب | جگر کی زہر آلودگی | شراب سے بچیں |
| Tetracyclines (Antibiotics) | دودھ اور دودھ سے بنی اشیاء، آئرن سپلیمنٹ | دوا کے انجذاب میں سستی | دودھ کے ساتھ نہ لیں |
| Amoxicillin | | = | = |
| penicillin | | = | = |
| zithromax | عام غذا | = | = |
| Etythromycine | | دوا کے انجذاب میں سستی | غذا یا دودھ کے ساتھ لیں |
| Warfarin (anti coagulant) | وٹامن K سے بھرپور غذائیں | دوا کا اثر کم کرتی ہیں | وٹامن K والی غذائیں لینا کم کر دیں۔ مثلاً شاخ گوبھی، کلیجی، پالک، پھول گوبھی |
| Phenobarbitol<br>Primidine(anti convalsant) | شراب<br>وٹامن سی | اونگھ آتی ہے<br>دوا کا اثر کم کرتی ہے | شراب سے بچیں<br>مناسب مقدار میں وٹامن سی لیں |
| Griseofulvin(anti fungal) | زیادہ چکنائی والے کھانے | دوا کا تیز انجذاب | ماہرِ غذا سے مشورہ کریں |
| Diphenhydramine<br>Chlorpheniramine<br>(Anti histamine) | شراب | خواب آور | شراب سے بچیں |
| Lovastatin(Anti hyperlepemic) | عام غذا | دوا کا انجذاب بڑھتا ہے | غذا کے ساتھ دوا لیں |
| Felodipine, Nifedipine, (anti hypertensive) | چکوترا کا جوس | دوا کا انجذاب بڑھتا ہے | ماہرِ غذا سے مشورہ کریں |
| Neproxin<br>Ibuprofen<br>(Anti inflammatory) | عام غذا یا دودھ<br>شراب | نظام انہضام کی جلن کم کرتی ہے<br>جگر کے ناکارہ ہونے کا خطرہ<br>معدے سے جریان خون | غذا یا دودھ کے ساتھ لیں<br>شراب سے بچیں |
| Spironolactone(Diuretic) | عام غذا | نظام انہضام کی جلن کم ہوتی ہے | غذا کے ساتھ لیں |
| Isocarboxazid<br>Tranylcyprominc<br>Phenelzine<br>MAO inhibitors | ٹائرامین سے بھرپور غذائیں<br>پرانی پنیر یا باسی پنیر<br>شراب، مچھلی کا اچار | ہائی بلڈ پریشر کا خطرہ | زیادہ ٹائرامین والی غذاؤں سے پرہیز۔ مثلاً کلیجی، گردے، مچھلی، پنیر۔ |

## غذائی تحقیق

(Chem Abs 135)

حاصل مطالعہ: ڈاکٹر خالد محمود جنجوعہ

- ⌘ بھنگرہ (Viscum Album) کینسر کے مریض میں قوت مدافعت کو بڑھاتا ہے۔
- ⌘ تانبا اور جست کے سیلی سی لیٹ مرکبات اینٹی سوزش خصوصیات کے حامل ہیں۔
- ⌘ وٹامن D اور اس کے دوسرے مرکبات (Analogs) میں اینٹی کینسر خصوصیات موجود ہیں۔
- ⌘ لی تھی ام میں قوت مدافعت بڑھانے اور اینٹی وائرل خصوصیات موجود ہیں۔
- ⌘ سنبل الطیب کا ایکسٹریکٹ عضلات میں تناؤ کو ختم کرتا ہے۔
- ⌘ جنکوبائی لوبا کا استعمال دماغی کمزوری کو ختم کرتا ہے۔
- ⌘ افستنین (Artemisia) میں موجود مرکبات بخار کے لیے موثر ہیں۔
- ⌘ گردوں کی بیماریوں میں ہلدی کا جزو موثرہ کرکومین اور اس پر مبنی دوسرے مرکبات مفید ثابت ہوئے ہیں۔

ایلوٹون ڈرنک اور جیل کے لئے مندرجہ ذیل اصحاب کو ڈسٹری بیوٹر مقرر کیا گیا ہے

1- ڈاکٹر عابد مسعود راولپنڈی

0333 510 8642

2- چوہدری نثار احمد میاں چنوں

0343 733 2770

# موٹاپے کا تعلق صرف بسیار خوری سے نہیں ہے

**از صائمہ سعید**

دنیا بھر میں کی جانے والی متعدد تحقیقات یہ ثابت کرتی نظر آتی ہیں کہ قوت ارادی کی کمی کے علاوہ بھی بہت سے ایسے عوامل ہیں جن کی بدولت آپ کے جسم کا سائز بڑھ سکتا ہے جن سے عام لوگ واقفیت نہیں رکھتے۔ سائنس دانوں کے مطابق وہ عوامل کیا ہو سکتے ہیں۔ آیئے ہم آپ کو بتاتے ہیں۔

**جینز:** سائنس دانوں نے انسانی جسم میں ایسے پچاس جینز کی موجودگی کا خدشہ ظاہر کیا ہے جو جسم کو موٹاپے کی طرف مائل کر سکتے ہیں۔ جین اسکریننگ سے یہ پتہ چلایا جاسکتا ہے کہ آیا آپ کے جسم میں وزن بڑھانے والے مرکبات موجود ہیں یا نہیں۔ کچھ جینز جسم میں موجود انسولین کو چربی جمع کرنے کے لئے میدان فراہم کرتی ہیں۔ کچھ کی مدد سے آپ کے کھانے پینے کی اشتہا بڑھ جاتی ہے۔ کچھ آپ کے گردوی غدود کے مغز سے رسنے والے مادے کو متاثر کرتے ہیں اور اس بات پر ٹارگٹ کرتے ہیں کہ آپ کتنے Fats جمع کرتے ہیں۔ اگر آپ کے اندر جینز کی ترتیب درست نہیں پھر تو آپ کو وزن سے مقابلہ کرنے کے لئے خود کو تیار کر لینا چاہیے جبکہ اگر مضبوط قوت ارادی رہی تو اس جنگ کے بہتر نتائج حاصل کر سکیں گے۔

**وائرس:** لوزیانا کا پیننگٹن بائیو میڈیکل ریسرچ سنٹر وہ پہلا ادارہ ہے جو وائرس اور موٹاپے کے باہم تعلق پر تحقیق کرتا ہے۔ محققین نے ثابت کیا ہے کہ عام غدی وائرس بھی ایسے محرکات لئے ہوتے ہیں جن کے سبب وزن بڑھ سکتا ہے۔ یہ وائرس عام طور پر بخار اور دوسرے انفیکشنز مثلاً برانکائٹس اور آشوب چشم کا سبب ہوتے ہیں۔ اسی طرح بعض دوسرے وائرس بھی وزن بڑھانے میں اہم کردار ادا کر سکتے ہیں۔ مثال کے طور پر وہ وائرس جو دماغی عارضے اور گردن توڑ بخار کا سبب ہوتے ہیں۔ وائرس کے ایسے حملے جن کی وجہ سے دماغ کا وہ حصہ متاثر ہوتا ہے جو کھانے پینے کی اشتہا کنٹرول کرتا ہے۔ اس کی بدولت انسان موٹاپے کی طرف تیزی سے مائل ہو جاتا ہے۔

**درجہ حرارت:** ہمارے گھروں اور دفاتر کا درجہ حرارت بھی وزن بڑھانے میں اہم کردار ادا کر سکتا ہے۔ ہمارے گھروں کے درجہ حرارت مصنوعی آلات کی وجہ سے بڑھ رہے ہیں اور یہ عام اندازہ ہے کہ 1970ء میں اگر اوسط درجہ حرارت 13 سینٹی گریڈ تھا تو 2000ء میں یہ بڑھ کر 18 سینٹی گریڈ تک جا پہنچا ہے اس کا صاف مطلب یہ ہوا کہ ہم جمع شدہ چربی کو اتنا استعمال کر ہی نہیں رہے جتنا جسم کو گرم رکھنے کے لئے کرنا چاہیے۔

**آنتوں میں موجود بیکٹیریا:** نظام ہاضمہ جن آنتوں سے منسلک ہوتا ہے۔ وہ دراصل کھربوں بیکٹیریاز کا گھر ہوتے ہیں۔ یہ بیکٹیریاز کھانا ہضم کرنے اور وٹامنز خارج کرنے کے ذمہ دار تو ہوتے ہی ہیں لیکن اس کے علاوہ بھی یہ بہت کچھ مزید کرتے ہیں۔ یہ اس بات کے بھی ضامن ہوتے ہیں کہ آپ کتنی کیلوریز لے رہے ہیں اور انہیں بہتر انداز میں کس طرح محفوظ کر رہے ہیں۔ دوسرے الفاظ میں ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ یہ بیکٹیریاز ہمیں بتاتے ہیں کہ آپ موٹے ہو رہے ہیں یا نہیں۔

**تھکاوٹ:** ہم سب کم نیند لیتے ہیں۔ 1960ء میں اگر ہم ساڑھے آٹھ گھنٹے یومیہ سوتے تھے تو آج سات گھنٹے سے بھی کم نیند لیتے ہیں اور یہ موٹاپے کی وجوہات میں سے ایک ہو سکتی ہے۔ نیند میں کمی آپ کے نظام استحالہ پر اثرانداز ہوتی ہے۔ جس کی وجہ سے آپ کو بھوک زیادہ محسوس ہوتی ہے۔ رات کے اوقات میں وہ ہارمون غیر متحرک ہوتے ہیں جو آپ کے پیٹ کو بھرا ہوا ظاہر کرتے ہیں اس کے برعکس وہ ہارمون متحرک ہو جاتے ہیں جو بھوک کو بڑھاتے ہیں۔

**موروثی موٹاپا:** وہ بچے جن کی مائیں موٹی ہوتی ہیں ان میں بھی موٹاپے کا رجحان بہت زیادہ ہوتا ہے۔ اس سلسلے میں آب و ہوا کو بھی قصوروار ٹھہرایا جاسکتا ہے۔ ایسی نانیاں اور دادیاں جن کی خوراک اعتدال سے بڑھ رہی ہے ان کی اگلی نسل کے افراد فربہی کی طرف مائل ہو سکتے ہیں قطع نظر اس کے کہ ماں کی خوراک متوازن و مناسب ہی کیوں نہ ہو.....!!!!

**ادویات کا استعمال:** ڈاکٹروں کی طرف سے مجوزہ دواؤں کا استعمال بھی کسی حد تک موٹاپا بڑھانے میں اہم کردار ادا کر سکتا ہے۔ مثال کے طور پر Antipsychotic ادویات جن کو ایسے بچوں کے لئے تجویز کیا جاتا ہے جو کردار سازی جیسے مسائل سے دوچار ہوتے ہیں۔ جن کے استعمال سے مریض پہلے دس ہفتوں میں ہی 4 کلو کے لگ بھگ وزن بڑھا لیتا ہے اور اس کے ایک سال کے بعد مزید 5 کلو تک وزن بڑھ جاتا ہے۔ بلند فشار خون اور شوگر کی ادویات بھی وزن میں قابل ذکر اضافے کا سبب بنتی ہیں۔

لہٰذا اس تمام چیزوں کو سامنے رکھتے ہوئے غیر ضروری موٹاپے سے بچا جاسکتا ہے جو کسی حد تک مشکل امر ہو سکتا ہے۔ ✻

## www.feedwell.org

www.feedwell.org پر بہت جلد ماہانہ ''ڈائیٹ کیئر'' بھی آپ پڑھ سکیں گے۔اس سلسلے میں ادارہ جناب محمد اختر خان (مینجر TCS کوٹ ادو) کے تعاون کا انتہائی مشکور ہے۔

## ایک انڈہ اور دو موبائل

دو موبائل فونز کی آپس میں 65 منٹ تک کال ملا کر ان کے درمیان ایک کچا انڈہ رکھ دیا گیا۔ پہلے پندرہ منٹ کچھ نہیں ہوا۔25 منٹ بعد انڈہ گرم ہونا شروع ہو گیا۔45 منٹ بعد انڈہ باقاعدہ گرم ہو گیا اور 65 منٹ بعد انڈہ پک گیا۔نتیجہ یہ نکلا کہ کال ملنے سے لے کر مسلسل بات کرنے کے دوران موبائل فونز میں سے ایسی تابکار شعاعیں خارج ہوتی ہیں جو انڈے کی پروٹین کو پکا دینے کی صلاحیت رکھتی ہیں۔غور کریں کہ یہ جب آپ لمبی بات کر رہے ہوتے ہیں تو یہی تابکاری آپ کے دماغ کی پروٹین کے ساتھ کیسا سلوک کر رہی ہوتی ہے؟

# بچوں کی خوراک میں گوشت کی اہمیت

تلخیص : ایس ایم فائق

اکثر بچے گوشت کو زیادہ پسند نہیں کرتے۔حال ہی میں کی گئی اس طبی تحقیق کے نتائج میں کہا گیا ہے کہ نشو و نما پانے والے کمسن بچوں کو اگر خوراک میں گوشت استعمال نہ کروایا جائے تو اس سے ان کے جسم میں فولاد (Iron) کی کمی واقع ہونے لگتی ہے اور سبزی خور بچے بڑے ہونے پر کم ذہین بھی ہوتے ہیں۔

بچوں کی خوراک کے موضوع پر لندن میں ہونے والی ایک حالیہ تحقیق کے مطابق بچوں کے جسم میں فولاد کی کمی گوشت نہ کھانے سے ہوتی ہے اور یہی وجہ ہے کہ برطانیہ میں بڑی تعداد میں ایسے نوجوان جو بچپن سے گوشت نہیں کھاتے تھے' کا آئی کیو لیول ایسے بچوں کے مقابلے میں نسبتاً خاصا کم ہے جو گوشت کھاتے ہیں۔تحقیق میں کئے گئے انکشافات کے مطابق برطانیہ میں یہ صورتحال خاصی تشویشناک ہے اور ہر چار میں سے ایک بچہ اس غذائی خلل میں مبتلا ہے۔

ایسے بچے جو بچپن سے گوشت نہ کھانے کے عادی ہوتے ہیں جوں جوں ان کی عمر بڑھتی جاتی ہے ان پر سستی چھاتی رہتی ہے' وہ غفلت کی نیند سوتے ہیں اور بیدار ہونے پر بھی مدہوشی کی کیفیت میں رہتے ہیں۔ان میں ہر کام میں تاخیر کرنے کی عادت پڑ جاتی ہے حتیٰ کہ ان کا رویہ بھی عام بچوں سا نہیں رہتا اور ان میں نفرت کا رجحان زور پکڑ جاتا ہے۔

معالجین کا کہنا ہے کہ بچوں کی خوراک میں گوشت شامل نہ کرنے کا ایک سبب ہماری غذا کا بدلتا ہوا چلن بھی ہے۔جس کی وجہ سے بچے کو بچپن سے ہی گوشت نہ کھانے کی عادت پڑ جاتی ہے۔ پہلے ہماری روایتی غذا میں ایک سالن گوشت اور ایک دو سالن سبزیوں اور اناج پر مشتمل ہوتے تھے لیکن بدلتے ہوئے غذائی رجحان نے ہمارے روایتی کھانوں کی جگہ لے لی ہے۔اب ان کی جگہ پر فاسٹ فوڈ اور چائنیز کھانے آ گئے ہیں جن میں سبزیوں کا استعمال زیادہ سے زیادہ ہوتا ہے اور بچے بھی چائنیز اور فاسٹ فوڈ کو پسند کرنے لگے ہیں۔گھروں کے روایتی کھانوں سے دوری بھی بچوں میں گوشت کی جانب سے عدم رغبتی کی ذمہ دار ہے۔ افسوسناک بات یہ ہے کہ بچوں کی صحت پر گوشت نہ کھانے سے پیدا ہونے والے جو طویل المعیاد مضر صحت اثرات مرتب ہوتے ہیں' والدین ان سے ناواقف ہیں اور وہ بچوں کی پسند کو اولیت دیتے ہوئے دراصل انہیں مستقبل میں آئی کیو لیول میں کمی کے ساتھ ساتھ کئی اور جسمانی امراض کی جانب بھی دھکیل رہے ہیں۔

برٹش نیوٹریشن فاؤنڈیشن نے والدین کو مشورہ دیا ہے کہ وہ



بچوں کی غذا میں گوشت کی مقدار بھی شامل کریں۔فاؤنڈیشن کے ایک ترجمان نے ایسے والدین کو جو اپنے بچوں کی خوراک میں گوشت شامل نہیں کرتے ہیں' انہیں خبردار کرتے ہوئے کہا ہے کہ ایسی نوعمر لڑکیاں جو خوراک میں باقاعدگی سے گوشت کا استعمال جاری رکھتی ہیں ان کے مقابلے میں ان کی ہم عمر سبزی خور لڑکیاں تین گنا زائد خون کے سرخ ذرات کی کمی کا شکار ہوتی ہیں۔علاوہ ازیں ایسے بچے جن کی مائیں انہیں اپنا دودھ نہیں پلاتی ہیں یا پھر مقررہ مدت سے کم عرصے میں ہی اپنا دودھ پلانا بند کر دیتی ہیں وہ بچے بھی سبزی خور کی طرح بڑے ہو کر ذہانت کی کمی کا شکار ہو جاتے ہیں۔ایک ماہر کے مطابق ''متعدد طبی جائزوں میں یہ بات سامنے آ چکی ہے کہ جن بچوں کے خون میں فولاد کی زیادہ کمی ہوتی ہے وہ بچپن سے ہی کم ذہین ہوتے ہیں۔کم تنخواہ دار گھرانوں کے بچوں میں اکثر یہ عارضہ پایا گیا ہے کہ جس کا اہم سبب غربت کی وجہ سے متناسب غذا کا نہ ملنا ہے۔

ایک تحقیق میں بتایا گیا ہے کہ برطانیہ میں اکثر والدین بچوں کی خوراک میں فنگر فش کو شامل کرتے ہیں۔ان کا خیال ہے کہ یہ نہ صرف زود ہضم ہے بلکہ اس سے بچے کو جسم کی نشو و نما کے لئے درکار کئی ضروری معدنیات مل جاتی ہیں' تاہم یہ خیال غلط ہے۔معالجین کے مطابق بچوں کی نشو و نما کے لئے درکار فولاد کی سب سے بہترین اور آسانی سے خون میں شامل ہو جانے والی مقدار سرخ گوشت میں شامل ہوتی ہے لہٰذا بچوں کو باقاعدگی سے گوشت کھلانا چاہیئے۔تحقیق میں والدین کو مشورہ دیا گیا ہے کہ بچے کو اس کی عمر کے پہلے سال میں ماں کا دودھ لازمی طور پر پلایا جائے تاہم اس کے ساتھ ساتھ ڈبے کا دودھ بھی دیا جا سکتا ہے لیکن ایک خیال رہے کہ بچے کی عمر کے پہلے چھ ماہ کے دوران اس کے خون میں فولاد کی کمی بالکل نہیں ہونی چاہیئے اور آنے والے عرصے میں یہ کمی صرف سرخ گوشت ہی پوری کر سکتا ہے۔



1-بالائی اترا دودھ 2-روزانہ 3-چھان والی روٹی' دہی' پھل 4-ایک گلاس دودھ اور ایک پلیٹ دہی 5- کینولہ 6-سو فیصد 7-تین تا چار بار 8- کھانے کا ایک تہائی 9-ہفتہ میں دو بار 10-ہمیشہ 11- کبھی نہیں 12-روزانہ 13-ہفتہ میں ایک بار سے بھی کم 14-ہفتہ میں ایک دو بار 15- کبھی نہیں 16-ہفتہ میں تین بار سے زائد 17-ایک بار ماہانہ 18-روزانہ ایک دفعہ سے کم 19-دو کپ 20-سادہ پانی 21- آٹھ گلاس سے زائد 22-ہفتہ میں ایک دن 23-زیتون کا تیل یا خالص شہد 24-بالکل نہیں 25- کبھی نہیں

## نتیجہ ''غذائی امتحان''

ماہ جنوری 2009 میں شائع غذائی امتحان (ص 2) میں درجنوں قارئین نے دلچسپی لی ہے اور اپنے جوابات ارسال کئے ہیں۔ادارہ ڈائیٹ کیئر ان تمام قارئین کا شکر گزار ہے۔معیار اور دلچسپی کے پیش نظر ادارہ نے مندرجہ ذیل دو اصحاب کا انتخاب کیا ہے کہ جن کو ماہانہ ڈائیٹ کیئر سال بھر کے لئے نہ صرف مفت ارسال کیا جائے گا بلکہ دونوں کو ایک ایک ماہ کے لئے فوڈ سپلیمنٹس بھی ارسال کئے جا رہے ہیں جو کہ ان کی مخصوص ضروریات کو پورا کرنے کی بھرپور صلاحیت رکھتے ہیں۔

1-ڈاکٹر کیپٹن نصیر احمد (پیر محل ٹوبہ ٹیک سنگھ) 2-اسرار الحق جنرل مینجر زراعت نیسپاک لاہور

ماہانہ ڈائٹ کیئر لاہور

1997 سے بین الاقوامی غذائی معلومات شائع کرنے والا پاکستان کا واحد ادارہ

First Dietcare & Research Center
FDRC
You are what you eat





Vol: 01 Issue: 10


# عالمی غذائی بحران اور پاکستان کی حکمت عملی

## خصوصی رپورٹ

غیر سرکاری اعداد و شمار کے مطابق گزشتہ تین برسوں میں غذائی اجناس کی قیمتوں میں 181% اضافہ ہوا ہے۔ حیرت انگیز بات ہے کہ ایک طرف دنیا میں 925 ملین افراد روزانہ بھوکے سوتے ہیں تو دوسری طرف دنیا کے دوسوامیر ترین افراد کے پاس دنیا کی 40% آبادی کے برابر سرمایہ ہے۔

ماہرین کے مطابق حالیہ غذائی بحران کی وجوہ دنیا کی آبادی میں مسلسل اضافہ ہے جبکہ قابل کاشت زرعی رقبے میں کمی ہو رہی ہے۔ ماحولیاتی تبدیلیوں سے زرعی زمین تباہ ہو رہی ہے۔ دنیا کے بعض علاقوں میں خشک سالی' سیلاب اور طوفان سے ناقابل تلافی نقصان ہوا ہے۔ غذائی استعمال میں تبدیلیوں کے رجحان کے باعث قابل کاشت رقبہ اور جنگلات' مویشیوں کے لئے چراگاہیں بنتے جا رہے ہیں۔ تیل کی بہت زیادہ قیمتوں نے غلے کی کاشت کی جگہ ''انرجی کراپ'' کے رجحان کو جنم دیا ہے۔ دنیا میں جاری خانہ جنگیوں اور لڑائیوں کی وجہ سے لاکھوں بے گھر افراد اپنے لئے غذائی اجناس پیدا کرنے سے محروم ہیں۔

جنوبی ایشیا کے ملک بھارت میں تقریباً 220 ملین افراد کو دو وقت کی روٹی بھی میسر نہیں۔ اقوام متحدہ کی فوڈ اینڈ ایگریکلچر آرگنائزیشن نے موجودہ عالمی غذائی بحران کا ذمہ دار چین اور بھارت کی تیزی سے بڑھتی ہوئی طلب کو ٹھہرایا ہے کیونکہ دنیا کی چوتھائی آبادی چین میں رہتی ہے جبکہ چین میں صرف 7% زیر کاشت رقبہ ہے۔ یہی صورتحال بھارت کی ہے' یوں دونوں ممالک کو بڑے پیمانے پر غذائی اجناس درآمد کرنی پڑتی ہیں جس سے عالمی سطح پر غذائی اجناس کی طلب میں نہ صرف اضافہ ہو رہا ہے بلکہ برآمد کرنے والے ممالک برآمدات کے لئے کوٹہ مختص کرنے پر مجبور ہو گئے ہیں تاکہ ان کے اپنے ممالک میں غذائی اجناس کی قلت نہ ہو جائے۔ حالیہ عرصے میں تیل کی قیمت ریکارڈ 147 ڈالر فی بیرل تک پہنچ گئی تھی جو کم ہو کر 84 ڈالر فی بیرل پر آ گئی ہے۔ تیل کی قیمتوں میں اضافہ کی وجہ سے فرٹیلائزر کی قیمتیں بڑھنے کے ساتھ ساتھ کھیت سے منڈی اور بیرون ملک غذائی اجناس کی ٹرانسپورٹ کی لاگت میں اضافہ ہوا ہے۔ ہائیڈروکاربن کے متبادل فیول کی پیداوار غذائی اجناس کی قلت کو شدید تر بنا رہی ہے' خصوصاً امریکہ میں ایتھینول پر دی جانے والی خطیر سبسڈی کے لالچ میں ہزاروں کاشتکار خوراک کی جگہ بائیو فیول کے لئے فصلیں اُگا رہے ہیں۔ اور امریکی کاشتکار اب اپنی مکئی کو بہت زیادہ قیمت ملنے کی وجہ سے مکئی سے بائیو فیول پیدا کرنے والوں کو فروخت کر رہے ہیں۔ اسی وجہ سے ہر سال بائیو فیول کے لئے زیر کاشت رقبے میں اضافہ ہو رہا ہے۔ گندم کی عالمی رسد گزشتہ پچاس سالوں میں سب سے نچلی سطح پر پہنچ گئی ہے۔

پاکستان فی الوقت تقریباً 22 ملین ٹن گندم پیدا کر رہا ہے جو ملکی ضروریات کے لئے کافی ہے لیکن افغانستان کو گندم کی اسمگل کرنے اور ذخیرہ اندوزی کی وجہ سے ملک میں گزشتہ سال کے آخری اور رواں سال کے شروع کے مہینوں میں آٹے کی مصنوعی قلت پیدا ہو گئی تھی جس سے آٹے کی قیمتوں میں ہوشربا اضافہ ہوا۔ تاہم پاکستان میں اپنی گندم کی پیداوار کو دگنا کرنے کا پوٹینشل موجود ہے جس سے وہ گندم برآمد کرنے والے بڑے ملکوں میں شامل ہو سکتا ہے۔ اس کے لئے حکومت کو گندم کی فی ایکڑ زیادہ پیداوار دینے والی اقسام کی کاشت کرنا' زمین ہموار کرنے کی جدید ٹیکنالوجی اپنانا' آبپاشی کے فعال سسٹم کو اختیار کرنا اور زیر کاشت رقبے میں اضافہ کرنا اور گندم کی سپورٹ پرائس کو بین الاقوامی قیمت پر دینا ہو گا تاکہ کاشتکاروں کی حوصلہ افزائی ہو۔ پاکستان کا باسمتی چاول دنیا میں سب سے بہترین کوالٹی کا چاول ہے جسکی سعودی عرب' متحدہ عرب امارات اور مشرق وسطٰی کے دوسرے بڑے ممالک میں مانگ ہے۔ لیکن اس حوالے سے خاطر خواہ اقدامات نہیں کئے جا رہے۔

دنیا میں ''دوسرا سبز انقلاب'' لانے کی ضرورت ہے ورنہ عالمی بحران پر قابو نہیں پایا جا سکے گا۔

******

## اداریہ

### عظیم دماغ ایک جیسا سوچتے ہیں ............

انسانی تاریخ میں محض حسن اتفاق سے اکثر ایسا ہوتا ہے کہ دنیا کے کسی کونے میں کسی نے انسانی فلاح کی ایک بات سوچی ہو اور اسی دوران وہی بات دور دراز دنیا کے چاروں کونوں میں بسنے والوں میں سے اکثر نے بھی سوچی ہو اور جب کسی طرف سے عملدرآمد میں پہل ہوئی ہو تو پھر وہ مشن دنیا میں تیزی سے پھیلتا چلا گیا ہو۔ اس کی دور کی مثالوں میں پہیئے کا استعمال' ڈاک کی ترسیل' دودھیل جانوروں کی فارمنگ وغیرہ جیسی انسانی سہولتیں شامل ہیں جبکہ بالکل نزدیک کی مثالوں میں کمپیوٹر کی جہتیں' فون کی فضیلتیں' غذا کی پیداواری صلاحتیں وغیرہ قابل غور ہیں۔

انسانی فلاح و بہبود کے لئے دنیا کے مختلف کونوں میں بسنے والوں نے بھی اگلے ہزاریئے کے لئے کچھ مقاصد طے کئے ہیں۔ جنہیں میلینئم ڈویلپمنٹ گولز (ایم ڈی جی) کہا جاتا ہے۔ جو کہ آٹھ عدد ہیں اور صفحہ سات پر درج ہیں۔ نئے سال کی طلوع ہوتی ہوئی صبح سے ذرا قبل عادتاً ایم ڈی جی کا ریویو کرتے ہوئے ہمارے ذھن میں جھپاکہ ہوا کہ ہمارا مختصر سا جامع ڈائٹ کیئر سبھی ایم ڈی جی پر پورا اترتا دکھائی دے رہا ہے تو کیا جب ہم 1997ء کے اوائل میں اس میگزین کی پلاننگ میں اس کے مقاصد سوچ رہے تھے تو اسی وقت دنیا کے مختلف کونوں سے تعلق رکھنے والے کچھ دماغ نیویارک میں ایم ڈی جی کی حدود طے کر رہے تھے؟ اور شاید بیشمار خفتہ گوشوں میں بھی اپنی اپنی سوسائٹی کے اندر بیٹھے بے شمار دماغ انسانی فلاح کے منصوبے بنا رہے تھے' پھیلا رہے تھے' اس پر عمل کر رہے تھے۔ یوں لگتا ہے کہ دنیا میں ہر وقت ہر جگہ لوگ اپنے جیسے دوسرے لوگوں اور آنے والی نسلوں کی فلاح سوچتے رہتے ہیں۔ تبھی دنیا قائم ہے اور اپنی ترقی کے عروج پر ہے۔

پس تب سے ہم نے اب اپنی تحریک کو بھی ایم ڈی جی (منتقلی ڈائیٹ کیئر گولز) سمجھنا شروع کر دیا ہے۔

Editor:
Dr. Sultan Mahmood, PhD
Advisors:
Prof. Mahmood Ali Malik, FRCP
Prof. Abdul Majeed Cheema, PhD
Prof. Saghir Ahmad jafri, PhD
Hk. M. Ahmed Saleemi, FTJ
Regd # LRL 432

First Dietcare & Research Center
FDRC
You are what you eat

Monthly News Bulletin
Lahore
Dietcare
Sharing global information on Diet, Food & Nutrition
First ever publication in Pakistan

# Milking Hormone & Abortion in Women

**S. M. Faiq**, PhD

*It is very common to inject oxytocine hormone to dairy animals just before milking! Has it potential risk to consumers, particularly the pregnant women?*

About 95% commercial dairymen inject oxytocine hormone to manage milk secretion to meet their transportation schedule. A concern is generally shown by the consumers about the bad impact of this hormone on animals as well as on pregnant women taking this milk. What is the reality, *Dietcare* highlights!

Oxytocine is a unique hormone of posterior pituitary gland of animals (including man) made up of mainly protein and causes better milk secretion in milking species. It controls the physiology of lactation and helps in complete evacuation of the udder and also enables the female animals and women to resist the harsh climate. This hormone helps in lactation as well as in parturition of the new born and expulsion of retained placenta; hence it contraindicates during pregnancy. It may cause abortion in first trimester of pregnant females if injected dose becomes over. Posterior pituitary of the females contains 30 to 50 units of oxytocine while only one-twentieth to one-tenth of this hormone causes milk letdown in 40 to 50 seconds after release and/or injection. It has no residual effect in the secreted milk due to its 1 to 2 minutes half-life and eventually absorbs completely in the animal blood without permitting even traces in the milk.

Injecting oxytocine is not considered good in standard animal production practices. Mal-administration of oxytocine in dairy animals, for instance, over-dosing, expiry & shelf-life conditions, storage and transportation, etc. are a few specific factors which cause disturbances in dairy animals in terms of irregular estrus cycle, early embryonic mortality and early abortion. The last two conditions may come during first-trimester of the pregnancy if injected oxytocine is overdosed because oxytocine causes myomatrial contractions. Myomatrial extractions are important and play their positive role at the time of parturition and not during pregnancy.

There are a few other ill factors which must also be considered. For instance, animal becomes habitual and milk secretion becomes difficult without injecting oxytocine, loss of fetus is a production loss, farmer comes under economic pressure as well as the dairy animal reduces milk quantity during next lactation. In addition to that, hormonal therapy is itself a bad practice particularly when the hormone is artificial. Longer use of any hormone disturbs the function of a pool of hormones because group of hormones work under feed-back mechanism.

Many questions are frequently asked as regards abortion in pregnant women. Our opinion is that connecting women abortion with the intake of oxytocine led milk is a medical hype and has no logical reason at all. First, milk is always secreted by the normal and natural action of oxytocine; second, oxytocine is released and finally absorbed in animal blood by completing its action, thus no question arises for its secretion in the milk. Third, if overdosed injected oxytocine is released in the milk, it only stays for 1 to 2 minutes and then disappears. Generally we take milk after many hours of milking. Fourth, oxytocine is a protein which is heat labile, it must be destroyed during boiling of milk, if persists in raw milk. Fifth, pregnant women blood has a safety agent, oxytokinase enzyme, which has the optimum capacity to break down the oxytocine hormone, thus women are safe from dangerous effects. Sixth, most of the pregnant women do not like to take milk particularly during first trimester. Based on the discussion above, it is safely concluded that though it is a mal-practice, oxytocine-injected milk ejection and its use has absolutely no adverse effect in pregnant women.

*Editorial*

## Is the Cure Worse than the Disease?

Bioenergy, the use of biofuel for power and heat, has during the last decade attracted considerable interest and expectations. The greatest upsurge in interest has focused on biomass prepared into biofuel (mainly ethanol and biodiesel) used to power transport vehicles. It has been widely hoped that the use of biofuel can contribute to the solution of a range of problems including reduction of greenhouse gas emission, provide a renewable and therefore sustainable energy source, and increase the agricultural income for rural poor in developing countries. If these achievements could indeed be made, there would be very strong ethical arguments in favour of liquid biofuel production. In the last few years, however, serious concerns have emerged and have, during the last year, grown in strength and significance. There are well documented claims that there are serious harmful consequences of biofuel production which have been grossly underestimated, and that the alleged benefits have been considerably exaggerated.



The world is now facing a deep crisis caused by a steep increase in food prices without a corresponding increase in income for the food insecure. Biofuel production is one of its causes. Biofuel production has also given rise to a number of other problems and risks causing a far-reaching concentration of land ownership in developing countries with harmful effects on the livelihoods of vulnerable groups. We need to explore policies and projects concerning biofuel production from the perspective of the realization of the human right to food.

The right to food is defined by the United Nations as a right to physical and economic access at all times to adequate food and to be free from hunger. The right to be free from hunger has been defined as a fundamental human right in international human rights law, to be given the highest priority both in national and international policies regarding food and agriculture. Be vigilant!

**Sugar especially refined sugar is Public Enemy #1.**

**Because,** not only does it feed cancer cells, it's a menace to the heart as well. Sugar stimulates excess insulin production, which leads to damaging arterial inflammation, a major cause of heart disease. Avoiding sugar is just one of the many steps you can take at your own.

## Dietary Tips (by Nutritional Experts)

**Gelatin** (jelly) is the only animal protein which has no essential amino acids.
**Soybean** is the only plant protein which has all essential amino acids.
**Dietary cholesterol** is not dangerous as that of saturated fats.
**UHT and pasteurized milk** do not spread hepatitis.
**Desi ghee** contains 99.8% saturated fat (bad fat) and only 0.1% proteins.
**Milk** is spoiled due to acidic action of lactic acid which coagulates the milk casein.

# Corporate Capture and Coca-Cola

**Ian Roberts**, *London School of Hygiene and Tropical Medicine*

In this article, the writer describes how an arrangement was made by World Health Organization (WHO) staff for him to meet with representatives from Coca-Cola regarding the company's proposal to fund research on physical activity. The proposal was subsequently forwarded from this company to the writer.

Apparently, according to the Coca-Cola people, this proposal was the culmination of discussions that they had been having with WHO over the past few months and where a keen interest was collectively expressed in understanding better the potential relationship between physical activity, as active transport walking, cycling, etc, health and potential environmental benefits, that is carbon emissions. The proposal indicated a desire to get people active.

Mr. Roberts points out that it is not surprising that a company selling an energy-dense soft drink might want to focus attention on the output side of the personal energy-balance equation, and that it would be more convenient to blame people's fatness on "a lack of cycle paths, than on the 35 g of sugar contained in a 330 ml Coke can".

The writer believes that there must be many private contract-research organizations that would be able to do Coca-Cola's research for them, and that sending him a research proposal which he was then expected to send back to them for funding seemed to him like an insensitive attempt at "corporate capture". He felt sure that Coca-Cola would find other universities eager to avail themselves of industry-sponsored research. He then laments the "sad abuse of the rare freedom granted to publicly funded academics to seek answers to socially important questions".

The writer goes on to postulate what this episode actually says about WHO, and queries, "What benefits are there to public health from brokering research deals between the beverage industry and a university school of public health?"

The writer also informs readers that Derek Yach, the former director of non-communicable diseases and mental health at WHO is now Director of Global Health Policy for PepsiCo. Yach, has apparently stated, referring to policies on nutrition and physical activity, that "work with colleagues while at the WHO convinced me that such policies need to be developed and implemented in partnership with the corporate food sector if they are to achieve maximum impact". This means that while in jobs at WHO, such staff are probably already being influenced by these companies; and once they retire they jump to these companies.




Mr.Robert ends the article expressing his concern that close links with the industry could influence the extent to which WHO pursues public health objectives when these objectives come up against corporate interests.

We believe that the scenario we have summarized above is not unique to WHO and the fizzy drinks industry, but is rampant where public health institutions, including government agencies and public universities, collaborate with the various industries (whose products have an adverse impact on health) for research and other joint ventures.

*Reference: The Lancet, Vol. 372, December 2008*



**Publisher**
**Dr. Sultan Mahmood**
PhD Nutrition, Poland
Post Doctorate (Denmark / USA)
*Ex-Consultant:*
FAO, UNDP, ADB, WB, GTZ, GOP
*Published from:*
**FIRST DIETCARE & RESEARCH CENTER**
324-B, New Chouburji Park,
Lahore 54500 Pakistan.
Ph:+92 42 615 9562 Cell:+92 321 430 2528
dietcare@gmail.com
*Designed by:* **Musharraf Zaidi** 03334240740
*Printed by:* Super Sehri Printers



**Subscription**
- Annually: PKR 1000 or $ 75
- Five Yearly: PKR 3000 or $ 200
- Life: PKR 6000 or $ 500
- Libraries/NGO: PKR 500 Per annum
- Professional societies/ industry: PKR 2000 Per annum

## غذائی خبرنامہ

ماہانہ ڈائیٹ کیئر پاکستان کا واحد ٹیکنیکل وسائنسی فوڈ میگزین ہے جو عالمی غذائی معلومات ہر ماہ باقاعدگی سے معالجین وعوام تک پہنچاتا ہے۔اب قارئین کے اصرار پر غذائی خبرنامے کا آغاز کیا جارہا ہے جس میں اس شعبے سرگرمیوں کو رپورٹ کیا جائے گا۔



- حالیہ بارشوں سے گندم کی آئندہ فصل کے متاثر ہونے کا شدید خطرہ ہے۔
- اتوار اور جمعہ بازاروں میں غیر معیاری پھلوں' سبزیوں اور ملاوٹ والی غذاؤں کی فروخت اس ماہ بھی جاری رہی۔
- نیسپاک لاہور کے افسران کی ایک ٹیم نے کوارگندل کا مشروب بنانے والی کمپنی ایلوپاک کے فارم کا دورہ کیا اور اس وسیع سطح پر امریکن ورائٹی کی کاشت کو سراہا۔
- فیملی فزیشنز علامہ اقبال ٹاؤن لاہور چیپٹر کی ایک گروپ میٹنگ میں ڈاکٹر سلطان محمود نے کوارگندل کے سوفیصد پلپ پر مشتمل مشروب کی طبی خصوصیات پر روشنی ڈالی۔

## ہم اور دنیا

عوام الناس کی دلچسپی کی خاطر دنیا کے موقر جرائد سے غذائی معلومات کا چناؤ ہر ماہ ان صفحات میں پیش کیا جاتا ہے۔ہمیں قارئین کی آراء سے انداز ہوا ہے کہ کچھ معلومات میں نہ صرف علاقائی تفاوت ہوتا ہے بلکہ بسا اوقات مغربی تحقیقات میں استعمال شدہ غذاؤں کی تعریف بھی ہمارے ہاں مختلف انداز میں لی جاتی ہے۔ پس ڈائٹ کیئر میں پیش کی جانے والی غذائی معلومات کو مزید کارآمد اور قابل بھروسہ بنانے کی خاطر ایک نیا سلسلہ "ہم اور دنیا" شروع کیا گیا ہے۔جس میں عالمی غذائی تحقیقات کو پاکستانی حالات کے مطابق ڈھالنے نیز ان معلومات کے پس منظر پر روشنی ڈالی جاتی ہے۔آپ کی آراء کا انتظار رہے گا...... (ایڈیٹر)

### صحت مند غذا سے پراسٹیٹ کینسر پر قابو پایا جاسکتا ہے

ڈائیٹیشنز آف کینیڈا نے حال ہی میں اس بات کو دہرایا ہے کہ متوازن غذا' مناسب وزن اور چست طرز زندگی سے 33 فیصد مردوں کو پراسٹیٹ کینسر سے بچایا جاسکتا ہے۔

ہمارے معاشرے میں یہ خیال عام ہے کہ مردوں کی بڑھاپے میں پراسٹیٹ غدود پھول جاتی ہے اور اسکی سرجری کرادینی چاہیے۔ یہ ایک طرح سے ہماری



لاپرواہی ہے کہ ہم ایسی بیماریوں کو بھی قبول کر لینے پر تیار رہتے ہیں کہ جن سے باآسانی بچا جاسکتا ہے۔پہلی بات تو یہ ہے کہ مردوں میں بڑھاپے میں آکر پراسٹیٹ کا پھول جانا کوئی ایسا ضروری واقعہ نہیں ہے کہ جس کو جوانی ہی سے قبولیت بخش دی جائے۔دوم سرجری کرالینا بھی کوئی احسن اقدام نہیں ہے۔مسئلہ صرف اتنا ہے کہ جب ہم ادھیڑ عمری میں نامناسب غذاؤں کی بھرمار کر لیتے ہیں' سست الوجودی کا مظاہرہ کرتے ہیں اور وزن قابو میں نہیں رکھ سکتے تو لامحالہ اپنے آپ خود ہی پراسٹیٹ والے خطرے میں ڈال لیتے ہیں۔اگر ہم متحرک طرز زندگی اپنالیں۔ وزن قابو میں رکھیں نیز روزانہ کی بنیاد پر تازہ پھل' اور سبزیاں لیں خصوصاً جن میں لائیکوپین ہو یعنی تربوز' چکوترا اور ٹماٹو ساس وغیرہ۔اس کے علاوہ روزمرہ غذاؤں میں گوشت کم کر کے مٹر' لوبیا' بیج' دانے دار اجناس اور چھان والا آٹا زیادہ کرلیں تو بھی اس خطرے سے کما حقہ بچت ہوسکتی ہے۔گوشت کا شوق ہم برائلر اور مچھلی سے البتہ پورا کر سکتے ہیں۔

امریکن محقق پیٹرا ایتھرٹن کے مطابق اگر ایک لٹر کوارگندل کا سیرپ ماہانہ کی بنیاد پر لے لیں تو بڑھاپے میں پراسٹیٹ کے پھول جانے یا کینسر کا امکان آدھا رہ جاتا ہے۔

### موٹاپا اور تمباکو نوشی زندگی کے لئے دو خطرات ہیں

برٹش میڈیکل جرنل کی ویب سائٹ کی ایک رپورٹ میں کہا گیا ہے کہ نوجوانوں میں موٹاپے سے قبل از وقت موت کا خطرہ اتنا ہی بڑھ جاتا ہے کہ جتنا دس سگریٹ روزانہ پینے سے۔لہٰذا دونوں ہی زندگی کے لئے بے حد خطرناک ہیں۔

ہمارے نقطہ نظر سے اس میں دو معاملات محل نظر ہیں۔پہلا نکتہ یہ ہے کہ اگر موٹاپے اور سگریٹ نوشی کو اکٹھا کیا جائے تو کیا زندگی کو دُگنا خطرات لاحق ہونگے۔اس کا جواب برٹش میڈیکل جرنل نے یہ دیا ہے کہ نہیں ایسا نہیں ہے۔پس نتیجہ یہ نکلا کہ موٹاپا اور سگریٹ نوشی الگ الگ دو خطرات ہیں یعنی اگر کوئی سگریٹ نوش نہیں ہے مگر موٹاپے کا مریض ہے یا سمارٹ ہے مگر سگریٹ نوش ہے تو دونوں ایک جیسے خطرات کا شکار ہیں۔دوسرا نکتہ "قبل از موت" کے بارے میں ہے۔اس کی مذہبی توضیح تو یہی ہے کہ موت کا وقت مقرر ہے اور حالات چاہے جیسے بھی بدلتے رہیں رب تعالیٰ پہلے سے جانتا ہوتا ہے کہ موت سے کب ہمکنار کرنا ہے۔

اسی نکتے کی ایک سائنسی وضاحت بھی ہے اور وہ یہ کہ ہمارے اعضائے رئیسہ کہ جن کے بارے میں ہم اپنی پوری زندگی کا حساب لگاتے ہیں وہ موٹاپے یا سگریٹ نوشی کے باعث مضمحل ہوجاتے ہیں۔اور کوئی خاص عضو اپنی مقررہ زندگی پوری نہیں کرپاتا پس انسان جزوی طور پر بیمار یا کلی طور پر مردہ ہوجاتا ہے۔ ★★




حکیم سیف الدین چکوال سے رقمطراز ہیں کہ جنوری 09 میں شائع شدہ غذائی امتحان نے مجھے بحیثیت طبیب اور دیگر مریضوں کو بہت فائدہ پہنچایا ہے۔ادارہ کی آپ سے درخواست ہے کہ اگر آپ سوالنامے کے جوابات ارسال کردیتے تو آپ کو مقابلے میں شریک کیا جاسکتا تھا۔

ڈاکٹر محسن اقبال اسلام آباد سے رائے دیتے ہیں کہ ماہنامہ وقفے وقفے سے بھیجنے کی بجائے تسلسل سے ارسال کردیا کریں اس سے ہماری غذائی معلومات میں بے حد اضافہ ہورہا ہے۔اس سلسلہ میں عرض ہے کہ یہ میگزین بعض اوقات مختلف پیشہ وارانہ تنظیموں کے ممبرز کو تعارفی طور پر بھجوایا جاتا ہے اور پسند آجانے کی صورت میں اس کی سالانہ خریداری کی توقع رکھی جاتی ہے۔آپ سے التماس ہے کہ عوام کی فلاح کے لئے غذائی آگاہی پر مشتمل اس میگزین میں دیگر فیملی فزیشنز کو بھی شامل کریں۔

پروفیسر مسعود حسن لاہور سے اپنے قیمتی مشوروں سے نوازتے ہیں کہ آپ اس معلوماتی میگزین کی ضخامت کیوں نہیں بڑھا دیتے۔ ہماری عرض حال محض دو نکات پر مشتمل ہے۔اول یہ کہ موجودہ میگزین کا معلوماتی مواد اگر عوامی انداز میں چھاپا جائے تو 24 صفحات لے سکتا ہے۔دوم اس وقت ہم صرف یہ چاہ رہے ہیں کہ معالجین اپنے محدود وقت میں زیادہ سے زیادہ معلومات لے سکیں۔ ()()()()



## کافی کا نعم البدل

گندم کے پورے دانے والے آٹے کو چھان کر جو بھوسی یا چوکر بچتا ہے وہ بہت فائدہ مند ہے۔ اس بھوسی کو گرم توے پر اس طرح بھون لیا جائے کہ وہ براؤن رہے یعنی نہ جلے اور نہ کچی رہے۔ اگر اس کو چائے کی طرز پر پانی دودھ اور چینی کے ساتھ خوب ابال کر اور چھان کر پیا جائے تو اس کا ذائقہ کافی کی طرح کا ہوگا۔ اس کافی کو پینے سے اصل کافی کے نقصانات سے بچاؤ اور فوائد کا حصول ممکن ہے۔ بھوسی کے ٹانک میں پروٹین کی مقدار زیادہ ہوگی اور بلڈ پریشر، ہارٹ اٹیک، قبض اور ریاحی تکالیف سے نجات ملے گی۔ جسمانی کمزوری دور کرنے میں یہ بے مثل ہے اور اسے ہر شخص استعمال کر سکتا ہے۔



# بیماروں کے کھانے پکانا بھی ایک فن ہے

تحریر: صفورا خیری

بیماروں کے کھانے تندرست آدمی کی روز مرہ کی غذا سے قدرے مختلف ہوتے ہیں ہمارے ہاں لوگ عام طور پر اس بات کا خیال نہیں کرتے کہ کھانے میں ذرا سی بے احتیاطی جہاں مختلف امراض کو جنم دیتی ہے وہیں انسانی صحت کے لئے ایک مستقل خطرہ بھی بن سکتی ہے آج کے جدید دور میں جہاں میڈیا پکوان کے نت نئے طریقے پیش کر رہا ہے یہ خیال کسی کے ذہن میں نہیں آیا کہ پرہیزی کھانے کون سے ہوتے ہیں ان کی افادیت اور اہمیت کیا ہے نیز کس قسم کے مریضوں کو کس قسم کی ایسی غذا دینی چاہیئے جو غذائیت اور طاقت کے لحاظ سے بھی اچھی ہو۔

مرض کی حالت میں چونکہ جسم کو زیادہ کام نہیں کرنا پڑتا جتنا کہ تندرستی میں اس لئے غذا کی بھی کم ضرورت ہے لیکن بیماری میں حرارت عام طور پر بڑھ جاتی ہے اس لئے پانی کی زیادہ سے زیادہ ضرورت پڑتی ہے معدے کے خراب ہو جانے کی وجہ سے ایسی اشیاء جو حرارت و قوت پیدا کریں مثلاً مرغن غذائیں زود ہضم نہیں ہوتیں نشاستہ دار غذائیں اور شکر وغیرہ نفخ پیدا کرتے ہیں لحمی اغذیہ اگر باقاعدہ ہضم نہ ہوں تو خون میں گرمی پیدا کرتی ہیں اس لئے یہ بے حد ضروری ہے کہ بیمار کو مکمل آرام دیا جائے جسمانی و دماغی کام نہ کیا جائے تاکہ کمزور ہاضمے پر غذا کا بار نہ پڑ سکے اور جو کھانا دیا جائے وہ ہلکا پھلکا طاقت سے بھرپور ہو۔

### بخار کی صورت میں

پانی زیادہ سے زیادہ پیا جائے۔

گوشت سے پرہیز کیا جائے۔ شکر، نمکیات اور پھلوں کے جوس دیئے جائیں۔

غذا کا مشروب حالت میں دیئے جانا بہتر ہے مثلاً دودھ سوڈا، شہد وغیرہ

### ایسی بیماریاں جن میں بخار نہ ہو مگر نقاہت زیادہ ہو

کچے گوشت کا عرق

پھاڑا ہوا دودھ

مقوی و محرک اشیاء مثلاً یخنی، اوولٹین

### جگر و تلیلے کے امراض میں

مرغن اشیاء مضر ہوتی ہیں۔

مصالحہ دار کھانے۔

زیادہ مٹھاس نقصان دہ ثابت ہوتے ہیں۔

### دل اور پھیپھڑے کی بیماریوں میں

مرغن و نشاستہ دار چیزیں نفخ پیدا کرتی ہیں۔ پانی کی مقدار کم کر دینی چاہیئے۔ چوبیس گھنٹے میں صرف ایک گلاس پانی دیا جائے ہر وہ غذا چکنی یا جو تر ہو دل کے امراض میں مہلک ثابت ہو سکتی ہے۔

### خون کی کمی اور اس کی بیماریوں میں

کلیجی کا شوربہ، کچی کلیجی کا عرق، نمکیات و تازہ پھلوں کا عرق اور وٹامنز مفید ہیں۔ پانی زیادہ سے زیادہ دیا جائے تازہ ہوا بھی خوراک کا کام دیتی ہے۔

### دماغی و اعصابی بیماریوں میں

لحمی اجزاء کی زیادتی مفید ہوتی ہے، ثقیل و دیر ہضم اغذیہ خرابی کرتی ہیں۔ خشک میوہ جات مفید ہیں۔

### جلدی امراض میں

نمک کا استعمال عام طور پر مضر ہوتا ہے۔

### مریضوں کے اوقات و طرز طعام

تھوڑے تھوڑے وقفے کے بعد کم مقدار میں غذا دینا اس سے بہتر ہے کہ زیادہ غذا زیادہ وقفے سے دی جائے سوتے ہوئے مریض کو کھانے کے لئے ہرگز نہیں اٹھانا چاہیئے جب تک یہ یقین نہ ہو جائے کہ نقاہت کی وجہ سے نیند کا غلبہ رہتا ہے۔ صبح کے وقت مریض کو زیادہ دیر تک بھوکا نہ رکھا جائے علی الصبح منہ، دانت اور حلق کی صفائی کے بعد مریض کو عموماً بھوک لگنے لگتی ہے۔ عام غذا میں تغیر و تبدل اور کسی خاص غذا سے پرہیز جب تک بے حد ضروری نہ ہو ہرگز نہ کیا جائے۔

## دودھ پینے سے شوگر کا خطرہ کم

روزانہ ایک گلاس دودھ پینے سے مردوں میں شوگر اور دل کی بیماریوں کا خطرہ کم ہوجاتا ہے۔ یہ بات برطانیہ میں ایک تحقیق میں پتہ چلی ہے۔ دودھ کی بنی اشیاء کھانے سے ''میٹابولک سنڈروم'' کم ہوجاتا ہے۔ میٹابولک سنڈروم کی ایک ساتھ کئی علامات ہیں جن کے ذریعے بیماری بڑھنے کا خدشہ زیادہ ہوجاتا ہے۔ جرنل آف ایپڈیمولوجی اینڈ کمیونٹی ہیلتھ میں شائع ہونے والی اس تحقیق میں بتایا گیا ہے کہ میٹابولک سنڈروم مرنے کے خطرے کو پچاس فیصد بڑھا دیتا ہے اور لوگوں کو دودھ سے بنی اشیاء کو روزانہ کھانے کی صلاح دی گئی ہے۔ یونیورسٹی آف کارڈف کی ایک تحقیق میں حصہ لینے والے 2375 میٹابولک سنڈروم والے مردوں کو دو سے زیادہ بیماریوں، جیسے زیادہ بلڈ پریشر، گلوکوز، انسولین اور خون میں چربی جیسے خطرات موجود ہیں۔ بیس برس پر پھیلی ہوئی تحقیقات میں معلوم ہوا ہے کہ جن لوگوں میں میٹابولک سنڈروم موجود ہے۔ ان کو دل کی بیماریوں کا خطرہ دگنا اور شوگر ہونے کا خطرہ چار گنا زیادہ ہوجاتا ہے مگر وہ لوگ جو روز ایک گلاس یا ایک گلاس سے زیادہ دودھ پیتے ہیں۔ ان کو 62 فیصد کم خطرہ ہے اور جو دودھ کی بنی اشیاء پابندی سے کھاتے ہیں ان کو 56 فیصد کم خطرہ ہے۔ پروفیسر پیٹر ایلوڈ نے کہا کہ برطانیہ میں پچھلے پچاس سال میں اس کی روزمرہ خوراک کی خصوصیت کے باوجود دودھ کی خریداری کم ہوگئی ہے تاہم حالیہ اعداد و شمار کے مطابق دودھ اور اس سے بنی اشیاء لوگوں کی خوراک کا اہم حصہ ہیں۔

نائلہ انور وڑائچ

## انسانی صحت کے لئے قدرت کا انمول تحفہ

# اخروٹ

اخروٹ کی کاشت ہزاروں سال سے کی جارہی ہے۔ اخروٹ کا پودا اپنی ظاہری خوبصورتی کی بناء پر بیش قیمت ہے اور اسے ودیعت کی گئی حیات انسانی زندگی سے کئی درجے طویل ہے۔ اسے بہت لمبے عرصے سے خوراک، ادویہ، رنگ سازی اور تیل بنانے میں استعمال کیا جاتا ہے۔ امریکہ، ترکی، فرانس، چین، ایران اور رومانیہ میں اسے وسیع پیمانے پر کاشت کیا جاتا ہے۔ اخروٹ سے حاصل ہونے والے طبی فوائد ان گنت ہیں اور ان وسعتوں کو ان چند سطور میں سمیٹنا ایک دقت طلب ہی نہیں بلکہ ناممکن امر ہے۔ اسکی مکمل طبی خصوصیات ماہرین کی نظروں سے ابھی بھی اوجھل ہیں اور وہ ان حقائق تک مکمل رسائی حاصل کرنے میں شب و روز سرگرداں ہیں۔

اخروٹ اومیگا 3 فیٹی ایسڈ کا بہت بڑا ماخذ ہے۔ اہم اومیگا 3 فیٹی ایسڈز دل کے لئے محافظ چکنائیاں کہلاتے ہیں جنہیں ہمارا جسم غذا سے انکی ضرورت پوری کرتا ہے۔ ہمارے جسم کو اسکی ضرورت بہت قلیل مقدار میں ہوتی ہے۔ اخروٹ چونکہ اومیگا 3 فیٹی ایسڈ کا سب سے بڑا ماخذ ہے، اسی بناء پر اسکا شمار دنیا کے بہترین پھلوں میں ہی ہوتا ہے۔ LDL (جو کولیسٹرول کی انتہائی خطرناک قسم ہے) اور Lipoprotien'a' جو دوسرا کمپاؤنڈ ہے جو خون کے انجماد کو بڑھا کر Atherosclerosis کا پیش خیمہ ثابت ہوتا ہے، میں بھی اخروٹ کا استعمال بلڈ پریشر کو کنٹرول کرنے کے ساتھ ساتھ خون میں HDL کولیسٹرول، جو مفید کولیسٹرول ہے، کا لیول بڑھاتا ہے۔ "Phytochemistry" میں چھپنے والی حالیہ رپورٹ کے مطابق اخروٹ میں پائے جانے والے کثیر پولی فینولک کمپاؤنڈ بالخصوص ایلیجک ایسڈ اور جیلک ایسڈ بہترین انٹی آکسیڈنٹ ہیں جو LDL کولیسٹرول کو فری ریڈیکلز کی جانب سے پہنچنے والے اس نقصان سے بچاتے ہیں جس کے نتیجے میں LDL کولیسٹرول آکسیڈائز ہوکر بدنام زمانہ پلیک میں بدل کر دل کے کولیسٹرول کے دورے کے امکان کو 100 فیصد یقینی بنا دیتا ہے۔

اخروٹ میں موجود چکنائیاں مثلاً محافظ اومیگا 3 فیٹی ایسڈ دل کے لئے اکسیر کا درجہ رکھتے ہیں۔ یہ دل کی بے ہنگم ہوتی دھڑکنوں کو معمول پر لانے کے ساتھ ساتھ شریانوں میں خون کے انجماد کو روکتے ہیں۔ ''برٹش جرنل آف نیوٹریشن'' کے مطابق اخروٹ میں انٹی آکسیڈنٹس کا تناسب بہت زیادہ ہوتا ہے۔ اب تک اخروٹ میں 16 پولی فینولز دریافت کئے جاچکے ہیں۔ جن میں تین نئے دریافت شدہ ٹینز بھی شامل ہیں جو معیاری انٹی آکسیڈنٹس ہیں۔ ان انٹی آکسیڈنٹس کی کرشمہ سازیاں عالمی جرائد میں چھپی ہیں۔ جب غذا کے ذریعے مونگ پھلی اور اخروٹ کا ان ٹیک مناسب رکھا گیا تو کارڈیو ویسکولر اور کارونری ہارٹ کی بیماریوں کی وجہ سے موت کا خطرہ بہت حد تک کم ہوگیا۔ مجموعی شرح اموات میں 11 فیصد تک کمی تب دیکھنے میں آئی جب ہفتے میں ایک بار مونگ پھلی اور اخروٹ استعمال کئے گئے۔ 19 فیصد شرح اموات میں کمی سامنے آئی جب اخروٹ اور مونگ پھلی کا استعمال ہفتے میں کم از کم چار مرتبہ کیا گیا۔

اخروٹوں میں "l-arginine" جو کہ ضروری امائنو ایسڈ ہے، بہت وافر مقدار میں پایا جاتا ہے۔ جسم میں اور بالخصوص خون کی ان شریانوں میں جو بہت محنت کرتی ہیں، "l-arginine" ایک کیمیکل نائٹرک آکسائیڈ میں بدل کر بلڈ ویسلز کی اندرونی دیواروں کو ملائمت عطا کرتا ہے تاکہ یہ حالت سکون میں رہیں۔ ہائپر ٹینشن میں اس کیمیکل کی اہمیت اور بھی بڑھ جاتی ہے۔ وہ افراد جو ہائپر ٹینشن کا شکار ہوتے ہیں، انہیں نائٹرک آکسائیڈ کا نارمل لیول قائم رکھنے میں وقت ہوتی ہے جس کی وجہ سے انہیں مستقبل میں صحت سے متعلق شدید نوعیت کے مسائل، جیسے ذیابیطس اور جنسی کمزوری کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ "l-arginine" کی فراہمی کے سلسلے میں اخروٹوں سے مدد لیکر اس خطرے کو ٹالا جاسکتا ہے۔



## غذائی تحقیق

(Chem Abs 135)

حاصل مطالعہ: ڈاکٹر خالد محمود جنجوعہ

- ⌘ ہائی پرسین میں دافع کینسر خصوصیات موجود ہیں۔
- ⌘ آرسینک بلڈ کینسر میں انتہائی موثر ہے۔
- ⌘ ادرک میں پائے جانے والا جوہر موثرہ جنجرول پلیٹ لٹ کو محرل ہونے سے روکتا ہے۔
- ⌘ میگنیشیم کا وریدی انجکشن Stent thrombosis میں موثر ہے۔
- ⌘ ولایتی املی (Garcinia cambodia) جسم میں چکنائی کو کم کرتی ہے۔
- ⌘ برہمی ذہنی صلاحیتوں کو اجاگر کرتی ہے۔
- ⌘ دافع تکسیدی اور جگر کی حفاظت کی خصوصیات زنک میں پائی جاتی ہیں۔
- ⌘ بنولہ میں پایا جانے والا کیمیائی مرکب Gossypol مردی خاندانی منصوبہ بندی میں استعمال ہوتا ہے۔
- ⌘ فولاد جگر کے کینسر کے پیدا ہونے میں معاون ہوسکتا ہے۔

# سبزیاں، پھل اور ہماری معیشت

خصوصی رپورٹ

پاکستان کا شمار دنیا کے چند بڑے زرعی ملکوں میں ہوتا ہے۔

پاکستان میں پھل اور سبزیوں کی سالانہ پیداور تقریباً سولہ ملین میٹرک ٹن ہے اور فروٹ جوس کی کل پاکستانی برآمدات 2000-01ء میں 127 ملین ڈالر اور 2001-02ء میں کل برآمدات صرف 119 ملین ڈالر تھیں۔اسی طرح سبزیوں کی کل پاکستانی برآمدات 2000-01ء میں 43 ملین ڈالر اور 2001-02ء میں 37 ملین ڈالر تھیں۔

پھل اوسبزیاں وافر مقدار میں پیدا ہونے کے باوجود انکی برآمدات نہ ہونے کے برابر ہیں جسکی بنیادی وجہ پھل اور سبزیوں کی پروسس کرنے کے صنعتی ڈھانچے کا فقدان ہے۔

ہمارے دس کروڑ افراد کا ذریعہ معاش زراعت سے وابستہ ہے لیکن پھل اور سبزیوں کی اتنی مختصر برآمدات کی بنیادی وجہ یہ ہے کہ پاکستان میں پھل اور سبزیوں کی پروسس کرنے کی تجارتی و برآمدی صنعت کا سرے سے کوئی وجود ہی نہیں اور نہ ہی فریز کی ہوئی سبزیوں کی برآمد کا کوئی تصور موجود ہے۔

ترکی جو ہمارے مقابلے میں ایک بہت چھوٹا زرعی ملک ہے لیکن ترکی کا Tomato Paste یورپ بھر میں مقبول ہے اور روس کی منڈی میں سب سے زیادہ بکنے والا پیسٹ ہے اٹلی میں تیار ہونے والا مٹر، لوبیا اور بینگن کا پیسٹ ٹن پیک کی صورت میں دنیا بھر میں مقبول ہے۔ بلغاریہ اور ہنگری کے پروسس کیئے ہوئے کھیرے، مرچیں، لہسن اور ٹماٹر یورپ بھر میں مقبول ہیں۔ عالمی مارکیٹ میں پولینڈ، بلغاریہ، اٹلی اور اسپین کی منجمد خوراک بہترین اور معیاری مانی جاتی ہے۔اسپین اور پرتگال کا محفوظ کیا ہوا زیتون دنیا بھر میں برآمد کیا جاتا ہے یہ تمام ممالک زرعی شعبے میں ہم سے بہت کم ہیں لیکن ان ممالک میں سبزیوں اور پھلوں کو پروسس اور محفوظ کرنے کی صنعت بہت مستحکم ہے یہ ممالک اس صنعت سے سالانہ اربوں ڈالر کماتے ہیں لیکن ہمارے ہاں گاؤں دیہات میں اکثر فاضل پھل اور سبزیاں جانوروں کو کھلا دیئے جاتے ہیں۔حکومت نے اس صنعت کی بنیاد ڈالنے کے لئے کچھ عملی اقدامات کیئے تو ہیں لیکن یہ صنعت لائیوسٹاک فارمنگ کی طرح انتہائی توجہ کی طالب ہے ویجیٹیبل پروسیسنگ کی صنعت کو فروغ دینے کے لئے سندھ اور پنجاب بھر میں تحصیل کی سطح پر زرعی انڈسٹریل زون بنانے چاہئیں اس صنعت کا شمار چھوٹی اور درمیانی صنعتوں میں ہوتا ہے۔ ''سمیڈا'' اس صنعت کی ترقی و ترویج میں بنیادی کردار ادا کرسکتا ہے۔ملکی سطح پر بڑے مالیاتی اداروں کو چاہیئے کہ اس صنعت کی مشینری کی درآمد کیلئے قرضہ فراہم کریں اور حکومت کو چاہیئے کہ اس صنعت کو خاص چھوٹ اور دیگر مراعات دی جائیں اس طرح ویجیٹیبل پروسیسنگ کی صنعت لائیوسٹاک فارمنگ کی طرح ایک طرف برآمدات بڑھانے اور زرمبادلہ کمانے کا اہم ذریعہ بن سکتی ہیں اور دوسری طرف دیہات میں غربت اور بے روزگاری کے سیلاب پر کسی حد تک بند باندھ سکتی ہے۔

سبزیوں کی برآمدات کے لئے مشرق وسطیٰ، سنگاپور، تائیوان، جاپان، روس، یوکرائن، بیلاروس وغیرہ بہترین منڈیاں ہیں روس پندرہ کروڑ کی آبادی پر مشتمل ایک ایسی بڑی منڈی ہے جہاں بند گوبھی، آلو، ٹماٹر اور کھیرے کے علاوہ کوئی سبزی پیدا نہیں ہوتی۔

پاکستان پھل کی پیداور میں بھی دنیا کے صف اول کے ممالک میں شمار ہوتا ہے۔آم کی پیداوار پاکستان میں ایک ملین ٹن سالانہ کے قریب ہے۔ ہم دنیا کی پانچویں بڑی آم پیدا کرنے والی قوم ہیں لیکن ہماری آم کی برآمدات صرف پچاس ہزار میٹرک ٹن سالانہ ہیں۔ضرورت اس امر کی ہے کہ ہم اپنی روایتی منڈیوں (مشرق وسطیٰ، جاپان، سنگاپور وغیرہ) کے خول سے نکل کر نئی منڈیاں تلاش کریں۔

پاکستانی موسمبی اور کینو پوری دنیا میں خاص مقام رکھتے ہیں۔ بین الاقوامی طور پر مشہور ومعروف فروٹ جوس بنانے والی کمپنی "J7" اپنی اشتہاری مہم میں یہ بتاتی ہے کہ دنیا کا بہترین کیلا جنوبی امریکا، سب سے معیاری آم انڈیا اور دنیا کا بہترین اور ذائقے دار کینو پاکستان میں پیدا ہوتا۔اس اشتہاری مہم کی وجہ سے روسی عوام یہ تو بخوبی جانتے ہیں کہ دنیا کی بہترین موسمبی پاکستان میں پیدا ہوتی ہے لیکن ہماری نااہلی کی وجہ سے وہ اس کے ذائقے سے ناآشنا ہیں۔حکومت وقت کو اس جانب توجہ دینی چاہیئے۔ ⁂

## مضبوط ہڈیوں کا آسان طریقہ




جوخواتین 40 سال کی عمر کے بعد باقاعدگی سے دودھ دہی اور پنیر کے ذریعے جسم کو کیلشیم فراہم کرتی ہیں وہ مزید 30 سال تک مضبوط ہڈیوں کے ساتھ زندہ رہ سکتی ہیں۔ نئی تحقیق سے ظاہر ہوا ہے کہ روزانہ 1000 ملی گرام کیلشیم کھانے والی خواتین کی ہڈیوں میں کیلشیم نہ کھانے والی والی خواتین کے مقابلے میں ہر سال ایک فیصد ریکارڈ اضافہ کیا گیا ہے۔ ماہرین نے مشورہ دیا ہے کہ اگر دودھ، دہی اور پنیر کا استعمال ممکن اور پسند نہ ہو تو اچھی قسم کی کیلشیم کی 500 ملی گرام کی ایک گولی روزانہ کھاتے رہنا چاہیئے۔

# رنگین پھلوں اور سبزیوں کا استعمال

**تلخیص : ایس ایم فائق**

ہم سب ہی پھل اور سبزیاں کھانے کے فوائد سے پوری طرح آگاہ ہیں اور سائنسدانوں کے علاوہ محققین بھی ہمیں اس بارے میں نت نئی معلومات فراہم کرتے رہتے ہیں۔ ایک حالیہ تحقیق کے مطابق مختلف پھلوں یا سبزیوں کے چند اضافی ٹکڑے کھانے سے ہر روز آپ سرطان کے خطرات کو واضح طور پر کم سے کمتر کرتے چلے جاتے ہیں اور چونکہ سرطانوں کی ایک تہائی اقسام انسانی غذا سے منسلک ہیں تو صرف غذا کی تبدیلی سے بھی سرطان کے خطرات کو کم کیا جاسکتا ہے۔ پھل اور سبزیاں انسانی زندگی میں بہت اہمیت رکھتی ہیں اور ان کی اہمیت سے انکار کسی طور بھی ممکن نہیں ہے کیونکہ ان کے استعمال سے رفتہ رفتہ غذا میں بہتری پیدا ہونے لگتی ہے اور جسم کو بیماریوں سے بچانے والا نظام مضبوط ہوتا چلا جاتا ہے۔

ہمارے یہاں زیادہ تر افراد غذاؤں کا چناؤ آسانی اور لذت یا ذائقے کو پیش نظر رکھتے ہوئے کرتے ہیں جبکہ ان فوائد کو بالائے طاق رکھ دیا جاتا ہے جو کہ صحت پر اچھے اثرات مرتب کر سکتے ہیں۔ اگر یومیہ زائد مقدار میں پھل اور سبزیاں کھانے کو عادت بنالیا جائے تو اس طرح خود کو سرطان جیسے موذی مرض سے بچایا جاسکتا ہے اس کے علاوہ امراض قلب اور پیرانہ سالی سے متعلق امراض کا خطرہ بھی ٹل جاتا ہے۔ ان گنت مشاہدات سرطان اور غذاؤں کے مابین ربط کا انکشاف کر چکے ہیں اور بیشتر کا نتیجہ یہ نکلا ہے کہ پھل اور سبزیاں کھا کر کئی قسم کے سرطانوں سے بچاؤ ممکن ہے۔ تحقیق سے معلوم ہوا ہے کہ اگر آپ پھلوں اور سبزیوں کی یومیہ مقدار میں اضافہ کر دیں تو ایک دن میں پانچ مرتبہ کا استعمال سرطان کے خطرات کو 20 سے 30 فیصدی تک کم کر سکتا ہے۔ آپ ایک درمیانی سائز کا فروٹ کا ٹکڑا، فروٹ جوس کا ایک چھوٹا گلاس، ایک کپ پتوں والی سبزیاں اور آدھا کپ دیگر سبزیوں کا استعمال بڑی آسانی سے کر کے سرطان سے بچ سکتے ہیں۔

اس ضمن میں سب سے اہم پہلو یہ ہے کہ پھلوں اور سبزیوں کا انتخاب ان کے رنگوں سے کیا جائے یعنی آپ محض یومیہ استعمال کی جانے والی زائد مقدار کے ساتھ ہی اس بات کو بھی ممکن بنائیں کہ یہ سبزیاں اور پھل مختلف کلر گروپس سے تعلق رکھتی ہوں تاکہ جسم کو ممکنہ حد تک وہ تمام فوائد حاصل ہوتے رہیں جو کہ قدرتی طور پر آپ کو سرطان سے محفوظ رکھ سکتے ہیں مثلاً پھلوں اور سبزیوں میں مختلف فوڈ کیمیکلز، فلاونز، کیومینز، فینول اور آئسوتھائیسیانیٹس پائے جاتے ہیں جو تمام کے تمام ایسے ایجنٹس ہیں جو سرطانی مادوں کو جسم میں موجود خلیوں تک جانے سے روکتے ہیں جبکہ سبز رنگ کی حامل سبزیوں میں موجود منرلز، سیلینیئم اور بعض دوسرے مفید اجزاء سرطان کے خلاف تحفظ فراہم کرتے ہیں۔ محققین نے تخمینہ لگایا ہے کہ صلیب نما سبزیوں کے گروپس سے متعلق سبزیوں کو کھانے سے قولون اور سینے کے سرطان کا خطرہ 40 فیصدی تک کم ہو جاتا ہے۔ ان صلیبی سبزیوں میں بروکولی (شاخ گوبھی) اور پھول گوبھی شامل ہیں۔ اسی طرح سرخ اور عنابی رنگ کے بیری فروٹس بھی غذا کا حصہ بنائے جاسکتے ہیں جس میں رس بھری، اسٹرابیری، بلیو بیری اور کرین بیری شامل ہیں جو جسم میں اینٹی آکسیڈنٹس کے ساتھ ہی اینٹی کینسر سرگرمیوں میں اضافہ کرتے ہیں نیز جنس پیاز سے تعلق رکھنے والی ایک سبزی لیک، ہری پیاز، پیاز اور لہسن کا استعمال سرطانی خلیوں کی افزائش نہیں ہونے دیتا جن کو سفید و سبز رنگ کی سبزیوں میں شمار کیا جاتا ہے۔

سرخ رنگ کی حامل سبزیوں میں لائیکوپین نامی مادہ پایا جاتا ہے اور ٹماٹر اس کی فراہمی کا سب سے موثر ذریعہ ہے۔ لائیکوپین بھی سرطان کے خطرات کو کم کرنے کے حوالے سے موثر سمجھا جاتا ہے۔ سنگترے میں بیٹا کیروٹین کا مادہ پایا جاتا ہے۔ نارنجی پیلی یا سبز رنگت کی حامل سبزیوں اور پھلوں جیسے کہ شکر قند، گاجروں، دھاریوں والے خربوزوں، کدو اور سفید اخروٹ میں بھی سرطان کے خلاف جنگ لڑنے کی صلاحیت پائی جاتی ہے جبکہ یہ بیماریوں کے خلاف نبرد آزما نظام کو بھی مضبوطی عطا کرتی ہیں۔ بیٹا کیروٹین سے سرطانی خلیوں کی افزائش میں رکاوٹ پیدا کی جاسکتی ہے۔ فروٹس اور سبزیاں کھا کر نہ صرف آپ اپنے جسم کو ضروری غذائیت بہم پہنچا سکتے ہیں بلکہ لازمی کیمیکلز کی کمی بھی پوری ہوتی رہتی ہے اس کے ساتھ ہی چربی اور چکنائی والی غذاؤں کی بھوک بھی باقی نہیں رہتی جو از خود سرطان اور دیگر بیماریوں کی وجہ بن سکتی ہیں۔★

ماہانہ
# ڈائٹ کیئر
لاہور
1997 سے بین الاقوامی غذائی معلومات شائع کرنے والا پاکستان کا واحد ادارہ

First Dietcare & Research Center
FDRC
You are what you eat

Vol: 01 Issue: 12



## سبز چائے / کالی چائے

ڈاکٹر خالد محمود جنجوعہ

چائے تقریباً 4700 سالوں سے چائنہ میں استعمال ہو رہی ہے اور یہ ایک طاقتور محرک ہے۔ تحقیق سے ثابت ہوا ہے کہ چائے بلڈ پریشر کو بڑھاتی اور تیزابیت پیدا کرتی ہے۔ انسانی جسم سے پانی کے اخراج کا باعث بن کر پانی کی کمی کے اثرات مرتب کرتی ہے۔

شروع میں کالی چائے کی خوب اشتہار بازی اور مفت چائے پلا کر اسے ہمارے ملک میں متعارف کروایا گیا اور ہمیشہ اس کے مثبت پہلوؤں کو اجاگر کیا گیا اور منفی پہلوؤں کا ذکر تک نہیں کیا جاتا تھا۔ اکثر اخباروں اور رسالوں میں چائے کی کمپنیاں مختلف طریقوں سے چائے کے فوائد کی خبریں لگواتی رہیں اور آج تک یہ طریقہ آزمایا جاتا رہا ہے۔ پہلے تو کالی چائے کے فوائد بتائے جاتے رہے اور اب لوگوں کو کنفیوز کرنے کے لئے سبز چائے کی زیادہ سے زیادہ ایڈورٹائزنگ کر کے لوگوں کو بے وقوف بنانے کی کوشش کی جا رہی ہے۔ سبز چائے اور



کالی چائے دونوں ایک ہی پودے Camelliasinersis سے حاصل کی جاتی ہے۔ صرف فرق اس کے Process کا ہے۔ چائے کے پودے سے حاصل کردہ پتوں کو ہلکی بھاپ سے عمل کروایا جاتا ہے جبکہ کالی چائے کے پتوں کو تکسیدی عمل سے گذار کر استعمال کیا جاتا ہے۔ اخباروں' رسالوں اور ٹیلی ویژن وغیرہ پر چائے کے اشتہارات میں صرف ان کیمیائی مرکبات کا ذکر کیا جاتا ہے جو فائدہ مند ہیں اور ان کیمیائی مرکبات کا بالکل ذکر نہیں کیا جاتا جو انسانی صحت کے لئے نقصان دہ ثابت ہو چکے ہیں اس میں کیفین سرفہرست ہے۔ ایک کپ سبز چائے میں موجود کیمیائی مرکبات کچھ اس طرح ہیں۔

| | |
|---|---|
| کیفین | 50-100mg |
| پولی فی نول | 300-400mg |

کیفین کی مقدار خواہ سبز چائے ہو یا کالی چائے' اس کی مقدار وہی رہتی ہے۔ اگر فرق پڑتا ہے تو صرف پولی فی نول مرکبات کا پڑتا ہے جو کالی چائے کے تکسیدی عمل سے گزرنے سے دوسرے کیمیائی مرکبات میں بدل جاتے ہیں۔

جہاں تک چائے کی تعریف کی جاتی ہے تو وہ اس کی انٹی تکسیدی خصوصیت کی وجہ سے ہوتی ہے۔ تحقیقی لٹریچر کے مطابق اگر چائے میں دودھ ڈال دیا جائے جیسا کہ ہمارے ملک میں ہوتا ہے تو اس کی انٹی تکسیدی خصوصیت میں کمی ہو جاتی ہے کیونکہ دودھ کی پروٹین پولی فی نول کے ساتھ ایک غیر موثر Complex Compond بنا دیتی ہے جس کی وجہ سے چائے کی وہ خصوصیت جو لوگوں میں عام کی جاتی ہے وہ بھی انتہائی کم ہو جاتی ہے اور یہ عمل سبز چائے اور کالی چائے دونوں میں وقوع پذیر ہوتا ہے۔ اکثر لوگوں میں تاثر پیدا کرنے کی کوشش کی جاتی ہے کہ سبز چائے میں کیفین نہیں ہوتی جس کا حقیقت سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

امریکہ میں کیفین والی چیزوں سے بچوں کو دور رکھنے کیلئے کہا جا رہا ہے لہٰذا کولا مشروبات کو سکولوں اور کالجوں میں فروخت سے گریز کیا جا رہا ہے کیونکہ کیفین کی وجہ سے بچوں میں کیلشیم کے جذب ہونے کے عمل میں سستی پیدا ہو جاتی ہے۔ نتیجتاً بچوں کی ہڈیاں کمزور ہو جاتی ہیں اور ان میں ہڈیوں کے ٹوٹنے کا عمل بڑھ جاتا ہے۔ چائے میں کیفین کے مابعد اثرات کی وجہ سے یورپ اور امریکہ میں کیفین فری چائے متعارف کروائی جا رہی ہے کیونکہ کیفین کے مابعد اثرات انسانی زندگی کو متاثر کر رہے ہیں۔

جو خواتین چائے کا استعمال کرتی ہیں حمل کی صورت میں کیفین بچے تک پہنچ جاتی ہے اور بچے کو دودھ پلانے کے دوران بھی کیفین پہنچ جاتی ہے جو بچے کی صحت کو متاثر کرتی ہے لہٰذا حاملہ اور دودھ پلانے والی خواتین کو کیفین پر مبنی مشروبات وغیرہ سے گریز کرنا چاہیے۔ چائے کے استعمال کی بڑی وجہ ہے کہ یہ تھکاوٹ کو دور کرتی ہے اور یہ صرف کیفین کی وجہ سے ہے لیکن دوسری طرف کیفین کے مابعد اثرات اس سے زیادہ ہیں۔ جس میں تیزابیت کا پیدا ہونا سرفہرست ہے۔

## اداریہ
### ہماری غذا ہمارے ماحول کا حصہ ہے

ملک عزیز بڑھتی ہوئی آبادی کی وجہ سے بڑھتے ہوئے مسائل کے کرب سے دوچار ہے۔ ہر وقت وسائل کی کمی اور مسائل کی زیادتی کا سامنا ہے۔ شہری علاقوں میں بہتر سہولتوں کے باعث دیہاتوں کا بوجھ چند شہروں پر منتقل ہو رہا ہے جس سے ہمہ وقت ٹاؤن پلاننگ اور وسائل کی ضرورت ہے۔ لہٰذا شہر باغات واجناس والے کھیتوں کو کثیر المنزلہ رہائشی سوسائٹیوں کی شکل میں نگل رہے ہیں۔ اس شیطانی چکر نے پانی' گیس' بجلی' نکاسی آب وصفائی جیسے مسائل کو عفریت کی شکل دے دی ہے۔

''ڈائیٹ کیئر تحریک'' محض ڈائننگ ٹیبل کی حد تک محدود نہیں ہے۔ اس کی جڑیں زرعی زمینوں' آلودہ دریاؤں' سمندری حیات' صحت مند جانوروں' فوڈ انڈسٹری اور صاف سماجی ماحول تک میں پیوست ہیں۔ اگر جڑیں کرم زدہ ہوتی رہیں تو ممکن نہیں کہ ڈائننگ ٹیبل پر بیٹھ کر معیاری غذا ہمیں صحت بخش سکے۔

ہم بے شمار گاڑیوں سے نکلتے بے اندازہ دھویں والی کثیف فضا میں سانس لینے پر مجبور ہیں۔ پریشر ہارن' سائلنسر نکلے رکشوں کے شور نے ہماری قوت سماعت کو یہ تبدیلی بخشی ہے کہ ہم اب آپس میں بھی بلند آواز میں بات کرنے کے عادی ہو گئے ہیں۔ دنیا کے ترقی یافتہ ممالک میں گھروں اور دفاتر میں تتلی کی چیخ تک سنی جانے کے امکانات ہوتے ہیں۔ لیکن ہمارے پرشور ماحول نے خودکش دھماکے کا خوف بھی بے اثر کر دیا ہے اور ہم اب اپنی گاڑیوں کا بوسٹر ڈیک' شیشے نیچے کر کے سڑکوں پر یوں بے لگام حیوان بن کر گھومتے ہیں کہ جیسے ہر غم کو دھوئیں پرشور موسیقی اور کوک کے جام میں دفن کر کے ذہنی واعصابی امراض سے بھی چھٹکارہ پا لیں گے۔ اور جب پے در پے ہمارے کلینک پر ٹینشن' ڈپریشن' موٹاپے' ہائپر ٹینشن اور کینسر کے مریض غذائی علاج دریافت کرنے آتے ہیں تو یقین کریں ہمیں فوراً اپنے معاشرے کی کرم زدہ جڑیں یاد آ جاتی ہیں۔

ممکن ہے یہ غذا اور ماحول کا تعلق آپ کو مگس اور پروانے جیسا لگے مگر یاد رکھئے سارے مسائل کا حل محض پارلیمنٹ' فوج اور عدلیہ ہی کے پاس نہیں ہے کچھ ہماری ذاتی ذمہ داریاں بھی ہیں۔ اگر میری گاڑی دھواں اُگل رہی ہے' میرا ڈیک سماعت پر ہتھوڑے برسا رہا ہے' میرے گھر سے گندا پانی باہر جوہڑ بنا رہا ہے۔ میری فیکٹری کی ڈسپوزل سے دریاؤں کا صاف پانی گدلا ہو رہا ہے اور ان کے سبب میرے بچے گندا پانی پی رہے ہیں' ناقص غذا کھا رہے ہیں' مصنوعی دودھ پی رہے ہیں یا میرے ہی کچھ پیارے ٹینشن اور ہائپر ٹینشن کا شکار ہیں یا جگر و پھیپھڑوں کے کینسر کی دلدل میں پھنس رہے ہیں تو کیا میں وزیر اعلیٰ' چیف جسٹس' آرمی چیف یا صدر مملکت کا انتظار کروں گا کہ وہ میری کالی رات کو اجلے دن میں بدل دیں.....؟؟؟؟

آیئے سوچیں کہ اچھی غذا حاصل کرنے کے لئے ماحول کیسے بدلنا ہے۔

# پیش لفظ

زمانہ قیامت کی چال چل گیا ہے۔حضرت انسان چاند پر قدم رکھتے ہی اب دوسرے جہانوں کی تلاش میں سرگرداں ہے۔فی زمانہ سائنس اور ٹیکنالوجی کی جہت نے انسان کو "عقلمند مخلوق" کے لقب سے نوازنے میں اہم کردار ادا کیا ہے۔تاریخ کا مطالعہ بتاتا ہے کہ مختلف ادوار میں مختلف خطوں کے لوگوں کو رنگ برنگی وباؤں سے پالا پڑتا رہا ہے اور ان کی لپیٹ میں آنے والے ہمارے جدِ امجد جان سے جاتے رہے ہیں۔لیکن وقت کے ساتھ ساتھ ان موذی امراض سے نبٹنے کے لئے حضرت انسان نے اپنے علم و تجربہ کو وسعت دیتے ہوئے مختلف طریقے بھی متعارف کروائے۔گویا انسان نے صحیح معنوں میں رب کے نائب ہونے کے حق کو ادا کر دیا۔جانے انجانے میں ہی سہی بہر حال اس نے انسانیت کی خدمت کر دی۔

ہم جانتے ہیں کہ غلط طرز زندگی اور ناقص غذاؤں اور ماحولیاتی تبدیلیوں کے زیر اثر ہمارا معاشرہ موٹاپا، ہیضہ، ٹائیفائڈ، ڈینگی بخار اور ذیابیطس جیسے امراض کا شکار ہے۔اس صدی کے آغاز نے ہی ہمیں بے شمار سہولتوں کے باعث کاہل طرز زندگی کا شکار دیکھا ہے اس پر فاسٹ فوڈ کے تعارف نے ہمارے معاشرے کی کھانے کی لالچی طبیعت پر جلتی پر تیل کا کام کر دیا ہے۔اور ہماری ان پڑھ عوام کے بسیار خور طبقے نے اس کے نقصانات سے بے پرواہ ہو کر خوب کھایا اور مندرجہ بالا بیماریوں کے ساتھ ساتھ کینسر، سوزش جگر اور ایڈز وغیرہ کو بھی دعوت دے ڈالی ہے حتیٰ کہ اپنے ہاتھوں موت کے دہانے پر پہنچ گئے ہیں۔

اس بات سے انکار نہیں کچھ اہلِ جہاں ایسے بھی ہیں جو نوع انساں کی خدمت کو اپنا اولین فریضہ سمجھتے ہیں اور دن رات انسانیت کی فلاح و بہبود میں جتے رہتے ہیں۔وہ انسانیت کی بقا کے لئے ہر ممکن جہاد کرتے ہیں، چاہے وہ جہادِ بالقلم ہی کیوں نہ ہو۔1997ء میں لاہور سے "بلیٹن آف فرسٹ ڈائٹ کیئر" کے نام سے جاری ہونے والا یہ عظیم میگزین بھی انسانیت کی بقا کے لئے ایک اہم پیش رفت ہے۔اگرچہ وقت کے ساتھ ساتھ اس کے نام تبدیل ہوتے رہے ج لیکن کام کا معیار اور مقصد ایک ہی رہا۔دو دہائیوں سے جاری اس میگزین کی خصوصیت یہ ہے کہ یہ بیماریوں، ان کے علاج بالخصوص غذائی علاج اور احتیاط کے ایسے بے شمار طریقے بتاتا ہے جن پر ترقی یافتہ ممالک میں کافی تحقیق ہو چکی ہے۔

ہمارا معاشرہ ماڈرنزم کی طرف مائل ہو چکا ہے اور انگریزی زبان کو بھی اس ضمن میں بہت اہمیت دیتا ہے اگرچہ یہ استعمال محض بول چال میں انگریزی کے چند الفاظ تک محدود ہے۔انگریزی پڑھنا ہماری قوم کے لئے وبالِ جان ہے مزید ستم ظریفی یہ ہے کہ اہستہ اہستہ قوم اردو زبان سے نابلد ہوتی جا رہی ہے۔بقول جمیل احمد انگریزی ہمیں آتی نہیں اور اردو ہم پڑھتے نہیں تاہم خوش آئند بات یہ ہے کہ ابھی کچھ لوگ باقی ہیں جو انگریزی پڑھنا پسند کرتے ہیں قارئین کے لئے ہماری یہ کاوش پیشِ خدمت ہے۔ بلیٹن آف فرسٹ ڈائٹ کیئر میں انگریزی اور اردو دونوں زبانوں کے مضامین شامل کئے گئے ہیں۔کہ چشمِ ما روشن دل ماشاد۔جسے جو بھائے پڑھ ڈالے۔ہماری موجودہ کاوش کا حقیقی مقصد عوام الناس میں طرز زندگی، غذا، دوا، ورزش اور بیماری کے باہمی تعلق کو اجاگر کرنا اور غذائی غلط فہمیوں سے باز رکھنا ہے جو حالات کو بندگلی میں دھکیل دیتی ہیں۔ہم تو اپنے حصے کا کام کر چکے۔اگرچہ یہ چڑیا کی چونچ میں پانی کے ایک قطرہ کے برابر ہے وہ قطرہ جو آتشِ ابراہیم کو تو نہ بجھا سکے لیکن تاریخ میں ایک بے لوث خدمت کے طور پر یاد رکھا جائے گا۔

۞ ماہانہ میگزین "بلیٹن آف فرسٹ ڈائٹ کیئر" کے مدیر نے 2009 تا 2007 کے تمام اشاعتوں کو ایک کتابی شکل دے دی ہے جو پریس سے چھپ کر آئی تھیں اور بعد ازاں اسکو آن لائن کر دیا تاکہ وقتاً فوقتاً دلچسپی رکھنے والے عوام مستقل فائدہ اٹھاتے ہیں۔

**نمبر شمار — عنوان**



**نمبر شمار — عنوان**

# فرسٹ ڈائٹ کئیر لاہور

| نمبرشمار | عنوان |
|---|---|
| | **اپریل 2009** |
| 1 | اداریہ: ہماری غذا ہمارے ماحول کا حصہ ہے۔۔۔ |
| 2 | سبز چائے / کالی چائے |
| 3 | رنگین پھلوں اور سبزیوں کا استعمال |
| 4 | سبزیاں، پھل اور ہماری معیشت |
| 5 | اخروٹ: انسانی صحت کے لئے قدرت کا انمول تحفہ |
| 6 | بیماروں کے لئے کھانا پکانا بھی ایک فن ہے |
| 7 | تبصرہ: ہم اور دنیا |
| | **مارچ 2009** |
| 8 | اداریہ: عظیم دماغ ایک جیسا سوچتے ہیں۔۔۔ |
| 9 | عالمی غذائی بحران اور پاکستان کی حکمت عملی |
| 10 | بچوں کی خوراک میں گوشت کی اہمیت |
| 11 | موٹاپے کا تعلق صرف بسیار خوری سے نہیں ہے |
| 12 | غذا اور دوا کا باہمی ردِعمل II |
| 13 | آئیوڈین ملا نمک |
| 14 | تبصرہ: ہم اور دنیا |
| | **جنوری 2009** |
| 15 | اداریہ: غذائی اثرات عورت مرد پر مختلف ہیں۔۔ |
| 16 | کنوار گندل (ایلو ویرا) ایک طلسماتی پودا ہے |
| 17 | غذائی امتحان |
| 18 | غذا اور دوا کا باہمی ردِعمل I |
| 19 | سگریٹ نوشی کے غذا پر اثرات |
| 20 | تبصرہ: ہم اور دنیا |
| | **دسمبر 2008** |
| 21 | اداریہ: صحت کی بنیادیں بچپن میں استوار ہوتی ہیں۔۔ |
| 22 | فاسٹ فوڈز موٹا کرتی ہیں |
| 23 | گوشت کھانے میں احتیاط کریں |
| 24 | بند گوبھی۔۔۔سرطان سے بچاتی ہے |
| 25 | بالوں کی صحت اور غذا |
| 26 | جڑی بوٹیوں کی طرف واپسی کا سفر |
| 27 | تبصرہ: ہم اور دنیا |

| نمبرشمار | عنوان |
|---|---|
| | **نومبر 2008** |
| 28 | اداریہ: زبان خلق نقارۂ خدا۔۔۔ |
| 29 | فوڈ سپلیمنٹ خلافِ صحت جا سکتے ہیں |
| 30 | متفرقات |
| 31 | دانتوں کی حفاظت کے لئے ہدایات |
| 32 | انسانی جسم کی چھلنیاں |
| 33 | کولیسٹرول پر دوا کی بجائے غذا سے قابو پایئے |
| 34 | تبصرہ: ہم اور دنیا |
| | **اکتوبر 2008** |
| 35 | اداریہ: کیا رمضان میں آپ کا وزن کم ہوا۔۔؟ |
| 36 | پستہ: اچھے کولیسٹرول کا منبع |
| 37 | آئندہ جنگ عظیم پانی اور خوراک کے مسئلے پر ہوگی؟ |
| 38 | ٹرانس فیٹی ایسڈز |
| 39 | سینے کی جلن کو معمولی خیال نہ کریں |
| 40 | تبصرہ: ہم اور دنیا |
| 41 | سرخ گوشت اور چھاتی کا سرطان |
| | **ستمبر 2008** |
| 42 | اداریہ: سائبر فوڈز۔۔۔ |
| 43 | غذائی ملاوٹ اور صارفین |
| 44 | گوشت خوری جائز یا جائز |
| 45 | سبزیاں اور ان کے فوائد |
| 46 | متوازن افطاری پروگرام برائے ماہِ رمضان |
| 47 | تبصرہ: ہم اور دنیا |
| 48 | عطائی معالج یا خطائی معالج۔۔۔؟ |
| | **اگست 2008** |
| 49 | اداریہ: متوازن غذا اور غربت |
| 50 | مصنوعی دودھ کی ایجاد |
| 51 | متوازن غذا میں سبزی اور پھلوں کا کردار |
| 52 | غذا۔۔۔ بیماریوں کے خلاف پہلا ہتھیار II |
| 53 | پانی کی بدانتظامی کا تعلق جہالت سے بھی ہے |
| 54 | تجھے کس نے کہا مجھے تنہا کردے |




ماہانہ

# فرسٹ ڈائٹ کیئر

## میگزین کتابی شکل میں

اشاعت کا دورانیہ (2009-2007)



فرسٹ ڈائٹ کیئر اینڈ ریسرچ سنٹر (ایف ڈی آر سی) لاہور، پاکستان

چیف ایڈیٹر: ڈاکٹر سلطان محمود